# تعبیر الرؤیا
مترجم

مصنف

علامہ محمد بن سیرینؒ

مترجم

راجا رشید محمود

ناشر

گنجشکر اکیڈمی ○ لاہور

عَلَّمَ الْاِنْسَانَ مَا لَمْ يَعْلَمْ

# تعبیر الرؤیا

مصنف

علامہ امام محمد بن سیرین رحمۃ اللہ علیہ

مترجم

راجا رشید محمود

ناشر

گنج شکر اکیڈمی ۱۲۴۲ اکبری منڈی لاہور

واحد تقسیم کار

حامد اینڈ کمپنی اردو بازار لاہور

| | |
|---|---|
| کتاب | تعبیر الرؤیا |
| مصنف | امام محمد بن سیرین |
| مترجم | راجا رشید محمود |
| کتابت | محمد ابراہیم کیلانی |
| مطبع | سندھ ساگر پرنٹرز، لاہور |
| قیمت | ١٥ روپے |




# فہرست تعبیر الرؤیا

# بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ وَصَلَّی اللّٰہُ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدِنِ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَصَحْبِہٖ وَسَلَّمَ

وَبَعْدُ فَھٰذَا کِتَابٌ جَلِیْلٌ فِیْ تَعْبِیْرِ الرُّؤْیَا یُنْسَبُ اِلَی الْاِمَامِ مُحَمَّدِ بْنِ سِیْرِیْنَ رَحِمَہُ اللّٰہُ تَعَالٰی مُشْتَمِلٌ عَلٰی خَمْسَۃٍ وَّعِشْرِیْنَ بَابًا۔

## اَلْبَابُ الْاَوَّلُ

### فِیْ اٰدَابِ الْمُعَبِّرِ وَتَمْیِیْزِ الرُّؤْیَا وَمَعْرِفَۃِ اُصُوْلِھَا

اِعْلَمْ وَفَّقَنِیَ اللّٰہُ وَاِیَّاکَ اِلٰی طَاعَتِہٖ اَنَّ الرُّؤْیَا لَمَّا کَانَتْ جُزْءًا مِّنْ سِتَّۃٍ وَّاَرْبَعِیْنَ جُزْءًا مِّنَ النُّبُوَّۃِ لَزِمَ اَنْ یَّکُوْنَ الْمُعَبِّرُ عَالِمًا بِکِتَابِ اللّٰہِ تَعَالٰی حَافِظًا لِّحَدِیْثِ رَسُوْلِ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ وَعَلٰی اٰلِہٖ خَبِیْرًا بِلِسَانِ الْعَرَبِ وَاشْتِقَاقِ الْاَلْفَاظِ عَارِفًا بِھَیْئَاتِ النَّاسِ ضَابِطًا لِّاُصُوْلِ التَّعْبِیْرِ عَفِیْفَ النَّفْسِ طَاھِرَ الْاَخْلَاقِ صَادِقَ اللِّسَانِ

خوابوں کی تعبیر کی یہ عظیم کتاب امام محمد بن سیرین رحمۃ اللہ علیہ سے منسوب ہے اور ۲۵ ابواب پر مشتمل ہے

## پہلا باب

### تعبیر کرنے والے کی خصوصیات، خواب کی تمیز اور اس کے اصولوں کو جاننے کے بارے میں۔

اللہ تعالیٰ مجھے اور تمہیں اپنی اطاعت کی توفیق بخشے۔ چونکہ خواب چھیالیس اجزائے نبوت میں سے ایک ہے اس لئے تعبیر کرنے والے کے لئے ضروری ہے کہ وہ قرآن کریم کا عالم ہو، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی احادیث کا حافظ ہو، عربی زبان جانتا ہو اور الفاظ کی ساخت کے قاعدے سے واقفیت رکھتا ہو، لوگوں کی حیثیتوں کو اچھی طرح جانتا ہو، تعبیر کے اصولوں سے بہرہ ور ہو، پاکیزہ نفس، اچھے اخلاق اور زبان صداقت ترجمان کا مالک ہو۔ اس صورت میں اللہ تعالیٰ درست سمت میں اس کی رہنمائی کرے گا اور اسے

ليوفقه الله لما فيه الصواب ويهديه
لمعرفة معارف أولي الألباب.

فإن الرؤيا قد تعبر باختلاف
أحوال الأزمنة والأوقات وتارة تعبر
من كتاب الله وتارة تعبر من حديث
رسول الله صلى الله عليه وسلم وتارة
تعبر من أمثال السائر وربما
صرفت عن الرائي إلى نظيره أو
سميه وقد تؤول الرؤيا مرة
من لفظ الاسم ومرة من معناه
ومرة من ضده ومرة من اشتقاقه
ومرة بالزيادة ومرة بالنقصان.
فأما التأويل من القرآن فكالبيض
يعبر عنه بالنساء لقوله تعالى.
كأنهن بيض مكنون. وكالحجارة يعبر
عنها بالقسوة لقوله تعالى. ثم قست
قلوبكم من بعد ذلك فهي كالحجارة
أو أشد قسوة. وكاللحم الطري يعبر
عنه بالغيبة لقوله تعالى. أيحب أحدكم
أن يأكل لحم أخيه ميتا فكرهتموه.
وكالمفاتيح فإنه يعبر عنها بالكنوز

اہل دانش کے معارف سے آگاہی نصیب ہوگی۔

خواب کی تعبیر میں کبھی زمانے کے حالات واوقات کے اختلاف کو پیش نظر رکھنا پڑتا ہے کبھی قرآن مجید اور کبھی احادیث رسول کریم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم کو سامنے رکھ کر اور کبھی محاورات کا خیال کرکے تعبیر کرنی پڑتی ہے کبھی تعبیر کا رخ خواب دیکھنے والے کے بجائے اس جیسے کسی اور شخص یا اس کے کسی ہم نام کی طرف موڑنا پڑتا ہے۔ کبھی یہ تعبیر صرف نام سے، کبھی صرف معنی سے کبھی اس کی ضد سے کبھی اشتقاق سے، کبھی زیادتی کبھی نقصان سے دی جاتی ہے۔ قرآن کے حوالے سے انڈوں کی تعبیر عورتیں ہیں کیونکہ اللہ کریم نے فرمایا کأنهن بیض مکنون (وہ ہیں چھپے ہوئے انڈوں جیسی ہیں) اسی طرح پتھر کی تعبیر سخت دلی کیونکہ ارشاد باری ہے ثم قست قلوبکم من بعد ذلک فهی کالحجارة او اشد قسوة (تمہارے دل پتھر کی طرح بلکہ اس سے بھی زیادہ سخت ہوگئے) اور گوشت کی تعبیر اس ارشاد خداوندی کی بنا پر غیبت ہے کہ ایحب احدکم ان یاکل لحم اخیه میتا فکرهتموه (کیا تم میں سے کوئی اپنے مردہ بھائی کا گوشت کھانا پسند کرے گا؟ اسے تو تم برا سمجھتے ہو) اسی طرح خداوند عالم نے فرمایا و آتیناه من الکنوز



لقوله تعالى. وآتيناه من الكنوز ما
إن مفاتحه لتنوء بالعصبة أولي
القوة. فتبين أموالا لأن الكنوز
لا يتوصل لها إلا بالمفاتيح وكالسفينة
يعبر عنها بالنجاة لقوله تعالى. فأنجيناه
وأصحاب السفينة. ولقوله تعالى.
فأنجيناه ومن معه في الفلك.

وكالملك يرى أنه قد دخل
دارا أو بلدة أو محلة ولم يكن له
عادة بالدخول إليها يعبر عنها بحلول
مصيبة أو ذل ينال أهل ذلك الموضع
لقوله تعالى. إن الملوك إذا دخلوا
قرية أفسدوها. إلى قوله أذلة.

وأما التأويل من حديث رسول
الله صلى الله عليه وسلم كالغراب يعبر

ما ان مفاتحه لتنوء بالعصبة اولی القوة۔ (ہم نے اسے اس قدر خزانے دیے تھے کہ ان کی چابیاں ایک طاقتور گروہ اٹھاتا تھا) یہاں چابیوں سے مراد مال ہے کیونکہ خزانوں تک رسائی چابیوں ہی سے ہوتی ہے اسی لیے چابیوں کی تعبیر خزانے ہیں۔ اور کشتی کی تعبیر نجات ہوگی کیونکہ خدا تعالیٰ نے فرمایا فانجیناه واصحب السفینة (ہم نے اس کو اور کشتی والوں کو نجات دی) پھر فرمایا فانجینه ومن معه فی الفلك (ہم نے اس کو اور جو کشتی میں اس کے ساتھ تھے انہیں نجات دی)

کسی نے خواب میں دیکھا کہ بادشاہ خلاف عادت کسی گھر، شہر یا محلے میں آیا ہے تو اس کی تعبیر ہوگی کہ اس بستی والوں کو مصیبت یا ذلت کا سامنا ہوگا کیونکہ ارشاد باری ہے ان الملوك اذا دخلوا قریة افسدوها۔ الی قوله اذلة۔ (جب بادشاہ کسی قریے میں داخل ہوتے ہیں تو اسے خراب کردیتے ہیں اور وہاں کے باعزت لوگوں کو ذلیل کردیتے ہیں) اور لباس کی تعبیر عورتیں ہیں کیونکہ اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے هن لباس لکم وانتم لباس لهن (وہ تمہارا لباس اور تم ان کے لباس ہو) اور اس کی بہت سی مثالیں موجود ہیں۔

احادیث رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے تعبیر کی مثال یہ ہے کہ حضور نے کوّے کا نام فاسق رکھا ہے چنانچہ کوّے

عنه بالرجل الفاسق لأن رسول الله صلى الله عليه وسلم سماه فاسقا والفارة يعبر عنها بالمرأة الفاسقة لقوله صلى الله عليه وسلم الفارة فاسقة وسماها أيضا فويسقة۔

کی تعبیر بدکار اور گنہگار آدمی ہے حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے چوہیا کو فاسقہ اور ایک حدیث میں فویسقہ فرمایا ہے اس لیے چوہیا کی تعبیر فاسقہ اور گناہ گار عورت ہے۔

والضلع يعبر عنه بالمرأة أيضا لأن رسول الله صلى الله عليه وسلم قال المرأة خلقت من ضلع أعوج۔ وأسكفة الباب السفلى أي عتبته يعبر عنها بالمرأة لما روي عن خليل الله إبراهيم عليه السلام أنه قال لولده غير أسكفة بابك يعني زوجته وأشباه ذلك مما لا يعد۔

پسلی کی تعبیر عورت ہے، کیونکہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ عورت ٹیڑھی پسلی سے تخلیق کی گئی ہے اور دروازے کی چوکھٹ کی تعبیر بھی عورت ہے کیونکہ حضرت ابراہیم خلیل اللہ علیہ السلام نے اپنے بیٹے حضرت اسمٰعیل علیہ السلام کو حکم دیا تھا کہ اپنے دروازے کی نچلی دہلیز (بیوی) کو بدل دو۔ احادیث رسول صلی اللہ علیہ وسلم سے تعبیر کی ایسی بے انتہا مثالیں موجود ہیں

وأما التأويل من الأمثال السائرة فكالرجل يرى في يده طولا فإنه يعبر عنه باصطناع المعروف لقولهم هذا أطول منك يدا أي أنعم عطاء وكالاحتطاب يعبر عنه بالنميمة لقولهم من مشى بين الناس بالنميمة فإنه يحتطب۔ والمرض يعبر عنه بالنفاق

محاورات وامثال سے تعبیر کی صورت یہ ہے کہ مثلاً کوئی شخص خواب میں اپنے ہاتھ کو لمبا دیکھتا ہے تو وہ لوگوں کے ساتھ احسان کرے گا، کیونکہ اہل عرب کے محاورے کے مطابق یہ کہنا کہ اس کا ہاتھ تیرے ہاتھ سے زیادہ طویل ہے، اسے زیادہ سخی قرار دینا ہے۔ اسی طرح عرب چغلی کھانے والے کو لکڑی چننے والا کہتے ہیں اس لیے خواب میں لکڑیاں چننے کی تعبیر چغل خوری ہے۔ جو شخص وعدہ پورا نہیں کرتا، اس کے متعلق عرب



لقولهم لمن لا يوفي وعده فلان يمرض في وعده۔ والمخطة يعبر عنها بالولد لقولهم للذي يشبه أباه هو مخطة الأسد۔ والذي يرمي الناس بالسهام والبندق والحجارة يعبر عنه بأنه يذكرهم بسوء لقولهم رمى فلان فلانا وقذفه۔

کہتے ہیں کہ وہ اپنے وعدے میں بیمار ہے اس لیے بیماری کی تعبیر منافقت ہے اور مخط (رینٹ) کی تعبیر لڑکا ہوگا کیونکہ جو لڑکا اپنے باپ کے مشابہ ہو اسے عرب شیر کا مخط (رینٹ) کہتے ہیں، اور کوئی شخص لوگوں کو تیر بندوق یا پتھر سے مارتا نظر آئے تو اس کی تعبیر یہ ہے کہ وہ ان کا برائی سے ذکر کر رہا ہے کیونکہ ایسے آدمی کے بارے میں اہل عرب کہتے ہیں کہ اس نے فلاں کو نشانہ بنایا یا بہتان طرازی کی۔

والرجل الذي يرى أنه يغسل يده بالأشنان ونحوه كالصابون يعبر عنه بالإياس من الشيء لقولهم غسلت يدي بالأشنان منك أي أيست من خيرك۔ والكبش يعبر عنه بالرجل العزيز في قومه المتبع لهم وأشباه ذلك مما لا يعد۔

اور کسی کا یہ دیکھنا کہ وہ گھاس یا صابن سے ہاتھ دھوتا ہے اس پر دلالت کرتا ہے کہ وہ کسی چیز سے نا امید ہوگا کیونکہ عرب میں یہ کہنا کہ میں نے تجھ سے اپنا ہاتھ "اشنان (ایک قسم کی گھاس) سے دھو لیا ہے" ان معنوں میں ہے کہ میں تیرے خیر سے مایوس ہوا، اور مینڈھے کی تعبیر ایسا شخص ہے جو قوم میں صاحب عزت اور سردار ہو۔ اس طرح کی مثالیں بہت ہیں۔

وأما التأويل بظاهر الاسم فكرجل اسمه الفضل فإنه يعبر عنه بالفضل وراشد يعبر عنه بالرشد وسالم يعبر عنه بالسلامة وشبه ذلك۔

ظاہر نام سے تعبیر کی مثال یہ ہے کہ فضل نام کی تعبیر فضیلت، راشد کی رشد و ہدایت اور سالم کی تعبیر سلامتی ہوگی، اس قسم کی مثالیں بھی بے شمار ہیں۔

وأما التأويل بالمعنى فمثل النرجس والورد إذا عبر بهما لمن

نام کے معنی کی تعبیر کی مثال یہ ہے کہ نرگس اور گلاب کے متعلق کوئی سوال کرے یا جس کی طرف وہ منسوب ہوں

يُسْأَلُ عَنْهُمَا أَوْ مَنْ يُنْسَبَانِ إِلَيْهِ يُعَبَّرُ عَنْهُمَا بِقِلَّةِ الْبَقَاءِ وَالْأَسِيرِ بِالضِّدِّ بِبَقَائِهِ وَنَضَارَتِهِ وَأَشْبَاهُ ذٰلِكَ كَثِيرَةٌ۔

اس کو جواب دیا جائے تو اس کی بقا اور تازگی کے پیش نظر نفی اور ضد کے باعث عمر میں کمی اور مایوسی تعبیر ہوگی اس قسم کی مثالیں بہت سی ہیں۔

وَأَمَّا التَّأْوِيلُ بِالضِّدِّ فَمِثْلُ الْبُكَاءِ يُعَبَّرُ عَنْهُ بِالْفَرَحِ مَا لَمْ تَكُنْ مَعَهُ رَنَّةٌ أَوْ صَوْتٌ أَوْ شَقُّ جَيْبٍ وَالْفَرَحُ وَالضَّحِكُ وَالرَّقْصُ يُعَبَّرُ عَنْهُ أَنَّهُ حُزْنٌ وَهَمٌّ وَغَمٌّ وَمِثْلُ الرَّجُلَيْنِ يَقْتَتِلَانِ أَوْ يَصْطَرِعَانِ فَإِنَّ الْمَقْهُورَ هُوَ الْغَالِبُ وَمِثْلُ الرَّجُلِ يَرٰى أَنَّهُ يَحْتَجِمُ فَإِنَّهُ يُكْتَبُ عَلَيْهِ شَرْطٌ أَوْ يَرٰى أَنَّهُ يُكْتَبُ عَلَيْهِ شَرْطٌ فَإِنَّهُ يَحْتَجِمُ۔

اور ضد سے تعبیر یوں ہے کہ گریہ و زاری کے ساتھ اگر چیخ پکار اور گریبان پھاڑنے کی صورت نہ ہو تو اس کی تعبیر خوشی ہوگی اور مسرت اور ناچ کی تعبیر حزن، غم اور ملال ہے اور دو آدمیوں میں لڑائی یا کشتی کے نتیجے میں خواب میں ہارنے والا جیتنے والا سمجھا جائیگا اور اگر کوئی آدمی خواب میں اپنے آپ کو پچھنے لگاتے دیکھے تو تعبیر یہ ہوگی کہ اس پر کوئی شرط لگے گی یا اگر اپنے آپ پر شرط لگتا دیکھے تو اس کی تعبیر میں اس کے پچھنے لگیں گے۔

وَمِثْلُ الرَّجُلِ يَرٰى أَنَّهُ يَدْخُلُ قَبْرًا فَإِنَّهُ يُسْجَنُ أَوْ يَرٰى أَنَّهُ يُسْجَنُ فِي مَوْضِعٍ مَجْهُولِ الْأَهْلِ وَالْهَيْئَةِ فَإِنَّهُ يُقْبَرُ إِذَا لَمْ يَكُنْ يَرٰى أَنَّهُ قَدْ خَرَجَ مِنْ ذٰلِكَ الْمَوْضِعِ وَمِثْلُ الْحَرْبِ يُعَبَّرُ عَنْهُ بِأَنَّهُ هُجُومٌ۔

اور اگر خواب دیکھنے والا قبر میں داخل کیا جا رہا ہو تو وہ قید ہوگا۔ خواب میں یہ دیکھنا کہ ایسی جگہ قید کیا جا رہا ہے جس کی ہیئت اور وہاں کے باشندوں کو نہیں جانتا اور وہاں سے نہیں نکلا تو تعبیر ہوگی کہ وہ قبر میں داخل ہوگا۔ اور لڑائی کی تعبیر اچانک حملہ ہے۔

وَإِنْ رَأٰى عَدُوًّا هَجَمَ فَإِنَّهُ سَيْلٌ يَسِيلُ وَمِثْلُ الْجَرَادِ يُعَبَّرُ عَنْهُ

اور اگر یہ دیکھا کہ اس پر کسی دشمن نے حملہ کیا ہے تو تعبیر ہے کہ وہاں سیلاب آئے گا اور ٹڈی کی تعبیر لشکر ہے



أَنَّهُ جُنْدٌ وَالْجُنْدُ جَرَادٌ وَأَشْبَاهُ ذٰلِكَ كَثِيرَةٌ لَا تُحْصٰى وَأَمَّا الْجَرَادُ فَيُعَبَّرُ عَنْهُ بِمَالٍ مَكْنُونٍ مَا لَمْ يَكُنْ مَعَهُ قَعْقَعَةٌ فَهُوَ خُصُومَةٌ۔

اور فوج اور لشکر کی تعبیر ٹڈی ہے اس کی مثالیں بے شمار ہیں اور ٹڈی نظر آئے مگر اس کی بھنبھناہٹ نہ ہو تو اس کی تعبیر پوشیدہ مال بھی ہوتا ہے۔ اگر اس کی بھنبھناہٹ ہو تو تعبیر لڑائی ہے۔

وَفِي الشَّعْرِ أَنَّهُ مَالٌ وَزِينَةٌ فَإِنْ سَالَ عَلَى الْوَجْهِ أَوْ كَثُرَ عَلَى الْخَدِّ فَهُوَ غَمٌّ وَهَمٌّ وَقِيلَ إِنَّهُ كِسْوَةٌ۔ فَإِنْ كَانَ مَكْفُوفًا فَهُوَ كَلَامُ سُوءٍ يُرْمٰى بِهِ وَلَا يَقْدِرُ عَلٰى دَفْعِهِ وَمَنْ رَأٰى أَنَّ لَهُ شَعْرًا وَجَنَاحَيْنِ فَإِنَّهُ مَالٌ وَرِيَاشٌ فَإِنْ طَارَ بِهِمَا سَافَرَ۔

بال کی تعبیر مال اور زیب و زینت ہے۔ لیکن اگر بال چہرے پر پڑ جائیں یا رخسار پر زیادہ نظر آئیں تو تعبیر رنج و غم ہے بعض اوقات اس سے لباس بھی مراد لی جاتی ہے۔ اور اگر بال لپٹے ہوئے نظر آئیں اس کے متعلق برے الفاظ کہے جائیں گے اور وہ ان سے اپنا بچاؤ نہ کر سکے گا۔ اور جس نے خواب میں اپنے بال و پر دیکھے تو وہ مال و دولت پائے گا اور اگر انہی بال و پر سے اڑنے لگا تو تعبیر ہوگی کہ سفر کرے گا۔

وَمَنْ رَأٰى أَنَّ يَدَهُ قُطِعَتْ فَاحْتَمَلَهَا فَبَقِيَتْ مَعَهُ فَهُوَ أَخٌ أَوْ وَلَدٌ يَسْتَفِيدُهُ فَإِنْ فَاتَتْهُ فَهِيَ مُصِيبَةٌ لَهُ فِي أَخٍ أَوْ وَلَدٍ۔

اگر خواب میں ہاتھ کاٹا گیا اور اس نے اسے اٹھا لیا اور ہاتھ اس کے پاس رہا تو اس کو بھائی یا بیٹے سے فائدہ ہوگا لیکن اگر کٹا ہوا ہاتھ نہیں اٹھایا تو بھائی یا بیٹے کی طرف سے اس پر کوئی مصیبت آئے گی۔

وَفِي الْمَرِيضِ يَرٰى أَنَّهُ صَحِيحٌ يَخْرُجُ مِنْ بَيْتِهِ وَلَا يَتَكَلَّمُ فَإِنَّهُ يَمُوتُ وَإِنْ تَكَلَّمَ يَبْرَأُ۔

اور اگر کوئی مریض دیکھے کہ وہ صحت مند ہو گیا ہے اور گھر والوں سے بات چیت کرنے کے بعد گھر سے نکلا تو تندرست ہو جائیگا اور گفتگو نہ کی تو مر جائے گا۔

وَفِي الْمَقَامَاتِ أَنَّهَا نِسَاءٌ غَيْرُ عَفِيفَاتٍ مَا لَمْ تَخْتَلِفْ أَلْوَانُهَا وَإِنْ

اور مقامات میں ہے کہ اگر ان کے رنگ مختلف نہ ہوں تو وہ ناپاک عورتیں ہیں۔ اگر سفید اور سیاہ رنگ ہوں تو

كانت بيضاء وسوداء فهي الأيام والليالي وفي السمك إن عرف عدده فهو نساء وإن لم يعرف فهو مال و غنيمة وأشباه ذلك كثيرة .

تعبیر دن اور رات ہے اور اگر مچھلیوں کی تعداد معلوم ہو تو وہ عورتیں ہیں اور گنی نہ جائیں تو وہ مال غنیمت ہے ایسی نظائر بہت ہیں۔

وأما اختلاف الناس في هيئاتهم فقد تختلف الرؤيا باختلاف ذلك مثل الرجل يرى أنه مغلول اليد أو العنق فإن كان الرجل سيماه الخير والدين فهو صدأ حرفي حقه واجتناب الشر والفساد وإن كان سيماه ضد ذلك فهو كثير المعاصي من أهل النار أجارنا الله منها بكرمه آمين .

اور لوگوں کی حالتوں اور حیثیتوں کے اعتبار سے خوابوں کی تعبیر مختلف ہوتی ہے جس طرح کوئی نیک اور صاحب خیر شخص خواب میں دیکھے کہ اس کے ہاتھ یا گردن میں طوق ہے تو یہ خواب اچھا ہے اور وہ شر و فساد سے محفوظ رہے گا اور اگر نیک اور اچھا آدمی نہیں تو تعبیر ہے کہ وہ بکثرت گناہ کرے گا اور جہنم کا سزاوار ہوگا۔ خدا تعالیٰ اپنے فضل و کرم سے اپنی پناہ میں رکھے۔ آمین۔

وأما اختلاف الأوقات فمثل الرجل يرى أنه راكب فيلا فإن كان ذلك ليلا نال أمرا جسيما كامل المنفعة وإن كان نهارا طلق زوجته

خوابوں کی تعبیر مختلف وقتوں میں بھی مختلف ہو جاتی ہے مثلاً کسی نے خواب میں اپنے آپ کو ہاتھی پر سوار دیکھا، اگر رات کا خواب ہو تو وہ بہت منافع والے کام کا مالک ہو جائے گا اور اگر دن کا خواب ہوگا تو تعبیر ہے کہ اپنی بیوی کو طلاق دیدے گا۔

**فصل** - واعلموا أن أصدق أوقات الرؤيا أواخر الليل ووقت القائلة أو بالنهار وأصدق الزمان وقت إدراك الثمرة وينعها وأضعف

**فصل۔** جان لینا چاہیے کہ جو خواب رات کے آخری حصے میں یا دوپہر کے قیلولہ کے وقت دیکھے جائیں ان کی تعبیر سچی ہوتی ہے اور پھلوں کے پکنے اور پکنے کے زمانے کے خواب بھی سچی تعبیر کے حامل ہوتے



الرؤيا زمان الشتاء وفي وقت المطر.

ہیں کمزور خواب وہ ہیں جو سردی یا بارش کے موسم میں نظر آئیں۔

**فصل** - وينبغي للمعبر أن يفهم كلام صاحب الرؤيا ويعرضها على الأصول فإن كان كلاما صحيحا يشبه بعضه بعضا ويدل على معان مستقيمة فهي الرؤيا الصحيحة وإن كان يحتمل على معان مختلفة نظر إلى ما هو أولى بألفاظها وأقرب إلى الأصل فيحملها عليه وإن كانت الرؤيا كلها مختلفة لا تلتئم على الأصول فهي أضغاث أحلام وإن اشتبه عليه الأمر في ذلك سأله عن ضميره في صلاته إن كانت الرؤيا في صلاة أو عن سفره إن كانت الرؤيا في السفر أو عن نكاحه إن كانت الرؤيا في النكاح ثم يقضي عليه بالضمير.

**فصل۔** معبر کے لیے ضروری ہے کہ وہ خواب دیکھنے والے کی بات اچھی طرح سمجھے، خواب کو اصولوں پر پرکھے۔ اگر بات درست ہو، جملے مربوط ہوں، مطلب واضح ہو تو وہ خواب ٹھیک ہوگا۔ اگر اس کے کئی معنی نکل سکتے ہوں تو وہ اصل سے متصل اور الفاظ سے زیادہ قریب معانی کے مطابق تعبیر کرے۔ اگر خواب اس طرح الجھا ہوا اور بے ربط ہو کر کسی اصول پر پورا نہ اترے تو خیالات کی پراگندگی کا آئینہ ہے، لغو خواب ہے۔ اور اگر خواب مشتبہ اور مشکوک ہو تو اس پر خواب دیکھنے والے کے دل کی حالت معلوم کرے۔ مثلاً اگر خواب نماز کے متعلق ہو، سفر کے بارے میں ہو یا نکاح کے متعلق ہو تو اس سے ان کے متعلق سوال کرے، پھر دل کے فیصلے سے اس کی تعبیر کرے۔

فإن دلت الرؤيا على فاحشة أو قبيح أمر ستره عليه وعبر عنه بأحسن عبارة وأستر عنه ما تدل عليه الرؤيا.

اور اگر کسی خواب کی تعبیر کسی بُرے کام یا بے حیائی سے ہو تو اسے ظاہر نہ کرے، خواب کی اصل تعبیر پوشیدہ رکھے یا اچھے انداز میں اس کی تعبیر کرے۔

**فصل** - وإذا أولها أصل الرؤيا

**فصل۔** جب اصل خواب کی جنس، صنف اور طبیعت

جِنْسًا وَصِنْفًا وَطَبْعًا فَلْيَكُنْ حَمْلُ تَعْبِيْرِهٖ عَلٰى ذٰلِكَ وَتَعْوِيْلِهٖ عَلَيْهِ فِى التَّاْوِيْلِ اَمَّا الْجِنْسُ فَمِثْلُ الشَّجَرَةِ وَالسِّبَاعِ وَالطُّيُوْرِ فَهٰذِهٖ كُلُّهَا الْاَغْلَبُ اَنَّهَا كُلَّهَا رِجَالٌ ثُمَّ يَنْظُرُ بَعْدَ ذٰلِكَ فِى الصِّنْفِ فَاِنْ كَانَتِ الرُّؤْيَا شَجَرَةً نَظَرَ اَىُّ الْاَشْجَارِ هِىَ اَوْ سَبُعًا اَوْ طَيْرًا نَظَرَ اَىُّ الْاَصْنَافِ هِىَ ثُمَّ يَقْضِىْ عَلٰى ذٰلِكَ۔

فَاِنْ كَانَتْ مِنَ النَّخْلِ كَانَ عَزِيْزًا عَرَبِيًّا لِاَنَّ مَنَابِتَ النَّخْلِ فِىْ بِلَادِ الْعَرَبِ وَاِنْ كَانَتْ مِنَ الْجَوْزِ كَانَ رَجُلًا عَجَمِيًّا لِاَنَّ نَبَاتَهٗ فِىْ بِلَادِ الْعَجَمِ وَكَذٰلِكَ الطَّائِرُ فَاِنْ كَانَ عَظِيْمًا فَهُوَ رَجُلٌ مِنَ الْعَرَبِ اِنْ كَانَ طَاؤُسًا فَهُوَ مِنَ الْعَجَمِ ثُمَّ يَنْظُرُ بَعْدَ ذٰلِكَ فِى الطَّبْعِ اِنْ كَانَتْ شَجَرَةً مِنَ النَّخْلِ قَضَيْتَ بِاَنَّهٗ كَثِيْرُ الْخَيْرِ وَطَيِّبُ الْاَصْلِ وَاِنْ كَانَتْ مِنَ الْجَوْزِ قَضَيْتَ لَهٗ بِالْغِشِّ فِى الْمُعَامَلَةِ وَالْخُصُوْمَةِ لِاَجْلِ تَقَعْقُعِهٖ وَلَا يُوْصَلُ اِلٰى مَا فِيْهِ اِلَّا بِكَسْرِهٖ۔

معلوم ہو جائے تو معبر اسی پر اس کی تعبیر محمول کرے اور تاویل میں اسی پر بھروسہ کرے۔ مثلاً جنس کے لحاظ سے درخت، درندوں اور پرندوں کی تعبیر، مرد ہے، پھر اس کی قسم پر غور کیا جائے۔ یعنی درخت ہے تو کونسا درندے یا پرندے ہیں تو کون سے ؟ پھر اس کے مطابق تعبیر دی جائے۔

کھجور کے درخت کی تعبیر یہ ہے کہ وہ صاحب عزت عرب ہوگا کیونکہ کھجور کا درخت عرب میں ہوتا ہے۔ اخروٹ سے مراد عجمی شخص ہے کیونکہ اس درخت کا تعلق عجمی ملکوں سے ہے، اسی طرح پرندہ اگر بڑا ہوگا تو عربی آدمی ہے، مور ہوگا تو عجمی شخص، اس کے بعد تعبیر کرنے والا اس کی طبیعت پر غور کرے۔ اس لحاظ سے کھجور کے درخت کی تعبیر یہ ہوگی کہ وہ بہت بھلائی کرنے والا اور خاندانی آدمی ہوگا۔ درخت اخروٹ کا ہو تو وہ دھوکہ دینے اور جھگڑا کرنے والا ہوگا کیونکہ اخروٹ کو کھڑکھڑا کر توڑنا پڑتا ہے، پھر کہیں اس کا مغز حاصل ہوتا ہے۔



وَاِنْ كَانَتْ طَائِرًا فَهُوَ رَجُلٌ ذُوْ اَسْفَارٍ لِرَجُلٍ طَيَرَانِهٖ وَاِنْ كَانَ طَاؤُسًا فَهُوَ رَجُلٌ مَلِكٌ مِنَ الْعَجَمِ ذُوْ زِيْنَةٍ وَمَالٍ وَاَتْبَاعٍ وَكَذٰلِكَ اِنْ كَانَ نَسْرًا اَوْ عُقَابًا وَاِنْ كَانَ غُرَابًا فَهُوَ رَجُلٌ فَاسِقٌ لَا دِيْنَ لَهٗ وَكَذٰلِكَ الْعَقْعَقُ فَقِسْ عَلٰى ذٰلِكَ بِمُقْتَضَاهُ تُرْشَدُ اِنْ شَاءَ اللّٰهُ تَعَالٰى وَبِاللّٰهِ التَّوْفِيْقُ۔

## اَلْبَابُ الثَّانِىْ

### فِىْ تَاْوِيْلِ رُؤْيَةِ اللّٰهِ تَبَارَكَ وَتَعَالٰى

فَمَنْ رَاٰهُ عَلٰى حَالِ الْقَبُوْلِ لَهُ الْبُشْرٰى وَالسُّرُوْرِ وَالْاِقْبَالِ عَلَيْهِ فَاِنَّهٗ يَلْقَاهُ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ عَلٰى مِثْلِ تِلْكَ الْحَالَةِ وَيَدُلُّ عَلٰى قَبُوْلِ عَمَلِهٖ فِىْ دُنْيَاهُ فَاِنْ رَاٰهُ وَاسْتَطَاعَ النَّظَرَ اِلَيْهِ فَاِنَّهٗ يَكُوْنُ فِىْ دُنْيَاهُ مَشْكُوْرًا اَوْ يَدْخُلُ الْجَنَّةَ۔

وَاِنْ رَاٰهُ كَاَنَّهٗ اَعْطَاهُ شَيْئًا مِنْ مَتَاعِ الدُّنْيَا اَصَابَهٗ مَرَضٌ فِىْ بَدَنِهٖ وَبَلَاءٌ وَامْتِحَانٌ تُوْجِبُ لَهٗ مِنَ الْاَجْرِ

اور اگر پرندہ ہے تو اس کی پرواز کے حوالے سے وہ آدمی سفر کرنے والا ہوگا۔ مور کی تعبیر یہ ہے کہ عجم کا صاحب زینت اور صاحب ثروت بادشاہ ہوگا جس کی بہت رعایا ہوگی۔ شاہین یا عقاب کی بھی یہی تعبیر ہوگی۔ کوا نظر آئے تو اس کی تعبیر فاسق اور بے دین شخص ہے۔ کوے کی طرح کے پرندے عقعق کی بھی یہی تعبیر ہے۔ اسی طرح خواب کے تقاضے کے مطابق قیاس کر کے تعبیر کرنے والا اللہ تعالےٰ سے ہدایت اور توفیق پاتا ہے۔

## دوسرا باب

### اللہ تعالیٰ کو خواب میں دیکھنے کے بارے میں

جس شخص نے اللہ تعالیٰ کو خواب میں رحم و کرم کی حالت میں دیکھا تو اسے خوشخبری اور خوشی حاصل ہوگی۔ وہ اللہ تعالےٰ کو قیامت کے دن اپنے حال پر توجہ فرمانے والا پائے گا اور اس کا مطلب یہ بھی ہے کہ دنیا میں اس کے اعمال قبول و منظور ہوں گے اور اگر اس نے اللہ تعالیٰ کو نظر بھر کر دیکھا تو وہ دنیا میں مقبول ہوگا اور جنت میں داخل کیا جائے گا۔

اور اگر خواب یہ ہو کہ اللہ تعالےٰ نے اسے کوئی دنیوی چیز عطا کی ہے تو وہ بیمار یا مبتلائے بلا ہوگا یا اس کو کسی امتحان میں ڈالا جائے گا اور اس بیماری،

عَلٰى ذٰلِكَ مَا يُدْخِلُهُ الْجَنَّةَ فَإِنْ رَأَى اللّٰهَ سُبْحَانَهُ وَتَعَالٰى أَنَّهُ نَزَلَ مَكَانًا مُعَيَّنًا شَمِلَ أَهْلَ ذٰلِكَ الْمَكَانِ الْخَيْرُ وَالْفَرَحُ وَالسُّرُورُ وَالنَّصْرُ۔

فَإِنْ رَآهُ كَلَّمَهُ بِمَا فِيهِ زَجْرٌ أَوْ نَهْيٌ أَوْ وَعْدٌ أَوْ وَعِيدٌ فَهُوَ رَجُلٌ عَاصٍ فَلْيَرْجِعْ عَمَّا هُوَ فِيهِ۔

وَمَنْ رَأَى اللّٰهَ سُبْحَانَهُ وَتَعَالٰى فِي فِرَاشِهِ وَرَآهُ يُبَارِكُ عَلَيْهِ فَلْيُبَشَّرْ بِكَرَامَاتِ اللّٰهِ وَرَحْمَتِهِ فَإِنَّ هٰذِهِ الرُّؤْيَا لَا يَرَاهَا إِلَّا رَجُلٌ مِنَ الصَّالِحِينَ الْأَبْرَارِ فَإِنْ رَآهُ مُصَوَّرًا أَوْ رَأَى خَيَالَهُ أَوْ مِثْلَهُ فَإِنَّ ذٰلِكَ الرَّجُلَ الرَّائِي يَكُونُ رَجُلًا كَذَّابًا عَظِيمَ الْفِرْيَةِ عَلَى اللّٰهِ سُبْحَانَهُ وَتَعَالٰى مُرْتَكِبًا لِلْبِدَعِ فَلْيُبَادِرْ بِالتَّوْبَةِ وَالْاِسْتِغْفَارِ وَكَذٰلِكَ إِنْ رَآهُ نَاقِصًا أَوْ تِمْثَالًا أَوْ صَنَمًا أَوْ مَا لَا يَلِيقُ بِجَمَالِهِ وَكَمَالِهِ وَجَلَالِهِ لِأَنَّهُ سُبْحَانَهُ وَتَعَالٰى مُنَزَّهٌ عَنْ ذٰلِكَ وَاللّٰهُ أَعْلَمُ۔

حِكَايَةٌ: حُكِيَ أَنَّهُ جَاءَ رَجُلٌ إِلٰى

جائے امتحان کے اجر میں اس کو جنت میں داخل کیا جائے گا۔ اگر کسی نے اللہ تعالیٰ کو کسی خاص مکان میں دیکھا تو اس مکان کے رہنے والے بھلائی، مسرت اور کامیابی سے سرفراز ہوں گے۔

جس کو اللہ تعالیٰ نے ڈانٹ ڈپٹا یا کسی کام سے منع کیا، کوئی وعدہ وعید کیا تو اس سے مراد یہ ہے کہ وہ آدمی گنہگار ہے اسے گناہوں کو چھوڑ دینا چاہیے۔

اور جس نے اللہ سبحانہ وتعالیٰ کو اپنے بستر میں دیکھا اور یہ کہ وہ اسے مبارکباد دیتا ہے تو اسے خوشخبری ہو کہ اسے خدا تعالیٰ کی طرف سے بزرگی اور رحمت ملے گی کیونکہ ایسا خواب صرف نیک اور پرہیزگار لوگ ہی دیکھتے ہیں۔ اگر کسی نے خدا تعالیٰ کی تصویر یا خیال یا اس کی مثل کو دیکھا تو معلوم ہوا کہ خواب دیکھنے والا جھوٹا، خدا پر تہمت لگانے والا اور بدعتی ہے لہذا اسے فوراً توبہ کرنی چاہیے۔ اور اسی طرح اگر کسی نے اللہ تعالیٰ کو ناقص حالت میں دیکھا یا اسے بت، تصویر یا کسی اور حالت میں دیکھا جو اس کے جمال، کمال اور جلال کے لائق نہیں۔ تو وہ توبہ کرے کیونکہ اللہ تعالیٰ ان تمام باتوں سے پاک ہے۔ واللہ اعلم۔

**حکایت** بیان کیا گیا ہے کہ ایک آدمی نے



جَعْفَرِ نِ الصَّادِقِ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ فَقَالَ رَأَيْتُ كَأَنَّ رَبِّي أَتَانِي حَدِيدًا وَسَقَانِي شَرْبَةً مِنْ خَلٍّ فَمَا يَكُونُ ذٰلِكَ، فَقَالَ لَهُ الْإِمَامُ أَمَّا مَا رَأَيْتَ مِنَ الْحَدِيدِ فَإِنَّهُ شِدَّةٌ بِقَوْلِهِ تَعَالٰى وَأَنْزَلْنَا الْحَدِيدَ فِيهِ بَأْسٌ شَدِيدٌ وَرُبَّمَا تَعَلَّمَ بَعْضُ أَوْلَادِكَ صَنْعَةَ دَاوُدَ عَلَيْهِ السَّلَامُ وَأَمَّا شُرْبُكَ الْخَلَّ فَإِنَّكَ تَمْرَضُ مَا أَكْثَرَ فِي مَرَضٍ يُصِيبُكَ يَطُولُ فِيهِ مُضْطَجَعُكَ فَإِنْ تُوُفِّيتَ كَانَ اللّٰهُ تَعَالٰى وَأَنَّهُ يَكُونُ عَنْكَ رَاضِيًا وَيَغْفِرُ لَكَ مِنَ الذُّنُوبِ الْمُسْتَقْبَلِ وَالْمَاضِي۔

حضرت جعفر صادق رضی اللہ عنہ کی خدمت میں حاضر ہو کر اس خواب کی تعبیر پوچھی کہ اللہ تعالیٰ نے اسے لوہا عطا کیا اور سرکہ کا ایک گھونٹ پلایا ہے امام نے ارشاد فرمایا، لوہے سے مراد سختی ہے کیونکہ ارشاد خداوندی ہے: وَأَنْزَلْنَا الْحَدِيدَ فِيهِ بَأْسٌ شَدِيدٌ ہم نے لوہا اتارا جس میں بہت سختی ہے، اس لیے ممکن ہے تیری اولاد میں سے کوئی حضرت داؤد علیہ السلام کی یہ صنعت سیکھے لیکن اللہ کی طرف سے سرکہ پلانے کی تعبیر یہ ہے کہ تو مدت تک ایک بیماری میں مبتلا رہے گا۔ اس دوران میں تجھے بہت مال ملے گا۔ اور اگر اسی بیماری میں مر گیا تو خدا تجھ سے راضی ہوگا اور تیرے اگلے پچھلے سب گناہ معاف کر دے گا۔

## اَلْبَابُ الثَّالِثُ

فِي رُؤْيَةِ الْمَلٰئِكَةِ وَالْأَنْبِيَاءِ وَالصَّالِحِينَ وَالْعُلَمَاءِ وَالْكَعْبَةِ وَالْأَذَانِ وَالصَّلٰوةِ وَالْحَجِّ

## تیسرا باب

خواب میں انبیاء، ملائکہ، صالحین اور علماء کی زیارت کرنے یا کعبہ، اذان، نماز یا حج کو دیکھنے کے بارے میں

مَنْ رَأَى مَلَكًا مِنَ الْمَلٰئِكَةِ فَإِنَّهُ يَنَالُ شَرَفًا فِي دُنْيَاهُ وَفَرَحًا وَنَصْرًا لِأَهْلِ تِلْكَ الْبَلْدَةِ وَرُؤْيَةُ أَشْرَافِ الْمَلٰئِكَةِ تَدُلُّ عَلَى الْبِشَارَةِ بِالْخَيْرِ وَالشَّهَادَةِ وَالْخِصْبِ وَكَثْرَةِ الْأَمْطَارِ وَسَعَةِ الْأَرْزَاقِ وَرُخْصِ الْأَسْعَارِ۔

جس نے خواب میں کسی فرشتے کو دیکھا، اسے دنیا میں عزت و مسرت حاصل ہوگی اور اس کے شہر والوں کو کامیابی ملے گی۔ اور جلیل القدر فرشتوں کو دیکھنا بھلائی، شہادت، تروتازگی، زیادہ بارش، وافر رزق اور سستے نرخوں کی نشانی ہے۔

وَإِنْ رَأَى الْمَلٰٓئِكَةَ عَلَيْهِمُ الصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ فِي الْمَسَاجِدِ فَإِنَّهُمْ يَأْمُرُوْنَ أَهْلَ تِلْكَ الْبَلْدَةِ بِالدُّعَاءِ وَالصَّلٰوةِ وَالصَّدَقَةِ وَكَثْرَةِ الْاِسْتِغْفَارِ لِأَهْلِ تِلْكَ الْأَرْضِ لِتَقْصِيْرِهِمْ فِي دِيْنِهِمْ فَإِنْ رَآهُمْ فِي السُّوْقِ فَإِنَّهُمْ يَنْهَوْنَ النَّاسَ عَنْ بَخْسِ الْمِكْيَالِ وَالْمِيْزَانِ وَإِنْ رَآهُمْ فِي الْمَقَابِرِ كَانُوْا لُوْبَاءً فِي الْفُقَهَاءِ وَالْعُلَمَاءِ وَالزُّهَّادِ وَإِنْ رَأَى رَجُلًا شَخْصًا مَجْهُوْلًا يُعَبِّرُ عَنْهُ بِالْمَلَكِ فَإِنَّهُ مَلَكٌ

اور اگر ملائکہ مقربین کو مسجدوں میں دیکھا تو مقصد یہ ہے کہ اس جگہ کے رہنے والوں کی دین کے معاملے میں کمزوری پر تنبیہ کرتے ہوئے وہ انہیں دعا، نماز، صدقہ اور کثرت استغفار کی تلقین کر رہے ہیں۔ اور اگر فرشتوں کو بازار میں دیکھا تو تعبیر یہ ہے کہ وہ ناپ تول میں کمی سے روکتے ہیں۔ اور اگر قبرستان میں دیکھا تو فقہا، علما اور زاہدوں میں وبا پھوٹ پڑے گی۔ اور اگر کسی نے خواب میں کسی نامعلوم شخص کو دیکھا اور اسے فرشتہ کہا جا رہا ہے تو وہ واقعی بڑا فرشتہ ہوگا۔

**فَصْلٌ۔** وَمَنْ رَأَى النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِي مَنَامِهٖ فَإِنَّهُ بِشَارَةٌ بِالْخَيْرِ وَرُبَّمَا تَقَدَّمَ مِنْ أَفْعَالِ الْبِرِّ وَلَمْ يَكُنْ فِي الرُّؤْيَا مَكْرُوْهٌ فَإِنْ رَأَى فِيْهَا مَكْرُوْهًا أَصَابَهٗ فِي دُنْيَاهُ ضِيْقٌ۔

**فصل۔** جس نے خواب میں حضور پرنور صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت کی تو نیکی کی بشارت ہے اور اس شخص سے نیک اعمال سرزد ہوں گے۔ اور اگر خواب میں کوئی ناگوار بات پیش آگئی تو وہ دنیا میں تنگی سے دوچار ہوگا۔

فَإِنْ رَآهُ فِي أَرْضٍ جَدْبَةٍ أَصَابَهَا الْخِصْبُ وَإِنْ رَآهُ أَحَدٌ وَهُوَ فِي كَرْبٍ وَهَمٍّ وَضِيْقٍ أَتَاهُ اللّٰهُ بِالْفَرَجِ وَمَنْ رَآهُ بِسَاحَةٍ رَجُلٍ نَزَلَ بِهٖ مِنَ النَّارِ وَالْهَلَاكِ وَإِنْ رَآهُ نَاقِصَ الْخِلْقَةِ أَوْ مَرِيْضًا أَوْ مَيِّتًا أَوْ مُتَغَيِّرَ الْحَالِ فَلَا خَيْرَ

اور جس نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو خشک زمین میں دیکھا تعبیر یہ ہے کہ وہاں ہریالی آجائیگی۔ اور اگر کسی نے سرکار دوعالم صلی اللہ علیہ وسلم کو اس وقت خواب میں دیکھا جب وہ کسی تکلیف یا رنج وغم میں مبتلا تھا تو اس کے تمام مصائب دور ہو جائیں گے۔ اور اگر آپ کو گھر کے صحن میں دیکھا تو وہاں آگ اور ہلاکت کا دور دورہ ہوگا۔ اگر کسی نے حضور کو ناقص



فِي تِلْكَ الرُّؤْيَا فَإِنَّهَا نَقْصٌ فِي دِيْنِ الرَّائِيْ

الخلقت، بیمار یا مردہ صورت میں دیکھا یا آپ کی حالت کو بدلا ہوا پایا تو اس خواب میں کوئی خیر نہیں اور خواب دیکھنے والے کے دین میں نقصان کا ثبوت ہے۔

وَمَنْ رَأَى أَنَّهٗ يَلْبَسُ حَسَنًا فَإِنَّ ذٰلِكَ يَدُلُّ عَلٰى حُسْنِ حَالِ أُمَّتِهٖ فِي الدُّنْيَا وَالدِّيْنِ وَمَنْ رَأَى النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَمْشِيْ فَإِنَّهٗ يَطْلُبُ مِنْ أُمَّتِهِ الْجِهَادَ وَفِي دِيْنِ الرَّائِيْ نَقْصٌ۔

اور جس نے حضور پاک صلی اللہ علیہ وسلم کو اچھے کپڑے پہنے ہوئے دیکھا تو اس سے مراد یہ ہے کہ حضور کی امت کے لیے دین و دنیا میں خیر ہے۔ اور جس نے آقا حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو خواب میں چلتے ہوئے پایا تو اس کی تعبیر یہ ہے کہ سرکار اپنی امت کو جہاد کا حکم دے رہے ہیں اور خواب دیکھنے والے کے دین میں نقص ہے۔

وَمَنْ رَأَى النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَحُجُّ فَإِنَّهٗ يَحُجُّ وَمَنْ رَآهُ وَهُوَ يَخْطُبُ تُطِيْعُهٗ أُمَّتُهٗ وَمَنْ رَآهُ يَنْظُرُ فِي الْمِرْآةِ فَإِنَّهٗ يَحُثُّ أُمَّتَهٗ عَلَى الْأَمَانَةِ۔

اور جس نے نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم کو حج کرتا ہوا دیکھا تو وہ خود حج کی سعادت پائے گا اور جس نے دیکھا کہ آپ وعظ فرما رہے ہیں تو آپ کی امت آپ کی اطاعت کرے گی اور جس نے یہ دیکھا کہ آپ آئینہ دیکھ رہے ہیں تو اس کی تعبیر یہ ہے کہ آپ امت کو امانت ادا کرنے کی تلقین کر رہے ہیں۔

وَمَنْ رَآهُ يَأْكُلُ فَإِنَّهٗ يَحُثُّ أُمَّتَهٗ عَلٰى أَدَاءِ الزَّكٰوةِ وَمَنْ رَآهُ أَلْبَسَهٗ شَيْئًا مِنْ ثِيَابِهٖ أَوْ دَفَعَ لَهٗ خَاتَمَهٗ أَوْ سَيْفَهٗ أَوْ نَحْوَ ذٰلِكَ فَإِنَّهٗ إِنْ لَاقَ بِهِ الْمُلْكُ نَالَهٗ وَإِنْ لَاقَ بِهِ الْفِقْهُ نَالَهٗ وَإِنْ لَاقَتْ بِهِ الْعِبَادَةُ نَالَ مِنْهَا حَظًّا عَظِيْمًا۔

جس نے سرور کائنات علیہ السلام والصلوٰۃ کو کچھ کھاتے ہوئے پایا تو تعبیر یہ ہے کہ آپ امت کو زکوٰۃ ادا کرنے کی طرف توجہ دلا رہے ہیں اور جس کو خواب میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے کپڑوں میں سے کوئی کپڑا یا اپنی انگوٹھی یا تلوار یا اسی قسم کی کوئی اور چیز عنایت فرمائی تو مراد یہ ہے کہ ملک کی بادشاہت دین کی سمجھ یا عبادت کا ذوق

جو بھی چیز نصیب ہو گی اعلیٰ درجے کی ہو گی۔

فَصْلٌ - وَاَمَّا رُؤْيَةُ بَاقِي الْاَنْبِيَاءِ عَلَيْهِمُ الصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ فِي النَّوْمِ فَاَنَّهُمْ مِثْلُ الْمَلٰئِكَةِ فِي حَالَاتِهِمْ كَثْرَةِ الْخِصْبِ وَالْاَمْطَارِ وَرُخْصِ الْاَسْعَارِ وَالْفَرَجِ وَالْبِشَارَةِ وَالنُّصْرَةِ وَالْبَرَكَةِ وَغَيْرِ ذٰلِكَ غَيْرَ اَنَّهُ لَيْسَ فِي رُؤْيَتِهِمُ الشَّهَادَةُ كَمَا فِي تَاوِيْلِ رُؤْيَةِ الْمَلٰئِكَةِ -

فصل۔ دوسرے انبیائے کرام علیہم السلام کو خواب میں دیکھنا بالکل فرشتوں کو دیکھنے کی طرح ہے کہ تر و تازگی اور بارش زیادہ ہو گی نرخ سستے ہوں گے خوشی، برکت اور کامیابی نصیب ہو گی اور اسی طرح کی دوسری کامیابیاں ملیں گی۔ البتہ فرشتوں کو دیکھنے کی تعبیر میں شہادت کا حصول شامل ہے، انبیائے کرام کو دیکھنے میں نہیں۔

وَمَنْ رَاٰى اَنَّهُ تَحَوَّلَ نَبِيًّا مِنَ الْاَنْبِيَاءِ نَالَ شِدَّةً عَظِيْمَةً كَمَا نَالَ ذٰلِكَ النَّبِيُّ ثُمَّ تَكُوْنُ عَاقِبَتُهُ الْفَرَجَ وَالظَّفَرَ وَنَيْلَ الْقَبُوْلِ وَالْخَيْرِ فِي الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ وَكَذٰلِكَ رُؤْيَةُ الْعُلَمَاءِ وَالصَّالِحِيْنَ خَيْرٌ عَظِيْمٌ -

اور اگر کوئی یہ دیکھے کہ گزشتہ انبیا میں سے کوئی نبی وہ خود ہے تو جو تکلیف اس نبی کو پہنچی تھی اسے بھی پہنچے گی لیکن مآلِ کار دنیا و عقبیٰ میں کامیابی، مقبولیت اور بھلائی پائے گا اور غم سے چھٹکارا پائے گا۔ اسی طرح علما اور صالحین کو خواب میں دیکھنے میں بڑی بھلائی ہے۔

فَصْلٌ - فِي رُؤْيَةِ الْكَعْبَةِ هِيَ فِي التَّاوِيْلِ اِمَامُ الْمُسْلِمِيْنَ فَمَنْ رَاٰى فِيْهَا زِيَادَةً اَوْ نُقْصَانًا اَوْ غَيْرَ ذٰلِكَ فَهُوَ حَدَثٌ بِالْاِمَامِ عَلٰى قَدْرِ مَا رَاٰى وَرُبَّمَا كَانَتِ الْكَعْبَةُ اَمْنًا فَمَنْ رَاٰى الْكَعْبَةَ فِي بَلَدٍ غَيْرِ مَكَّةَ كَانَ ذٰلِكَ اَمْنًا لِاَهْلِ تِلْكَ الْبَلْدَةِ -

فصل۔ خواب میں کعبہ دیکھنے کی تعبیر یہ ہے کہ وہ مسلمانوں کا امام ہے۔ خواب دیکھنے والا اس میں جتنی کمی یا زیادتی دیکھے گا اسی قدر کمی بیشی امام میں ظاہر ہو گی۔ کعبہ دیکھنے کی تعبیر امن سے بھی کی جاتی ہے اس لیے جس نے کعبے کو مکہ مکرمہ کے سوا کسی اور شہر میں دیکھا تو اس شہر والوں کو امن نصیب ہو گا۔



فَاِنْ رَاٰهَا وَطَافَ بِهَا وَعَمِلَ شَيْئًا مِنَ الْمَنَاسِكِ فَاِنَّ ذٰلِكَ صَلَاحٌ فِي دِيْنِهِ وَمَنْ رَاٰى الْكَعْبَةَ لَمْ يَزَلْ فِي سُلْطَانٍ وَرِفْعَةٍ وَنَصْرٍ فَاِنَّهَا مَقْصَدٌ وَقِبْلَةٌ لِلرَّاجِيْنَ وَمَنْ رَاٰى اَنَّهُ جَعَلَ الْكَعْبَةَ وَرَاءَ ظَهْرِهٖ اَوْ صَلّٰى فَوْقَهَا فَقَدْ نَبَذَ الْاِسْلَامَ وَرَاءَ ظَهْرِهٖ -

جس نے کعبہ دیکھا اس کا طواف کیا کچھ مناسک حج بھی ادا کیے تو تعبیر یہ ہے کہ اس کے دین میں بہتری ہے۔ جس نے کعبہ کو دیکھا وہ ہمیشہ غلبہ، بلندی اور کامیابی حاصل کرے گا اس لیے کہ کعبہ ہی امیدواروں کا قبلہ اور مقصودِ اصلی ہے۔ جس نے خواب میں کعبے سے پیٹھ پھیر لی یا اس کے اوپر نماز پڑھی، گویا اس نے اسلام کو پسِ پشت ڈال دیا۔

حِكَايَةٌ - جَاءَ رَجُلٌ اِلٰى سَعِيْدِ بْنِ الْمُسَيَّبِ رَحِمَهُ اللّٰهُ تَعَالٰى فَقَالَ لَهٗ رَاَيْتُ اَنِّيْ اُصَلِّيْ فَوْقَ الْكَعْبَةِ فَقَالَ لَهٗ اتَّقِ اللّٰهَ تَعَالٰى فَاِنِّيْ اَرَاكَ قَدْ خَرَجْتَ مِنْ دِيْنِ الْاِسْلَامِ فَقَالَ لَهٗ يَا سَيِّدِيْ اَنَا تَائِبٌ لِلّٰهِ تَعَالٰى عَلٰى يَدَيْكَ مِنْ مَقَالَةِ الْقَدَرِيَّةِ فَاِنِّيْ قَدْ تَبِعْتُ قَوْلَهُمْ مُنْذُ شَهْرَيْنِ -

حکایت۔ ایک شخص سعید بن مسیب علیہ الرحمہ کی خدمت میں حاضر ہوا اور عرض کیا کہ میں نے اپنے آپ کو خواب میں کعبے کے اوپر نماز پڑھتے دیکھا ہے۔ انھوں نے فرمایا خدا کا خوف کر، میرا خیال تو یہ ہے تو دینِ اسلام سے خارج ہو چکا ہے۔ اس نے عرض کیا، حضور! میں آپ کے ہاتھ پر اللہ سے توبہ کرتا ہوں کیونکہ میں قریباً دو ماہ سے "قدریہ" فرقے کے اقوال پر عمل کر رہا تھا۔

فَصْلٌ - وَمَنْ رَاٰى اَنَّهُ يُصَلِّيْ فِي الْقِبْلَةِ مُسْتَقِيْمًا فَاِنَّهُ عَلٰى هِدَايَةٍ مِنَ اللّٰهِ تَعَالٰى وَعَلٰى سُنَّةِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا كَانَ يُتِمُّ رُكُوْعَهٗ وَسُجُوْدَهٗ وَخُشُوْعَهٗ لِاَنَّ الصَّلٰوةَ صِلَةٌ بِاللّٰهِ عَزَّ وَجَلَّ وَهِيَ عِمَادُ الدِّيْنِ فَمَنْ

فصل۔ جس نے خواب میں اپنے آپ کو قبلے کے لئے سیدھا نماز پڑھتے ہوئے پایا تو گویا وہ اللہ تعالیٰ کی طرف سے راہِ ہدایت پر چل رہا ہے اور رسولِ اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی سنت کا عامل ہے۔ شرط یہ ہے کہ اس کے رکوع و سجود اور خضوع و خشوع میں کمی نہ ہو کیونکہ نماز اصل میں وصالِ الٰہی کا ذریعہ اور دین کی بنیاد ہے۔

رأى نقصانا فيها فهو نقص في دينه بقدر ما رأى۔

ومن رأى أنه لا يعرف القبلة فذلك حيرة في دينه وضلالة فإن رأى أنه زاد في صلاته فقد طعن في شيء من أركان الإسلام أو شك فيه وإن رأى أنه يصلي نحو المشرق فإنه قد وقع في قول القدرية وإن كان يصلي نحو المغرب فقد وقع في قول الجبرية لأن المشرق قبلة النصارى والمغرب قبلة اليهود۔

وكذلك إن رأى أنه تحول يهوديا أو نصرانيا أو مجوسيا يبلغ إلى أذاهم ويكون محبوبا لهم فإن رأى أنه يعبد صنما فإنه رجل يكذب على الله تعالى ويقول الباطل وربما كان مدمنا على شرب الخمر أو معصية فإن كان الصنم من فضة فإنه يتقرب بالمعصية أو يقول الباطل إلى المرأة وإن كان الصنم من ذهب فإنه يرى ما يكرهه من أمره و

اگر کسی نے نماز میں نقص پایا تو جس قدر نقص نماز میں دیکھا ہے اتنا نقص اس کے دین میں ہے۔

اور جو شخص خواب میں قبلہ کو نہیں پہچان سکتا، اس سے یہ واضح ہوتا ہے کہ وہ دین کے متعلق حیرت اور گمراہی میں مبتلا ہے۔ اور اگر خواب دیکھنے والے نے نماز میں زیادتی کی ہے تو گویا اس نے ارکان اسلام میں سے کسی رکن کے بارے میں اعتراض یا شک کیا ہے۔ اگر کسی نے خواب میں مشرق کی طرف منہ کر کے نماز پڑھی تو وہ گروہ "قدریہ" میں شامل ہو گیا۔ اور اگر مغرب کی طرف رخ کر کے نماز ادا کی تو فرقہ "جبریہ" میں شامل ہو گیا کیونکہ مشرق نصاریٰ کا اور مغرب یہودیوں کا قبلہ ہے۔

اسی طرح اگر کسی نے خواب میں اپنے آپ کو یہودی، نصرانی یا مجوسی پایا تو مراد یہ ہے کہ انہیں ایذا پہنچانے میں جلدی کرے گا، اس کے باوجود وہ اس سے محبت کریں گے۔ اگر کسی نے دیکھا کہ وہ بت کی پرستش کر رہا ہے تو وہ اللہ تعالیٰ پر بہتان تراشی کرے گا، جھوٹی باتیں کرے گا، اور ممکن ہے شراب پینے اور دوسرے گناہ کرنے لگے۔ اگر چاندی کے بت کی پوجا کرے تو گناہ کے قریب جائے گا اور بیوی سے جھوٹ بولے گا۔ اگر بت سونے کا ہو تو مراد یہ ہے کہ اپنے معاملات



يبغضه وإن كان الصنم من خشب فإنه يتقرب إلى رجل خبيث في دينه وإن كان من حديد أو نحاس فإنه يطلب الدنيا۔

فإن رأى أنه يعبد النار فإنه يتبع في دينه الشيطان فإن لم يكن لها لهب فإنه يطلب مالا حراما۔

فإن رأى أنه يؤم الناس فإنه يتولى أمر جماعة من الناس يعدل بينهم في ولايته هذا إذا استقامت قبلته وإن لم تكن مستقيمة فإنه يجور ويظلم في الولاية۔

فصل في الأذان۔ الأذان في وقت الحج حج وربما كان سلطانا ونباهة في الدين أما إذا كان الأذان في غير أيام الحج أو في الأزقة في جميع الأوقات والأزمان فإنه أخبار صحيحة طيبة تظهر في الناس۔

المنارة۔ أي منارة المسجد من رآها

میں اسے صدمہ پہنچے گا جو اسے گوارا نہ ہوگا اور غصہ دلائیگا۔

اگر بت لکڑی کا ہو تو خواب دیکھنے والا اس کے قریب ہو جائیگا جو اپنے دین کے لحاظ سے خبیث ہوگا۔ اگر بت لوہے یا تانبے کا ہوگا تو تعبیر یہ ہے کہ وہ طالب دنیا ہے۔

کوئی شخص خواب میں آگ کی پوجا کرے تو وہ اپنے دین میں شیطان کا عمل دخل پائے گا۔ اور اگر آگ میں شعلہ نہ ہو تو وہ حرام مال کی خواہش میں تگ و دو کرے گا۔

اگر کسی نے خواب میں قبلے کی سمت لوگوں کی امامت کی تو ایسا ولی ہوگا جو لوگوں کی ایک جماعت کے بارے میں فیصلے کرنے کا مجاز ہوگا اور اپنی ولایت کے زمانے میں عدل و انصاف کرے گا۔ لیکن امامت کرتے وقت اگر قبلہ درست نہ تھا تو وہ اپنی ولایت کے زمانے میں ظلم و ستم کرے گا۔

اذان کے بارے میں فصل۔ اگر کسی نے حج کے مہینوں میں خواب میں اذان سنی تو وہ حج کرے گا۔ دوسری تعبیر یہ بھی ہے کہ وہ دین میں عالی مرتبہ اور رفیع ہوگا۔ اگر یہ اذان حج کے دنوں کے علاوہ سنی یا ہر وقت اور ہر عہد میں گلیوں میں اذان ہوتے سنائی دی تو اس سے مراد یہ ہے کہ لوگوں میں اچھی اور صحیح خبریں ظاہر ہوں گی۔

مینارہ۔ اگر کسی نے دیکھا کہ مسجد کا مینار گر گیا ہے

أنهم مت فإنه يختلف أهل ذلك الموضع في أديانهم فإن رأى أنه أذن ولم يتمه أذانه وهو من أهل الخير والصلاح وكانت أشهر الحج فإنه يخرج إلى الحج ولا يتمه وإن كان في غير أشهر الحج فإنه يسرق شيئا ولا يؤدي له ويشتهر به۔

فإن رأى أنه بنى مسجدا فإنه يتألف مع جماعة على خير وتزويج فإن رأى أنه يؤذن بكلام لا يعرفه فإنه رجل سارق فإن رأى أنه عطس فقيل له يرحمك الله فإن ذلك بشرى بالحج والعمرة فإن رأى أنه حلق رأسه فإن كان أوان الحج فإنه يحج وإن لم يكن أوان الحج سلب رأس ماله على ما سنذكره في موضعه إن شاء الله تعالى۔

فإن رأى أنه يخطب على منبر فإن كان من أهل ذلك أصاب سلطانا عظيما وشرفا وإن لم يكن من أهل

تو اس کی تعبیر یہ ہے کہ اس مقام کے رہنے والے مختلف مذاہب اختیار کریں گے اگر کسی نے خواب میں اذان تو دی مگر پوری نہیں دی تو وہ نیک اور اچھا آدمی ہے۔ اگر اذان حج کے مہینوں میں دی تو تعبیر یہ ہے کہ وہ حج کے لیے جائے گا مگر حج نہیں کر سکے گا۔ اگر حج کے مہینوں کے علاوہ اذان دی تو مراد یہ ہے کہ چوری کریگا مگر اس سے فائدہ حاصل نہ کر سکے گا اور چور مشہور ہو جائے گا۔

اگر کسی نے خواب میں دیکھا کہ اس نے مسجد بنائی ہے تو مطلب یہ ہے کہ وہ دوسروں کے ساتھ مل کر کوئی بھلائی کا کام کرے گا یا کسی کی شادی کرانے میں شریک ہوگا۔ اگر دیکھا کہ وہ کسی ایسی زبان میں اذان دے رہا ہے جسے وہ جانتا نہیں ہے تو یہ امر اس پر دلالت کرتا ہے کہ وہ بہت بڑا چور ہے۔ اگر کسی کو خواب میں چھینک آئی اور کسی نے اسے یرحمک اللہ کہا تو اسے حج اور عمرے کی بشارت ہو۔ اگر کسی نے دیکھا کہ اس نے سر منڈوا لیا ہے حج کے زمانے میں ایسا خواب دیکھے تو حج کو جائیگا۔ حج کا زمانہ نہیں تو مقصد یہ ہے کہ اس کی ساری پونجی ختم ہو جائیگی (اس کی تفصیل اپنے مقام پر انشاء اللہ دی جائیگی)

اگر کسی نے خواب میں اپنے آپ کو منبر پر وعظ کرتے ہوئے دیکھا تو اس کا اہل ہونے کی صورت میں بزرگی اور عظیم غلبہ پائے گا بصورت دیگر



ذلك فإنه يصلب۔

حكاية۔ حكي أنه جاء رجل إلى سيدي محمد بن سيرين رحمه الله تعالى فقال رأيت كأني أؤذن فقال له تقطع يداك ثم جاء رجل آخر في الحضرة وقص الرؤيا الأولى واقف فقال له رأيت كأني أؤذن فقال له تحج فسأله جلساؤه ما الفرق بينهما والرؤيتان سواء فقال لهم إني رأيت الأول سيماه سيما الشر فأولت له بقوله تعالى۔ ثم أذن مؤذن أيتها العير إنكم لسارقون ورأيت الثاني سيماه سيما الخير فأولت له بقوله تعالى وأذن في الناس بالحج۔ فكان الأمر كما عبر رحمه الله تعالى وقد يكون الأذان إعلاما واشتهارا والقراءة في المصحف علم وحكمة يتأهلها الرجل وكذلك قراءة القرآن كلام حق۔

سولی پر چڑھے گا۔

حکایت۔ بیان کیا گیا کہ ایک آدمی نے امام محمد بن سیرین رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت میں حاضر ہو کر کہا کہ میں نے اپنے آپ کو خواب میں اذان دیتے ہوئے دیکھا ہے۔ انھوں نے تعبیر فرمائی کہ تیرے دونوں ہاتھ کاٹ دیے جائیں گے۔ پھر ایک اور شخص پہلے کی موجودگی میں آیا اس نے بھی یہی خواب بیان کیا کہ گویا اذان دے رہا ہے امام محمد نے فرمایا تو حج کرے گا۔ اہل مجلس نے پوچھا کہ دونوں نے ایک سے خواب دیکھے تعبیروں میں فرق کیوں ہے؟ تو حضرت نے جواب دیا کہ پہلے شخص کی نشانی شر کی نشانی دکھائی دیتی تھی اس لیے میں نے اللہ تبارک و تعالی کے اس قول سے تعبیر دی ثُمَّ أَذَّنَ مُؤَذِّنٌ أَيَّتُهَا الْعِيرُ إِنَّكُمْ لَسَارِقُونَ (پھر آواز دینے والے نے آواز دی کہ اے قافلو تم چور ہو) اور دوسرے شخص پر مجھے نیکی کا نشان نظر آیا تو اللہ تعالے کے اس قول سے تعبیر دی وَأَذِّنْ فِي النَّاسِ بِالْحَجِّ (اور لوگوں میں حج کا اعلان کرو) چنانچہ وہی ہوا جو حضرت علیہ الرحمہ نے کہا تھا۔

اور کبھی اذان اطلاع اور اشتہار کیلئے بھی ہوتی ہے اور خواب میں قرآن مجید پڑھنے کا مطلب یہ ہے کہ خواب دیکھنے والا علم حکمت کا حامل ہوگا اور قرآن کی قرات سے مراد یہ ہے کہ یہ سچا کلام ہے

# اَلْبَابُ الرَّابِعُ

## فِي رُؤْيَةِ السَّمَاءِ وَالشَّمْسِ وَالْقَمَرِ وَالنُّجُومِ وَالْقِيَامَةِ وَالْجَنَّةِ وَالنَّارِ وَغَيْرِ ذٰلِكَ مِنْ نِيْرَانِ الدُّنْيَا

# چوتھا باب

## خواب میں آسمان، سورج، چاند، ستارے، قیامت، جنت، جہنم اور دنیاوی آگ وغیرہ دیکھنے کے بارے میں

فَمَنْ رَأَى أَنَّهُ صَعِدَ إِلَى السَّمَاءِ وَدَخَلَهَا نَالَ الشَّهَادَةَ وَفَازَ بِكَرَامَةِ اللّٰهِ عَزَّ وَجَلَّ وَجَوَازِ الصِّرَاطِ وَنَالَ ثَمَرًا فِي الدُّنْيَا وَذِكْرًا حَسَنًا فَإِنْ رَأَى نَفْسَهُ فِي السَّمَاءِ مِنْ غَيْرِ صُعُودٍ دَلَّ ذٰلِكَ عَلَى شَهَادَةٍ مُؤَجَّلَةٍ وَشَرَفٍ مُعَجَّلٍ فِي الدُّنْيَا۔

جس نے خواب میں دیکھا کہ وہ آسمان پر چڑھا اور اس میں داخل ہو گیا تو تعبیر یہ ہے کہ اسے شہادت نصیب ہو گی، اللہ کریم کی طرف سے عظمت ملے گی، پلصراط کو بحفاظت پار کرے گا، دنیا میں بھی صاحب عزت ہو گا اور لوگ اس کا ذکر اچھے طریقے سے کریں گے اور اگر کسی نے دیکھا کہ وہ آسمان میں ہے، چڑھنے کا کچھ پتا نہیں تو اسے پہلے دنیا میں عزت ملے گی پھر شہید ہو گا۔

اَلشَّمْسُ - هِيَ الْمَلِكُ وَرُبَّمَا كَانَتْ أَحَدَ الْأَبَوَيْنِ فَمَنْ رَأَى أَنَّهُ أَمْسَكَ الشَّمْسَ وَتَمَلَّكَهَا فَإِنَّهُ يَنَالُ مِنَ الْمُلْكِ بِقَدْرِ مَا رَأَى إِذَا كَانَتْ صَافِيَةً وَلَهَا شُعَاعٌ وَكَذٰلِكَ إِذَا رَأَى مِثْلَ نُورِ الشَّمْسِ وَشُعَاعِهَا عَلَيْهِ فَإِنَّهُ يُصِيبُ مُلْكًا عَظِيمًا وَسُلْطَانًا وَمَهْمَا رَآهُ فِي الشَّمْسِ مِنْ خُسُوفٍ وَتَغْيِيرٍ وَنَقْصٍ فَهُوَ حَدَثٌ فِي الْمُلْكِ أَوْ فِي ذٰلِكَ الْإِقْلِيمِ أَوْ بِأَحَدِ الْأَبَوَيْنِ إِنْ لَمْ يَكُنْ فِي الرُّؤْيَا

سورج۔ سورج کی تعبیر کبھی ملک سے کی جاتی ہے کبھی والدین میں سے کسی ایک کے ساتھ۔ مثلاً کسی نے دیکھا کہ اس نے سورج کو پکڑ لیا ہے اور وہ پوری طرح اس کے قبضے میں ہے تو مراد یہ ہے کہ سورج کا جتنا حصہ اس نے پکڑا ہے بشرطیکہ وہ صاف ہو اور شعاعیں موجود ہوں اس کے مطابق ملک اسے ملے گا، اور اگر سورج کے نور جیسی کوئی چیز نظر آئی اور اس کی شعاعیں خواب دیکھنے والے پر پڑتی دکھائی دیں تو مطلب یہ ہے کہ اسے بڑا ملک اور بڑی سلطنت نصیب ہو گی اگر آفتاب میں گہن، تبدیلی یا کمی نظر آئی تو یہ صورت ملک



مَا يَدُلُّ عَلَى الْمُلْكِ فَإِنْ رَأَى أَنَّهُ نَازَعَهَا فَهِيَ مُنَازَعَةٌ فِي الْمُلْكِ أَوْ أَحَدِ الْأَبَوَيْنِ۔

کو، اقلیم کو یا اس کے والدین میں سے کسی ایک کو پیش آئے گی لیکن اگر خواب میں کوئی ایسی بات بھی دکھائی دے جو ملک میں کسی تبدیلی پر دلالت نہ کرتی ہو تو پھر یہ تبدیلی یا کمی اس کے والدین میں سے کسی ایک پر ہو گی اگر کسی نے خواب میں آفتاب سے جھگڑا کیا تو تعبیر یہ ہے کہ اس کے ملک میں جھگڑا ہو گا یا اس کے ماں باپ میں سے کسی کے ساتھ جھگڑا ہو گا۔

فَإِنْ رَأَى الشَّمْسَ طَلَعَتْ فِي بَيْتِهِ خَاصَّةً فَإِنَّهُ يَتَزَوَّجُ إِنْ كَانَ عَزَبًا وَإِلَّا فَهُوَ يَنَالُ سُلْطَانًا وَسَعَةً مِنْ قِبَلِ الْمُلُوكِ فَإِنْ رَأَى سَحَابًا أَوْ غَيْرَهُ قَدْ غَطَّى الشَّمْسَ فَإِنَّ ذٰلِكَ مَرَضٌ أَوْ هَمٌّ يَعْتَرِي الْمَلِكَ أَوْ أَحَدَ الْأَبَوَيْنِ۔

اگر کوئی دیکھے کہ سورج خاص اس کے گھر طلوع ہوا ہے تو غیر شادی شدہ ہونے کی صورت میں اس کی شادی ہو جائے گی اور شادی شدہ ہونے کی صورت میں بادشاہوں کی طرف سے اسے بڑی عزت ملے گی اگر کسی نے دیکھا کہ سورج کو بادل نے یا کسی اور شے نے ڈھک لیا تو اس کا مطلب یہ ہو گا کہ وہ یا تو بیمار ہو جائے گا یا اسے ملک سے یا والدین سے متعلق کوئی فکر لاحق ہو جائے گی۔

حِكَايَةٌ - حُكِيَ أَنَّهُ جَاءَ رَجُلٌ إِلَى جَعْفَرِ الصَّادِقِ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُ فَقَالَ لَهُ رَأَيْتُ كَأَنَّ الشَّمْسَ طَالِعَةٌ عَلَى جَسَدِي فَقَالَ لَهُ تَنَالُ أَمْرًا عَظِيمًا وَشَرَفًا جَسِيمًا مِنْ قِبَلِ الْمَلِكِ وَدُنْيَا شَامِلَةً مَعَ ذٰلِكَ الشَّرَفِ۔ وَجَاءَ رَجُلٌ آخَرُ فَقَالَ لَهُ رَأَيْتُ الشَّمْسَ

حکایت۔ کہا گیا ہے کہ ایک آدمی حضرت جعفر صادق رضی اللہ عنہ کی خدمت میں حاضر ہوا اور عرض گزار ہوا کہ میں نے خواب میں سورج اپنے جسم پر طلوع ہوتے دیکھا ہے۔ آپ نے تعبیر دی کہ اسے بادشاہ کی طرف سے بڑی عزت اور بڑا عہدہ ملے گا اور دنیا میں بھی شرف پائے گا۔ اور ایک دوسرے آدمی نے عرض کی کہ میں نے خواب میں سورج کو اپنے قدموں کی طرف طلوع

خالعة على قدمي دون سائر جسدي
فقال له تنال في معيشتك من البر
والتمر ونبات الأرض مما يطأ قدماك
وتنتفع به ويكون ذلك من قبل الملك.
فصل - والقمر في التأويل وزير
الملك وربما كان زوجة أو ولدا حسنا
فمن رأى أنه ملك القمر أو ناله فإنه
يملك أمر الوزير وإن رأى القمر
انكسف أو أصابه حمرة أو ظلمة
كان ذلك تغييرا أو نقصا في الذي
ينسب إليه القمر ومن رأى كوكبا
من الكواكب نال شرفا من الوزير
أو من رجل من أشراف الناس و
ربما كان في الرؤيا ما يدل على الكراهة
لأن القمر يدل على رجل كاهن و
من رأى كأن القمر في حجره وحمله
بيده فإنه ولد يستفيده وإن كان
القمر في بيته أو في فراشه فهو زوجة
بقدر صورة القمر في الجمال وإن
كان الرائي امرأة تزوجت رجلا
جميلا ومن رأى أن هلالا طلع في

ہوتے دیکھا ہے، آپ نے فرمایا کہ جہاں جہاں تیرے قدم
جائیں گے، بادشاہ کی طرف سے معاش کے طور پر تجھے
گندم پھل اور زمین کی پیداوار حاصل ہوگی تو
اس سے مستفید ہوگا۔

فصل۔ چاند کی تعبیر کبھی وزیر مملکت ہوتا ہے، کبھی
بیوی اور کبھی خوبصورت بیٹا۔ جس نے خواب میں اپنے
آپ کو چاند کا مالک پایا گویا وہ وزیر بنے گا۔ اگر چاند کو
گہن لگا ہوا دیکھا یا اس میں سرخی یا اندھیرا نظر آیا تو مراد
یہ ہے کہ جس سے چاند کی نسبت ہوگی اس میں وہی تبدیلی
یا نقصان ہوگا۔ اگر کسی نے خواب میں ستارہ دیکھا تو وہ
کسی وزیر سے یا شرفاء قوم کی طرف سے عزت پائیگا۔
اور کبھی خواب میں کوئی ایسی بات بھی دکھائی دیتی ہے
جس سے کوئی ناپسندیدہ تعبیر نکلتی ہے کیونکہ چاند کے
خواب میں نظر آنے سے مراد کاہن بھی ہوتا ہے۔ اور جس
نے چاند کو اپنی گود میں پایا اور ہاتھ میں اٹھالیا تو اسکی
تعبیر یہ ہے کہ اس کے ہاں بیٹا پیدا ہوگا جس سے اسے
فائدہ ہوگا۔ اور اگر چاند گھر میں یا اپنے بستر پر نظر آئے
تو خواب میں جتنا خوبصورت چاند دیکھا ہے اسی قدر
حسین و جمیل بیوی پائے گا اسی طرح اگر عورت نے
خواب دیکھا ہے تو اس کی شادی حسین مرد سے ہوگی
اور اگر کسی نے دیکھا کہ پہلی رات کا چاند نظر آیا مگر مہینے کی



مطلعه من غير أول شهر فإنه يقوم
على ملك يقدم عليه أو مولود أو
قدوم غائب أو وجود أمر جديد.
فصل - والنجوم في التأويل أشراف
الناس فإن رأى فيها صلاحا أو تغييرا
فهي من أشراف الناس في تلك البلدة
والمريخ في التأويل صاحب حرب
الملك وزحل صاحب العذاب و
المشتري خازن المال ومدبر قوام
الملك وربما كان عالما عظيما والزهرة
امرأة الملك وعطارد كاتبه فمن
رأى أنه ملك الكواكب أو شيئا منها
فإنه يملك من الناس شريفهم و
وضيعهم بقدر ما يملك منهم فمن
رأى أنه يراعي الكواكب فهو يلي أمور
الناس ومن رأى أنه يأكل النجوم أو
شيئا منها فهو يأكل مال الأشراف و
إذا رأى الكواكب مجتمعة دلت
رؤياه على سعيه في أمور أشراف الناس
ووقوع النجوم من السماء إلى الأرض
يدل على عذاب ينزل في المكان

پہلی تاریخ نہ تھی تو خواب دیکھنے والے کو یا تو کسی ملک
کا انتظام سونپا جائے گا یا اس کے گھر بیٹا ہوگا یا کوئی
گم شدہ عزیز مل جائے گا یا کوئی نیا معاملہ پیش آئیگا۔

فصل۔ ستاروں کی تعبیر شریف انسانوں سے کی
جاتی ہے۔ اگر کسی نے ستاروں میں کوئی خاص خوبی یا
تبدیلی پائی تو وہی اس شہر کے شرفاء میں پیدا ہوگی مریخ
کی تعبیر بادشاہ کا سپہ سالار ہے۔ زحل سے عذاب
دینے والا مراد ہے اور مشتری کی تعبیر مال کے خازن
یا امور سلطنت انجام دینے والے مدبر سے ہوتی ہے،
کبھی اس سے بڑا عالم بھی مراد لیا جاتا ہے۔ زہرہ کی
تعبیر ملکہ ہے اور عطارد کی بادشاہ کے کاتب سے ہے۔
اگر کسی نے خواب میں اپنے آپ کو بہت سے ستاروں کا
یا کچھ کا مالک پایا تو مقصد یہ ہوگا کہ جتنے ستاروں کا
خواب میں مالک بنا ہے، اتنے ہی شریف و رذیل
لوگوں پر حکومت کرے گا۔ اور جو خواب میں ستاروں
کی حفاظت کر رہا ہوگا وہ لوگوں کے کاموں کا ذمہ دار
بنے گا۔ اگر کسی نے خواب میں سب کو یا کچھ ستاروں کو کھایا تو
تعبیر یہ ہے کہ شرفاء کا مال کھا رہا ہے۔ اگر کسی نے ستاروں کو
یکجا دیکھا تو مراد ہے کہ وہ شریف آدمیوں کے کام انجام دینے
کی کوشش کریگا۔ اور آسمان سے ستاروں کا زمین پر گرنا اس
بات کی علامت ہے کہ ستاروں کے گرنے والی جگہ پر

الَّذِیْ وَقَعَ فِیْهِ وَمَنْ رَاٰی اَنَّهٗ اَخَذَ
كَوْكَبًا بِیَدِهٖ یُوْلَدُ لَهٗ وَلَدٌ شَرِیْفٌ وَ
مَنْ رَاَی الْكَوَاكِبَ سَقَطَتْ مِنَ السَّمَاءِ
اِنْ كَانَ غَنِیًّا اِفْتَقَرَ وَاِنْ كَانَ فَقِیْرًا
مَاتَ شَهِیْدًا وَمَنْ رَاٰهُ وَفِی الْاَدْبَارِ
فَاِنَّهٗ نَجْمٌ یَطْلُعُ فِی الْاَمَاكِنِ الْمَفْقُوْدَةِ
وَمَنْ رَاَی الْفَلَكَ یَدُوْرُ بِهٖ فَاِنَّهٗ یُسَافِرُ

عذاب آئے گا۔ اور جس نے خواب میں ستارے کو ہاتھ میں تھام لیا اس کے ہاں شریف بیٹا ہوگا۔ اگر کسی نے آسمان سے ستاروں کو گرتے دیکھا تو صاحب ثروت ہونے کی صورت میں کنگال ہو جائے گا اور اگر محتاج نے یہ خواب دیکھا ہے تو اسے شہادت نصیب ہوگی اگر کسی نے ایک ستارہ دیکھا تو وہ نحوست کا شکار ہوگا کیونکہ وہ چٹیل مقامات پر نظر آتا ہے اور جس نے دیکھا کہ آسمان ستارے کو گردش میں لا رہا ہے تو وہ سفر کرے گا۔

## حِكَایَاتٌ. تَلِیْقُ بِهٰذَا الْبَابِ -

یُحْكٰی اَنَّهٗ جَاءَتْ اِمْرَاَةٌ اِلٰی
سَیِّدِیْ مُحَمَّدِ بْنِ سِیْرِیْنَ رَحِمَهُ اللّٰهُ تَعَالٰی
وَهُوَ یَتَغَدّٰی فَقَالَتْ لَهٗ اِنِّیْ رَاَیْتُ رُؤْیَا
فَقَالَ لَهَا قُصِّیْ فَقَالَتْ بَلْ اَتْرُكُهَا حَتّٰی
تَفْرَغَ مِمَّا تَاْكُلُ فَلَمَّا فَرَغَ قَالَ لَهَا
قُصِّیْ مَا رَاَیْتِ فَقَالَتْ لَهُ الْمَرْاَةُ رَاَیْتُ
الْقَمَرَ قَدْ دَخَلَ فِی الثُّرَیَّا وَنَادٰی مُنَادٍ
مِنْ خَلْفِیْ اَیَّتُهَا الْمَرْاَةُ اَمْضِیْ اِلٰی مُحَمَّدِ
بْنِ سِیْرِیْنَ فَقُصِّیْ عَلَیْهِ رُؤْیَاكِ فَقَبَضَ
ابْنُ سِیْرِیْنَ عَلٰی یَدَیْهَا وَقَالَ لَهَا كَیْفَ
رَاَیْتِ فَاَعَادَتْ عَلَیْهِ الْكَلَامَ ثَانِیًا قَالَ
فَعِنْدَ ذٰلِكَ اصْفَرَّ وَجْهُهٗ وَقَامَ وَهُوَ

## باب کی مناسبت میں چند حکایات

منقول ہے کہ ایک عورت حضرت محمد بن سیرین رحمہ اللہ تعالیٰ کی خدمت میں حاضر ہوئی تو آپ دوپہر کا کھانا تناول فرما رہے تھے، عورت نے کہا میں نے ایک خواب دیکھا ہے، حضرت نے کہا، بیان کر اس نے گزارش کی کہ آپ کھانا کھا لیں تو عرض کروں گی۔ جب حضرت کھانے سے فارغ ہوئے تو اس سے فرمایا، بتا، تو نے کیا دیکھا ہے، عورت نے کہا میں نے دیکھا کہ چاند ثریا میں داخل ہو گیا ہے اور پیچھے سے مجھے ندا آئی کہ اے عورت محمد بن سیرین کے پاس جا کر اپنا خواب بیان کر۔ انہوں نے اس کے ہاتھ پکڑ کر کہا، پھر تو بتانا۔ اس نے خواب دوبارہ بیان کیا تو ان کا چہرہ زرد پڑ گیا اور پیٹ پکڑے اٹھ کھڑے



اَخَذَ بِبَطْنِهٖ فَقَالَتْ اُخْتُهٗ مَا بَالُكَ
مُصْفَرَّ الْوَجْهِ قَالَ وَكَیْفَ لَا یَكُوْنُ
ذٰلِكَ وَقَدْ زَعَمَتْ هٰذِهِ الْمَرْاَةُ اَنِّیْ
قَدْ اُقْبَرُ بَعْدَ سَبْعَةِ اَیَّامٍ فَدُفِنَ فِی
الْیَوْمِ السَّابِعِ رَحِمَهُ اللّٰهُ تَعَالٰی۔
وَقِیْلَ جَاءَ رَجُلٌ اِلٰی جَعْفَرِ
نِ الصَّادِقِ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ فَقَالَ لَهٗ
رَاَیْتُ كَاَنِّیْ عَانَقْتُ الْقَمَرَ فَقَالَ لَهُ
الْاِمَامُ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ اَعَزَبٌ اَنْتَ ؟
قَالَ نَعَمْ قَالَ تَتَزَوَّجُ بِامْرَاَةٍ اَحْسَنِ
اَهْلِ زَمَانِهَا ثُمَّ غَابَ عَنْهُ ذٰلِكَ
الرَّجُلُ مُدَّةً طَوِیْلَةً ثُمَّ جَاءَهٗ
فَقَالَ لَهٗ یَا سَیِّدِیْ اِنِّیْ تَزَوَّجْتُ
مَدَنِیَّةً لَمْ یَكُنْ اَحْسَنَ مِنْهَا وَلٰكِنْ
رَاَیْتُ الْبَارِحَةَ كَاَنِّیْ اَحْمِلُ الْقَمَرَ
فَقَالَ لَهٗ سَتَلِدُ لَكَ هٰذِهِ الْمَرْاَةُ
وَلَدًا اَحْسَنَ زَمَانِهٖ تَحْمِلُهٗ فَقَالَ یَا
سَیِّدِیْ وَاللّٰهِ هِیَ الْاٰنَ حَامِلَةٌ فَكَانَ
الْاَمْرُ كَمَا عَبَّرَ بِهٖ رَحِمَهُ اللّٰهُ تَعَالٰی۔

ہو گئے، ان کی بہن نے پوچھا آپ کو کیا ہو گیا ہے کہ پیلے پڑ گئے ہیں۔ آپ نے فرمایا ایسا کیوں نہ ہو اس عورت کے خواب کا مطلب یہ ہے کہ میں ساتویں دن دفن کر دیا جاؤں گا چنانچہ آپ فوت ہو گئے اور ساتویں دن قبر میں چلے گئے۔

حکایت۔ کہا جاتا ہے کہ ایک شخص نے حضرت جعفر صادق رضی اللہ عنہ کے حضور حاضر ہو کر عرض کی کہ میں نے خواب میں چاند کو گلے لگا لیا ہے۔ اس پر امام جعفر رضی اللہ عنہ نے اس سے پوچھا تیری شادی تو نہیں ہوئی۔ اس نے کہا، نہیں۔ فرمایا تیری شادی اپنے عہد کی سب سے حسین و جمیل عورت سے ہوگی۔ اس کے بعد وہ شخص ایک مدت تک نظر نہ آیا جب دوبارہ آیا تو کہنے لگا کہ حضرت! میں نے مدینہ طیبہ کی ایسی عورت سے شادی کی تھی جس سے زیادہ خوبصورت عورت اور کوئی نہ تھی لیکن کل میں نے خواب میں دیکھا ہے کہ میں چاند کو اٹھا رہا ہوں۔ آپ نے فرمایا تیری بیوی حاملہ ہے اس عورت کے بطن سے تیرا بیٹا پیدا ہوگا تو اپنے عہد کا خوبصورت ترین ہوگا۔ اس شخص نے عرض کیا، آپ نے درست فرمایا، خدا کی قسم وہ حاملہ ہے۔ چنانچہ حضرت امام کی تعبیر کے مطابق واقعہ پیش آیا۔ اللہ ان پر رحمتیں نازل کرے۔

حکایۃ - حُکِیَ اَنَّ اُمَّ الْاِمَامِ الشَّافِعِیِّ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ لَمَّا کَانَتْ حَامِلَۃً بِہٖ رَأَتْ فِیْ مَنَامِہَا کَاَنَّ الْکَوْکَبَ الَّذِیْ یُقَالُ لَہُ الْمُشْتَرِیْ قَدْ خَرَجَ مِنْ فَرْجِہَا وَنَزَلَ بِمِصْرَ ثُمَّ فَرْقَعَ فَرْقَعَۃً وَطَارَ مِنْہُ شَرَرٌ عَظِیْمٌ فِیْ کُلِّ بَلْدَۃٍ فَلَمْ تَبْقَ مَدِیْنَۃٌ وَلَا قَرْیَۃٌ اِلَّا وَصَارَ فِیْہَا عِلْمُہٗ وَمَذْہَبُہٗ فَکَانَ مَقَامُہٗ کَمَا عَبَّرَ بِہٖ رَحْمَۃُ اللّٰہِ عَلَیْہِمْ اَجْمَعِیْنَ -

حکایت ہے کہ جب امام شافعی رضی اللہ عنہ والدہ کے شکم میں تھے تو ان کی ماں نے خواب میں مشتری ستارے کو اپنے جسم سے نکلتے دیکھا وہ مصر میں اترا پھر وہاں سے تیز دوڑا اور اس سے بڑی بڑی چنگاریاں اڑ کر ہر شہر میں گریں بعد میں والدہ نے امام شافعی سے یہ خواب بیان کیا تو ان کی بتائی ہوئی تعبیر کے مطابق کوئی شہر یا گاؤں ایسا نہ بچا جہاں آپ کے علم اور مذہب کی اشاعت نہ ہوئی ہو اور تعبیر کے مطابق آپ کو مقام رفیع حاصل ہوا۔ اللہ سب پر رحمتیں نازل فرمائے۔

فَصْلٌ - فَاِنْ رَأَی اَنَّہَا قَدْ قَامَتِ الْقِیَامَۃُ فَاِنَّ الْعَدْلَ یُبْسَطُ فِیْ ذٰلِکَ الْمَکَانِ الَّذِیْ رَاٰہَا فِیْہِ وَاِنْ کَانَ اَہْلُ ذٰلِکَ الْمَوْضِعِ ظَالِمِیْنَ اِنْتَقَمَ اللّٰہُ مِنْہُمْ فَاِنَّ یَوْمَ الْقِیٰمَۃِ یَوْمُ الْفَصْلِ وَالْجَزَاءِ وَاِنْ کَانُوْا مَظْلُوْمِیْنَ اُنْتُصِرُوْا وَمَنْ رَأَی اَنَّہٗ وَاقِفٌ بَیْنَ یَدَیِ اللّٰہِ عَزَّ وَجَلَّ فَہُوَ اَشَدُّ فِی الْاَمْرِ وَاَصَحُّ فِی الرُّؤْیَا وَکَذٰلِکَ اِذَا رَأَی شَیْئًا مِّنْ اَہْوَالِ الْقِیٰمَۃِ -

فصل۔ اگر کسی نے خواب میں دیکھا کہ قیامت آگئی ہے تو جس مقام کو اس نے دیکھا وہاں عدل کا دور دورہ ہوگا اور اگر وہاں کے رہنے والے ظالم ہوں گے تو اللہ تعالے ان کو سزا دے گا۔ مظلوم ہوں گے تو خدا ان کی مدد کرے گا کیونکہ روز قیامت فیصلے اور جزا و سزا کا دن ہے۔ اور جس نے یہ دیکھا کہ وہ اللہ تعالے کے سامنے کھڑا ہے تو اس کا معاملہ بہت سخت ہے اور یہ خواب بالکل سچا ہے۔ قیامت کی ہولناکیوں میں سے کوئی بات دیکھنے والے کا بھی یہی حال ہے۔

فَصْلٌ - وَمَنْ رَأَی اَنَّہٗ دَخَلَ الْجَنَّۃَ فَاِنَّہٗ یَدْخُلُہَا وَہِیَ بِشَارَۃٌ لَّہٗ بِمَا تَقَدَّمَ مِنْ صَالِحِ الْاَعْمَالِ فَاِنْ رَأَی اَنَّہٗ اَکَلَ شَیْئًا مِّنْ ثِمَارِہَا اَوْ اَعْطَاہَا غَیْرَہٗ فَاِنَّ ثِمَارَ الْجَنَّۃِ کَلَامٌ طَیِّبٌ مِّثْلُ کَلَامِ الْبِرِّ وَالْخَیْرِ بِقَدْرِ ذٰلِکَ وَاِنْ اَصَابَہَا وَلَمْ یَاْکُلْ مِنْہَا شَیْئًا اَوْ لَمْ یَکُنْ یَقْدِرُ عَلٰی اَکْلِہَا فَاِنَّہٗ یُصِیْبُہٗ خَیْرٌ فِیْ دِیْنِہٖ وَلَا یَنْتَفِعُ بِہٖ وَرُبَّمَا یَدُلُّ عَلٰی عِلْمٍ لَّا یَنْتَفِعُ بِہٖ -

فصل۔ اگر کسی نے خود کو جنت میں داخل ہوتے دیکھا ہے تو وہ ضرور جنت میں جائے گا اور یہ خواب



اس کے گزشتہ نیک اعمال کی مقبولیت کی بشارت ہے۔ اگر کسی نے خواب میں جنت کے پھل کھائے یا اسے کسی نے جنت کے پھل دیے تو جنت کے پھل کی تعبیر اچھی باتیں ہیں نیکی اور بھلائی کی وہ باتیں جو ان پھلوں کے مطابق ہوں لیکن اگر اسے جنت کے پھل ملے لیکن کھائے نہیں یا کھانے کی قدرت نہیں پائی تو تعبیر یہ ہے کہ اس کے دین میں تو بھلائی ہے مگر اس کے لیے سودمند نہیں کبھی اس کی تعبیر ایسے علم سے بھی دی جاتی ہے جس سے فائدہ حاصل نہ ہو سکے۔

وَمَنْ رَأَی اَنَّہٗ شَرِبَ مِنْ عُیُوْنِہَا اَوْ لَبِسَ مِنْ ثِیَابِہَا فَاِنَّہٗ اَمْنٌ یَّنَالُہٗ فِی الدُّنْیَا وَالْاٰخِرَۃِ مِنَ الْبِرِّ وَالتَّقْوٰی وَاَنْہَارِ رِیَاضِہَا وَعُیُوْنِہَا وَحُوْرِہَا فَاِنَّ ذٰلِکَ خَیْرٌ یَّنَالُہٗ فِیْ دُنْیَاہُ وَاٰخِرَتِہٖ مِنَ الْبِرِّ وَالتَّقْوٰی وَنَعِیْمٌ یَّنَالُہٗ فِی الدُّنْیَا بِقَدْرِ مَا رَأَی -

اور جس نے خواب میں جنت کے چشموں کا پانی پیا یا جنت کے کپڑوں کو ملبوس تن کیا ہے تو مراد یہ ہے کہ وہ حسب توقع دنیا و عقبیٰ میں اپنا مقصود حاصل کرے گا۔ اگر جنت کے باغ، چشمے اور حوریں خواب میں دکھائی دیں تو تعبیر یہ ہے کہ خواب میں دیکھی جانے والی نعمتوں کے مطابق اپنے تقوے اور نیکی کے حوالے سے دنیا و آخرت میں نعمتیں پائے گا۔

فَصْلٌ - وَمَنْ رَأَی اَنَّہٗ یَدْخُلُ جَہَنَّمَ فَاِنَّہٗ یَدْخُلُ فِیْ خَطَایَا عَظِیْمَۃٍ وَہِیَ ضِدُّ رُؤْیَۃِ الْجَنَّۃِ وَرُؤْیَۃُ ذٰلِکَ تَدُلُّ عَلٰی تَدْمِیْرِ بِکَبَائِرِ الذُّنُوْبِ

فصل۔ اور جس نے دیکھا کہ وہ دوزخ میں داخل ہوا ہے تو اس کی تعبیر یہ ہے کہ اس سے بڑی خطاؤں کا ارتکاب ہوگا اور یہ خواب تعبیر میں بھی جنت دیکھنے کی ضد ہے جہنم کا دیکھنا ہلاکت پر دلالت کرتا ہے

جهاد النفس وفعل الخير وإن لم يصبه منها شيء فإن ذلك من هموم الدنيا بقدر ما رأى۔

أما نار الدنيا فإنها تعبر على وجوه كثيرة فإن رآها قد وقعت في أرض مجدبة أو في بلدة أو محلة أو دار ولها لهب ولسان وهي تأكل كل ما أتت عليه ولها صوت هائل فإن ذلك جور يقع في ذلك الموضع بقدر النار وهوائها فإن لم تكن الأرض مجدبة فإنه طاعون أو برسام أو جدري أو موت يقع هناك فإن لم يكن للنار لهب ولا لسان ولا صوت وهي تأكل بعضها وتترك بعضها فإن ذلك أحداث وأمراض تقع هناك۔

فإن رأى أنها نزلت من السماء فهي أشد عليهم فإن لم تحرق شيئا فإن ذلك منازعة شديدة تكون باللسان من غير ضرر فإن كان لها

چنانچہ ایسا خواب دیکھنے والے کو توبہ کرنے، نفس کے ساتھ جہاد کرنے اور نیک کام انجام دینے میں جلدی کرنی چاہیے اور اگر خواب دیکھنے والے کو دوزخ سے کوئی تکلیف نہ پہنچے تو جتنا حصہ دیکھا ہے، دنیا میں اسی قدر رنج والم جھیلے گا۔

دنیوی آگ کی تعبیر مختلف صورتوں میں مختلف ہوتی ہے مثلاً اگر اس شہر و محلے یا گھر میں آگ لگی دکھائی دے جہاں کی زمین بنجر ہے اور آگ میں لپٹ بھی ہے شعلے بھی ہیں جس چیز پر وہ گرتی ہے جلا کر کھا جاتی ہے اور آگ میں ہولناک آواز بھی ہے تو آگ اور لپٹ کے اندازے کے مطابق اس مقام پر ظلم واقع ہوگا۔ اور اگر زمین بنجر نہیں تو وہاں طاعون، برسام، چیچک یا موت عام ہوگی۔ اور اگر آگ میں لپٹ اور شعلے نہ ہوں، آواز بھی ناپید ہو اور جن چیزوں پر گرے، ان میں سے کچھ کو جلا دے، چند کو چھوڑ دے تو تعبیر یہ ہے کہ اس زمین پر حادثے اور بیماریاں واقع ہوں گی۔

اگر کسی نے آسمان سے آگ اترتی دیکھی مگر اسے کسی چیز کو جلاتے نہ پایا تو تعبیر یہ ہے کہ گفتگو میں اس کی کسی سے سخت لڑائی ہوگی مگر کوئی ضرر نہیں ہوگا۔ اگر جو آگ دیکھی ہے، اس میں دھواں بھی ہو



دخان فالأمر في ذلك أهون وأيسر وإن رأى أنها صعدت من موضع إلى السماء فإن أهل ذلك الموضع قد حاربوا الله تعالى بالمعاصي وافتروا عليه بهتانا عظيما ومن رأى أنه أجج نارا ليصطلي هو أو غيره فإنه يهيج أمرا ينتفع به ويسد فقره فإن البرد فقر والحر غنم۔

فإن شوى عليها لحما فإنه يأكل من غيبة الناس وما ينال بلسانه فإن أكل من ذلك فإنه ينال رزقا قليلا وحزنا ثقيلا لأن الشوي حزن وثقل فإن كان يطبخ بها طعاما في قدر فإنه أمر يصيب به منفعة من بيته فإن القدر هو قيم البيت فإن لم يكن في القدر طعام فإنه يهيج قيم البيت بكلام أو يحمله على أمر مكروه۔

فإن رأى أن نارا أحرقت ثيابه

تو جھگڑے سے آسانی سے نمٹ جانے کی علامت ہے۔ اگر خواب ایسا ہے کہ آگ کسی جگہ سے آسمان کی طرف بلند ہوئی ہے تو گویا وہاں کے رہنے والوں نے خداوند تعالیٰ سے جنگ چھیڑ دی ہے، وہ لوگ معصیت کا شکار ہو رہے ہیں اور اللہ تعالیٰ پر بہتان طرازی کر رہے ہیں۔ اگر خواب دیکھنے والا خود یا کوئی اور جلتی ہوئی آگ کو تاپ رہا ہے تو اس سے مراد یہ ہے کہ کسی ایسے کام کو ترقی دے گا جس سے اسے فائدہ ہوگا اور اس کی تنگی دور ہو جائے گی کیونکہ سردی فقر اور عسرت ہے اور گرمی مال غنیمت۔

اگر کسی نے دیکھا کہ وہ آگ پر گوشت بھون رہا ہے تو تعبیر یہ ہوگی کہ وہ اپنی زبان کی وجہ سے لوگوں کی جس غیبت کا ہدف بن گیا تھا، اس سے بچ جائے گا اور اگر اس نے اس بھنے ہوئے گوشت میں سے کچھ کھا لیا تو اسے رزق کم اور غم زیادہ ملے گا اس لیے کہ بھونے کی تعبیر رنج والم اور بوجھ ہے اور اگر اس آگ پر ہانڈی پکائے تو اس کو کسی معاملے میں گھر والوں سے فائدہ حاصل ہوگا۔ اس لیے کہ ہنڈیا کی تعبیر گھر کے منتظم سے ہوتی ہے اور اگر ہنڈیا میں کھانا نہ ہو تو وہ اپنی کسی بات سے گھر کے منتظم کو غصہ دلا کر کسی نامناسب بات پر اکسائے گا۔

اور اگر اس آگ سے اس کے کپڑے یا جسم کا کچھ حصہ

أو بعض أعضائه فإنه تصيبه مصيبة
فيما ينسب إليه الثوب أو العضو على
ما سبق في بيانه في موضعه إن كانت
النار التي أصابته بلهب ودخان فإن
ذلك ضرر تصيبه على يد سلطان
والله أعلم فإن لم يكن لها لهب فهي
أمراض جسام۔

فإن رأى أنه يأكل نارا من غير
لهب فإنه يأكل مال يتيم فإن كان
لها لهب فإنه يكون في ذلك كلام و
تعب فإن رأى أنه أصاب وهج نار
فإنه يقع في ألسنة الناس ويغتابونه
والكي بالنار كلام سوء ينال له بقدر ما
رأى والشرر كلام سوء فإن رأى الشرر
يتناثر عليه فإنه كلام مكروه فإن كثر
الشرر عليه أصابه عذاب فإن رأى
بيده شعلة نار أصاب مشقة من
سلطان فإن رأى النار وقعت في سوق
أو حانوت فإن ذلك نفاق في السلع
غير أن الثمن يكون حراما۔

جلتا ہوا دیکھا تو اس کا مطلب یہ ہے کہ اس کے کپڑے
یا عضو پر کوئی مصیبت آئیگی اور اگر وہ آگ جو
اس کے کپڑے یا جسم کا کوئی حصہ جلا رہی ہے،
اس میں لپٹ اور شعلے بھی ہوں تو اس کو بادشاہ
کی طرف سے نقصان پہنچے گا۔ لیکن اگر آگ میں
لپٹ نہ ہو تو برسام کی بیماریوں کی علامت ہے۔

اگر کسی نے خواب میں اس آگ کو کھایا جس میں
لپٹ نہیں تو وہ یتیم کا مال کھاتا ہے۔ اگر اس میں لپٹ
بھی ہے تو لوگ اس کے خلاف آپس میں باتیں
کریں گے اور اسے تکلیف پہنچے گی اگر کسی نے
دیکھا کہ اس کو آگ کی لپٹ نے جھلس دیا ہے
تو وہ لوگوں کی باتوں کا ہدف بنے گا اور وہ اس
کی غیبت کریں گے اور آگ سے داغنے کا مطلب یہ ہے
کہ جتنا داغ نظر آئے اتنی بری باتیں اسے سننی پڑیں
گی اور چنگاریوں کی تعبیر بدزبانی ہے۔ اگر خواب میں
چنگاریاں اس پر آرہی ہیں تو وہ ناگوار اور نامناسب
باتیں سنے گا اور اگر چنگاریاں زیادہ گریں تو اس کو
سختی کا سامنا ہوگا اور ہاتھ میں آگ کا شعلہ دیکھنے سے
مراد یہ ہے کہ اسے بادشاہ سے تکلیف پہنچے گی۔ اگر بازار
یا دکان پر آگ گرتا دیکھی تو تعبیر یہ ہے کہ تجارت کے
مال کی کھپت زیادہ ہوگی مگر قیمت حرام ہوگی



فإن رأى سراجا أو ثريا مضيئا في
بيت فهو صلاح حال الدار وإن كان
ضعيفا في ضوئه كان حاله كذلك
فإن انطفأ ولم يكن في الرؤيا ما يدل له
على الموت فإنه يتغير حاله ويصيبه
ما يكرهه وإن كان يوقد نارا يستضيء
بها الناس أو يهتدون بها فإنه علم و
حكمة ينتفع به الناس وإن رأى أنه
يجمع رمادا أو يحمله فإنه يجمع أمرا
باطلا من العلوم ولا ينتفع به أحد
من الناس ومن رأى أنه يجمع نارا
وهي لا تتقد فإنه علم لا ينتفع به أيضا
والله أعلم۔

اگر کسی نے گھر میں تیز روشنی کا چراغ دیکھا تو
یہ گھر کی بہت اچھی حالت ہونے پر دلالت کرتا ہے
اگر روشنی کمزور ہے تو اسکی مناسبت سے گھر کا حال اچھا ہوگا اگر
چراغ گل ہوجائے اور خواب میں ایسے بجھنے کیو جہ ظاہر نہ ہو تو تعبیر
یہ ہے کہ اسکی حالت تبدیل ہوگی اور اسے ناخوشگوار حالات پیش آئینگے
اگر کوئی خواب میں آگ جلا رہا ہے تو لوگ اس سے
روشنی یا ہدایت حاصل کریں گے کیونکہ روشنی کی
تعبیر علم و حکمت ہے جس سے لوگ مستفید ہوتے
ہیں۔ اگر کسی نے دیکھا کہ راکھ جمع کر رہا ہے یا
سمیٹ رہا ہے تو گویا وہ باطل اور بے فائدہ
علوم حاصل کر رہا ہے اگر کوئی آگ کو جمع کر رہا
اور وہ جلتی نہیں تو اس سے مراد ایسا علم ہے
جو نفع بخش نہ ہو۔ واللہ اعلم

## الباب الخامس

في تأويل الأمطار والرعد والبرق
ومياه الآبار والبحار والسواقي والأنهار
والسفن والطواحين والحمامات
والرياح وغيرها۔

المطر غيث ورحمة وكذلك
الغمام فإن كان خاصا في موضع أو
دار أو محلة دون غيرها كان ذلك

## پانچواں باب

بارش، بجلی، گرج، چشموں، دریاؤں،
کشتیوں، چکیوں، حماموں اور ہوا وغیرہ
کو دیکھنے کے بارے میں

بارش کی تعبیر فریاد کرنے والے کی مدد کو
پہنچنا اور رحمت کرنا ہے۔ مگر بارش کسی خاص گھر
یا محلے میں ہوتی دکھائی دے اور باقی مقامات پر نہ

أَوْجَاعًا أَوْ أَمْرَاضًا أَوْ خَسَارَةً فِي الدُّنْيَا
تَقَعُ بِأَهْلِ ذٰلِكَ الْمَوْضِعِ الْمَخْصُوصِ
بِهَا وَرُبَّمَا كَانَتْ سِنِيًّا تُصِيبُهُمْ فَإِنْ
رَأَى السَّمَاءَ تُمْطِرُ سَمْنًا أَوْ عَسَلًا أَوْ زَيْتًا
أَوْ لَبَنًا وَمَا أَشْبَهَ ذٰلِكَ فَإِنَّهُ غَنِيمَةٌ وَ
خَيْرٌ وَرِزْقٌ يَنْزِلُ مِنَ السَّمَاءِ عَلَى أَهْلِ
تِلْكَ الْبُقْعَةِ وَكُلُّ مَطَرٍ يُسْتَحَبُّ يَكُونُ
كَذٰلِكَ۔

ہو تو جہاں بارش ہو رہی ہے، وہاں کے باشندے
بھوک، بیماریوں، آلام اور دنیوی نقصانات کا
شکار ہوں گے اور کبھی اس سے مراد سختیاں ہیں
جو وہاں کے باشندے جھیلیں گے اگر آسمان سے
گھی، شہد، زیتون یا دودھ وغیرہ کی بارش نظر آئے
تو گویا وہاں کے رہنے والوں پر غنیمت، بھلائی اور
رزق آسمان سے اترے گا اسی طرح ہر اچھی بارش
کی تعبیر اچھی ہوگی۔

حِكَايَةٌ - حُكِيَ أَنَّهُ جَاءَ رَجُلٌ إِلَى
أَبِي بَكْرٍ الصِّدِّيقِ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُ
فَقَالَ لَهُ إِنِّي رَأَيْتُ ظُلَّةً تُمْطِرُ مِنَ
السَّمَاءِ سَمْنًا وَعَسَلًا وَالنَّاسُ يَأْخُذُونَ
مِنْهُ فَبَيْنَ مُسْتَكْثِرٍ وَمُسْتَقِلٍّ فَقَالَ
لَهُ أَبُو بَكْرٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُ أَمَّا الظُّلَّةُ
فَالْإِسْلَامُ وَأَمَّا السَّمْنُ وَالْعَسَلُ حَلَاوَتُهُ
وَكُلُّ مَطَرٍ يُسْتَحَبُّ نَوْعُهُ فَهُوَ مَحْمُودٌ۔

**حکایت**۔ بیان کیا گیا کہ ایک شخص حضرت ابو بکر
صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی خدمت میں حاضر ہوا
اور آپ سے اپنا خواب بیان کیا کہ بادل آیا ہے
اور آسمان سے شہد اور گھی برسنے لگا ہے اور
لوگ اسے لوٹ رہے، کسی کو زیادہ مل رہا ہے،
کسی کو کم۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ نے
تعبیر دی کہ بادل سے مراد اسلام ہے اور گھی
اور شہد کی تعبیر اسلام کی مٹھاس ہے۔ اسی طرح
ہر اچھی چیز کی بارش کو دیکھنا بھلائیاں ملنا ہے۔

وَسَأَلَ رَجُلٌ الْإِمَامَ جَعْفَرَ
الصَّادِقَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ فَقَالَ إِنِّي
رَأَيْتُ كَأَنِّي أَخُوضُ فِي الْمَطَرِ يَوْمًا وَلَيْلَةً
فَقَالَ مَا أَحْسَنَ مَا رَأَيْتَ أَنْتَ تَخُوضُ

ایک آدمی نے حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ
کی خدمت میں حاضر ہو کر کہا کہ میں نے خواب میں اپنے
آپ کو ایک دن اور ایک رات بھیگتے ہوئے پایا
ہے۔ آپ نے اس کی تعبیر یہ بتائی کہ تو نے



فِي الرَّحْمَةِ وَتُرْزَقُ الْأَمْنَ وَسَعَةَ
الرِّزْقِ۔

بہت اچھا خواب دیکھا ہے۔ تجھ پر رحمت کی بارش
ہے اور تیرے لیے امن اور وسعت رزق کی خوشخبری ہے۔

وَقِيلَ لَهُ أَيْضًا رَجُلٌ رَأَى فِي
مَنَامِهِ كَأَنَّ مَطَرًا نَزَلَ عَلَى رَأْسِهِ خَاصَّةً
فَقَالَ هٰذَا رَجُلٌ مُذْنِبٌ كَثُرَتْ ذُنُوبُهُ
عَلَيْهِ وَأَحَاطَتْ بِهِ خَطِيئَتُهُ أَلَمْ
يَسْمَعْ قَوْلَهُ تَعَالَى - وَأَمْطَرْنَا عَلَيْهِمْ
مَطَرًا فَسَاءَ مَطَرُ الْمُنْذَرِينَ۔

اسی طرح ان سے اس شخص کے متعلق پوچھا گیا جس
نے خواب میں خاص اپنے سر پر بارش ہوتے دیکھی تو آپ نے
تعبیر دی کہ یہ شخص گنہگار ہے۔ اس کے گناہ زیادہ
ہو گئے ہیں اور اس کی خطاؤں نے اسے گھیر لیا ہے
کیا اس نے اللہ تعالیٰ کا یہ ارشاد نہیں سنا: "اَمْطَرْنَا
عَلَيْهِمْ مَطَرًا فَسَاءَ مَطَرُ الْمُنْذَرِيْنَ" ہم نے
ان پر بارش برسائی تو جن لوگوں کو ڈرایا گیا ہے،
ان پر بُری بارش ہوئی۔

فَصْلٌ وَالرَّعْدُ مَعَ الرِّيحِ سُلْطَانٌ جَائِرٌ
قَوِيٌّ وَالْبَرْقُ لِلْمُسَافِرِ خَوْفٌ وَلِلْمُقِيمِ
طَمَعٌ لِقَوْلِهِ تَعَالَى - هُوَ الَّذِي يُرِيكُمُ
الْبَرْقَ خَوْفًا وَطَمَعًا۔ وَقِيلَ إِنَّ الرَّعْدَ
بِلَا مَطَرٍ خَوْفٌ لِلْمُقِيمِ وَلِلْمُسَافِرِ وَالرَّعْدُ
مَعَ الْمَطَرِ شِفَاءٌ لِلْمَرِيضِ۔

**فصل**۔ ہوا کے ساتھ گرج ہونے کی تعبیر ظالم
اور طاقتور بادشاہ ہے اور بجلی مسافر کے لیے
ڈر کی اور غیر مسافر کے لیے حرص اور طمع کی علامت ہے
کیونکہ ارشاد باری تعالیٰ ہے۔ هُوَ الَّذِي يُرِيكُمُ الْبَرْقَ
خَوْفًا وَطَمَعًا۔ اللہ وہ ہے جو تمہیں خوف اور
امید کے لیے بجلی دکھاتا ہے، یہ بھی تعبیر ہے کہ اگر
بارش ہو اور گرج نہ ہو تو مسافر اور مقیم، دونوں کے لیے
ڈر کی نشانی ہے اور گرج کے ساتھ بارش ہو تو مریض کیلیے شفا ہے۔

قَوْسُ قُزَحَ الْأَخْضَرُ يَدُلُّ عَلَى الْأَمْنِ
مِنَ الْقَحْطِ وَالْأَصْفَرُ يَدُلُّ عَلَى الْمَرَضِ وَ
الْأَحْمَرُ يَدُلُّ عَلَى سَفْكِ الدِّمَاءِ وَقِيلَ

خواب میں دھنک دکھائی دے اور سبز ہو تو قحط
سے بچنے کی علامت ہے، زرد ہو تو بیماری کی اور سرخ ہو
تو خونریزی کی نشانی ہے، یہ بھی کہا گیا ہے کہ

إن رأى قوس قزح يدل على تزويج صاحبه.

السيل يدل على هجوم العدو، وسيلان الميازيب من المطر يدل على الخير والخصب.

فصل. والسحاب حكمة وعلم ورحمة وهو دين الإسلام إن لم يكن فيه هيئة العذاب من سوء الظلمة أو رياح وأهوال فمن رأى أنه ملك السحاب أو جمعه أو سار فيه أو ركبه فإنه ينال مما ذكرناه أمرا عظيما.

حكاية. حكي أنه سئل جعفر الصادق رضي الله عنه عن رجل رأى أنه يأكل السحاب ويمشي بين يديه سحاب كثير فقال نعم ما رأى هذا رجل يتعلم العلم ويرتفع في الدنيا ويحاز الفخر وينال من ذلك ما لم ينله أحد له ثناء حسن وجاه وقدر.

وسئل عن رجل رأى كأن السحاب أظلته فقال إن كان هذا الرجل سقيما

قوس قزح کو خواب میں دیکھنے والے کی شادی ہوگی

سیلاب دشمنوں کے ہجوم کی دلیل ہے اور پرنالوں سے پانی کا بہنا بھلائی اور سرسبزی کی علامت ہے۔

فصل۔ ابر کی تعبیر دانائی اور علم و رحمت ہے۔ اس میں آندھی تاریکی اور ہولناکیاں ہوں تو عذاب ہے، ورنہ دین اسلام کی علامت ہے۔ اگر کوئی دیکھے کہ ابر کا مالک بن گیا ہے یا اسے اکٹھا کر رہا ہے یا اس میں چل رہا ہے یا اس کے اوپر سوار ہے تو ہم نے جن چیزوں کا اوپر ذکر کیا ہے اسے ان میں سے اہم چیز حاصل ہوگی۔

حکایت بیان کیا گیا ہے کہ حضرت جعفر صادق رضی اللہ عنہ سے پوچھا گیا کہ اگر کوئی آدمی خواب میں دیکھے کہ ابر کو کھا رہا ہے یا اس کے سامنے بہت سا ابر موجود ہے تو اس کی تعبیر کیا ہے۔ آپ نے فرمایا کہ خواب اچھا ہے، وہ شخص علم حاصل کرے گا، شہرت و رفعت پائے گا، فخر کی کنجیں، تعریف و توصیف، مقام و مرتبہ، قدر و منزلت اس قدر پائے گا کہ اتنا کچھ کسی اور نے نہیں پایا۔

امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ سے ایک اور آدمی کے متعلق پوچھا گیا کہ اس نے ابر کو اپنے آپ پر سایہ کرتے



يشفى وإن كان مديونا يقضي الله دينه وإن كان فقيرا فإن الله يغني فقره وإن كان مظلوما ينتصر لأن السحاب رحمة وما فيها رحمة وكانت تظل رسول الله صلى الله عليه وسلم في الوقائع والحروب.

فصل. وأما البرد والثلج والجليد فهو هم وغم وعذاب إلا أن يكون الثلج قليلا في موضعه الذي جرت العادة بنزوله فيه فإن كان كذلك فهو خصب لأهل ذلك الموضع والجليد مثله إلا أن يرى أنه اغترف ماء من إناء فجمد فيه فإنه حينئذ مال جامد صامت يجمع عنده ويبقى والبرد لا خير فيه بكل حال.

فصل. البئر هي رأس مال الإنسان ومعيشته فمن رأى أنه أراد حفر بئر فلم يقدر فإنه نكد في المعيشة وينال من القوت قليلا ومن رأى أنه بنى البئر في داره وقد فار وارتفع

دیکھا ہے تو آپ نے فرمایا کہ اگر یہ آدمی بیمار ہے تو شفایاب ہوگا، مقروض ہے تو اللہ اس کے قرض کی ادائی کا انتظام کرے گا، فقیر ہے تو خدا اسے مالدار کر دے گا، مظلوم ہے تو اس کی امداد ہوگی اس لیے کہ بادل اور جو کچھ اس میں ہے، سب رحمت ہے اور جنگوں کے زمانے میں ابر رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم پر سایہ کیا کرتا تھا۔

فصل۔ ژالہ برف اور کہر کی تعبیر غم والم اور عذاب ہے، البتہ برف پڑنے والے علاقے میں خواب میں کسی کو تھوڑی سی برف دکھائی دے تو اس سے مراد یہ ہے کہ وہاں کے مکینوں کو سرسبزی حاصل ہوگی۔ اسی طرح کہر کی تعبیر بھی رنج والم ہے لیکن اگر خواب میں پانی کو برتن سے چلو میں لیا اور وہ جم گیا تو یہ اس بات کی علامت ہے کہ جمع شدہ مال اس کے پاس جمع اور باقی رہیگا اور خواب میں اولے دیکھنے سے کسی طرح بھی بھلائی مراد نہیں۔

فصل۔ کنوئیں سے مراد انسان کی جمع پونجی ہے۔ جس نے خواب میں کنواں کھودنے کا ارادہ کیا مگر کھود نہ سکا، وہ حصول معاش کے لیے تگ ودو کریگا مگر روزی کم پائے گا۔ جس نے دیکھا کہ اس نے اپنے گھر میں کنواں کھودا اور پانی اس میں جوش مار کر

فَإِنَّهُ قُوَّةٌ فِي مَالِهِ وَيَرْزُقُهُ اللّٰهُ تَعَالٰى مَالًا طَيِّبًا مِنْ غَيْرِ نَكَدٍ وَّلَا تَعَبٍ وَّمَنْ رَأَى كَأَنَّ الْمَاءَ خَرَجَ مِنْ دَارِهٖ وَبِئْرِهٖ فَإِنَّ مَالَهُ يَذْهَبُ وَيَبْقَى أَقَلُّهُ وَمَنْ رَأَى كَأَنَّهُ يَسْتَقِي مِنْ مَاءٍ وَّيَسْقِي زَرْعًا فَإِنَّهُ مَالٌ يُنْفِقُهُ فِي سَبِيلِ اللّٰهِ عَزَّ وَجَلَّ فَإِنْ رَأَى أَنَّهُ يَسْتَقِي مِنْهَا وَيَصُبُّهُ فَإِنَّهُ يُنْفِقُهُ فِيمَا لَا يَنْفَعُهُ وَلَا يَضُرُّهُ فَإِنْ كَانَ يَسْتَقِي مِنْهَا وَيُعْطِي النَّاسَ أَوْ يَسْقِيهِمْ فَإِنَّهُ يَعِيشُ فِي كَيْفِيَّةٍ عَظِيمَةٍ وَّعَالَمٍ كَبِيرٍ كَأَنَّهُ يُرَبِّي بِمَالِهِ الْأَيْتَامَ وَضُعَفَاءَ النَّاسِ۔

اور پر آگیا ہے تو اس کے مال میں اضافہ ہوگا۔ اور اللہ تعالیٰ اسے محنت و مشقت کے بغیر پاک مال عطا کرے گا۔

اگر کسی نے خواب میں پانی کو گھر سے اور اس کے کنوئیں سے باہر نکلتے پایا تو اس کا زیادہ مال ختم ہو جائے گا، تھوڑا سا باقی رہے گا جس نے دیکھا کہ چشمے سے پانی نکال کر کھیتی کو سیراب کر رہا ہے تو مراد یہ ہے کہ وہ اللہ تعالےٰ کی راہ میں مال خرچ کرے گا۔ اور اگر کوئی دیکھے کہ وہ چشمے سے پانی نکال کر بہاتا جاتا ہے تو مراد یہ ہے کہ وہ رقم ایسے کام میں لگائے گا جس سے نہ اسے فائدہ ہوگا نہ نقصان اگر وہ چشمے سے پانی نکال کر لوگوں کو دے رہا ہے یا پلا رہا ہے تو تعبیر یہ ہے کہ وہ نہایت عمدہ حالت میں زندگی گزارے گا اور اپنے مال سے یتیموں اور غریبوں کی بود و باش میں کفالت کرے گا۔

فَإِنْ رَأَى أَنَّهُ يَسْتَقِي مِنْهَا وَيَسْقِي أَسَافِلَ الشَّجَرِ فَإِنَّهُ يُرَبِّي بِمَالِهِ الْأَيْتَامَ فَإِنْ كَانَ يَسْتَقِي وَيَسْقِي النَّاسَ فَإِنَّهُ يُعِينُ قَوْمًا عَلَى الْحَجِّ فَإِنْ رَأَى أَنَّهُ يَسْتَقِي وَخَرَجَ مِنْهُ عَذِرَةٌ أَوْ شَيْءٌ مِّنَ الْقَذَرِ فَإِنَّهُ يَخْلِطُ مَالَهُ الطَّيِّبَ بِمَالٍ خَبِيثٍ فَمَنْ رَأَى كَأَنَّ دَلْوَهُ قَدِ

اگر کسی نے خواب میں دیکھا کہ وہ چشمے سے پانی نکال کر درختوں کی جڑوں میں ڈال رہا ہے تو وہ یتیموں کی پرورش کرے گا۔ اور اگر پانی نکال کر لوگوں کو پلا رہا ہے تو مراد یہ ہے کہ وہ حج کو جانے والوں کی معاونت کرے گا۔ اور اگر کسی نے دیکھا کہ وہ پانی نکال رہا ہے اور اس سے کوئی نجس یا گندی چیز نکلی ہے تو تعبیر یہ ہے کہ وہ اپنے پاک مال میں حرام کی ملاوٹ کر رہا



انْقَطَعَ فَإِنَّ مَعْرُوفَهُ يَنْقَطِعُ عَنِ النَّاسِ وَرُبَّمَا تَكُونُ الْبِئْرُ مَكْرًا وَّخَدِيعَةً وَّهَمًّا وَّغَمًّا فَإِنْ رَأَى أَنَّهُ وَقَعَ فِيهَا أَوْ دَخَلَهَا فَتَكُونُ عَاقِبَتُهُ إِلَى الْفَرَجِ وَالظَّفَرِ وَالنَّصْرِ كَمَا جَرَى لِسَيِّدِنَا يُوسُفَ الصِّدِّيقِ عَلَى نَبِيِّنَا وَعَلَيْهِ السَّلَامُ۔

**فَصْلٌ**۔ النَّهْرُ هُوَ رَجُلٌ عَلَى قَدْرِ حَالِ النَّهْرِ مِنَ الصِّغَرِ وَالْكِبَرِ وَمَنْ رَأَى أَنَّهُ دَخَلَ النَّهْرَ فَأَصَابَهُ وَجَلٌ وَّهَوْلٌ فَإِنَّهُ يُصِيبُهُ هَمٌّ وَّغَمٌّ وَّخَوْفٌ بِقَدْرِ مَا وَجِلَ وَكَذٰلِكَ إِذَا كَانَ النَّهْرُ عَذْبًا أَوْ شَرِبَ وَهُوَ صَافٍ فَإِنَّهُ يُصِيبُ خَيْرًا وَّحَيَاةً طَيِّبَةً فَإِنْ كَانَ النَّهْرُ كَدِرًا أَوْ شَرِبَ مِنْهُ أَصَابَهُ مَرَضٌ وَّهَمٌّ وَّغَمٌّ مِّنْ ذٰلِكَ الرَّجُلِ بِقَدْرِ مَا شَرِبَ مِنَ النَّهْرِ۔

ہے۔ جس نے خواب میں دیکھا کہ اس کا ڈول ٹوٹ گیا تو مراد یہ ہے کہ اس کا لوگوں کے ساتھ نیکی کرنے کا سلسلہ ختم ہو جائے گا۔ اور کبھی کنوئیں کی تعبیر مکر و فریب اور غم و الم ہوتی ہے۔ اور اگر کوئی کنوئیں میں گر پڑا یا اس میں داخل ہو گیا تو سیدنا یوسف علیہ السلام کی طرح مآل کار کامیاب اور نتیجہ مند ہوگا۔

**فصل**۔ نہر کے چھوٹے یا بڑے ہونے کے اعتبار سے اس کی تعبیر آدمی سے کی جاتی ہے۔ جو شخص خواب میں نہر میں داخل ہوا اور اس نے خوف اور ہول محسوس کیا تو تعبیر یہ ہے کہ خواب میں جتنا خوف اور رنج و غم اسے محسوس ہوا اسی قدر دنیا میں ہوگا۔ اگر کسی کو نہر گدلی لگے مگر اس نے اس میں سے جو پانی پیا وہ صاف تھا تو اسے بھلائی نصیب ہوگی اور اس کی زندگی بہتر انداز میں گزرے گی۔ اور اگر نہر بھی گدلی ہے اور اس میں سے پانی بھی گدلا پیا تو اس نے جتنا پانی پیا ہے اسی قدر مرض اور درد رنج و غم میں مبتلا ہوگا۔

وَإِذَا رَأَى أَنَّهُ يَسْقِي أَنْهَارًا مِّنَ النَّهْرِ فَإِنَّهُ يُصِيبُ مَالًا مِّنْ رَّجُلٍ عَلَى قَدْرِ عِظَمِ النَّهْرِ وَصِغَرِهٖ فَمَنْ رَأَى أَنَّهُ اغْتَسَلَ فِي مَاءٍ فَإِنَّ الْغُسْلَ ذَهَابُ غَمٍّ وَّهَمٍّ وَّحُزْنٍ وَّفَرَحٌ وَّشِفَاءٌ فَإِنْ كَانَ

اور جس نے خواب میں دیکھا کہ وہ نہر سے پانی پی رہا ہے تو نہر جتنی چھوٹی یا بڑی ہوگی اسی حساب سے اسے کسی آدمی سے مال ملے گا۔ اور جو خواب کے عالم میں نہر یا دریا یا چشمے میں نہایا اور کوئی گھبراہٹ یا ڈر یا ذلت محسوس ہوئی تو اس کی تعبیر یہ ہے کہ

مهمومًا أو في ضيقٍ فرّج الله عنه وإن كان مريضًا شفاه الله تعالى وإن كان مديونًا قضى الله دينه وإن كان ذا خوفٍ أمّن الله خوفه وإن كان في السجن خلّصه الله منه قال الله تعالى ارْكُضْ بِرِجْلِكَ هَٰذَا مُغْتَسَلٌ بَارِدٌ وَشَرَابٌ وَوَهَبْنَا لَهُ أَهْلَهُ وَمِثْلَهُمْ مَعَهُمْ رَحْمَةً مِّنَّا وَذِكْرَىٰ لِأُولِي الْأَلْبَابِ وإذا رأى أنه قطع النهر إلى الجانب الآخر فإنه همٌّ وغمٌّ وخوفٌ يزول فإن كان فيه وحلٌ أو طينٌ أو موجٌ متواترٌ فقد قطع ذلك الرجل الذي يداخله ويعاشره ويجاوزه إلى غيره أو يبقى من بعده۔

اس کے تمام رنج و غم ختم ہو جائیں گے اور اسے خوشی اور شفا حاصل ہوگی۔ اور اگر ایسا خواب دیکھنے والا غم زدگی یا تنگی کے عالم میں ہوگا تو وہ غم اور تنگی سے نجات پائے گا اور اگر بیمار ہوگا تو اللہ تعالےٰ اسے شفا دے گا۔ مقروض ہوگا تو خدا اس کی ادائی کی صورت پیدا کرے گا۔ اگر اسے کسی قسم کا خوف ہوگا تو خوف سے اور قید میں ہوگا تو قید سے اللہ تعالیٰ اسے رہائی دے گا۔ کیونکہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے۔

ارْكُضْ بِرِجْلِكَ هَٰذَا مُغْتَسَلٌ بَارِدٌ وَشَرَابٌ وَوَهَبْنَا لَهُ أَهْلَهُ وَمِثْلَهُمْ مَعَهُمْ رَحْمَةً مِّنَّا وَذِكْرَىٰ لِأُولِي الْأَلْبَابِ (اپنا پیر زمین پر مارو، یہ ٹھنڈا چشمہ نہانے اور پینے کے لیے ہے ہم نے اسے اس کے اہل عیال اور ان جیسے دوسرے بخشے۔ یہ ہمارا کرم تھا اور داناؤں کے لیے نصیحت) اور اگر کسی نے یہ دیکھا کہ نہر کو پار کر کے دوسرے کنارے جا پہنچا تو اس کے رنج و غم ختم ہو جائیں گے اور اگر نہر میں کیچڑ مٹی یا مسلسل لہریں ہوں تو تعبیر یہ ہے کہ اس کے پاس آنے جانے اور اٹھنے بیٹھنے والا ہر شخص اس سے تعلقات منقطع کرے گا اور یا کسی دوسرے شخص سے تعلقات استوار کرے گا یا تنہا رہ جائے گا۔



البحر۔ رؤية البحر مُلكٌ عظيمٌ إذا لم يكن له عكرٌ أو له موجٌ هائلٌ فهو مَهلكةٌ فمن رأى أنه شرب من ماء البحر وهو غير عكرٍ ولا هائجٍ نال من المُلك بقدر ما شرب أو نال من دنياه عيشةً طيبةً وإن كان البحر كدرًا أو مظلمًا أو هائجًا أصابه من الخوف والهمّ والغمّ والشدّة بقدر ذلك ومن رأى أنه غرق في البحر فإن كان صافيًا غرق في أمور المُلك وإن كان كدرًا نالته شدّةٌ مهلكةٌ ومن رأى أنه يمشي فوق البحر فإنه يعلو في دنياه على الملوك وأرباب الدنيا ويغلب مكانه والله أعلم۔

دریا۔ خطرناک موجوں اور گدلے پانی کے بغیر دریا کو دیکھنے کی تعبیر بڑا ملک ہوتا ہے۔ اور اگر کسی نے خواب میں دریا کا پانی پیا، جو گدلا اور پر جوش نہ تھا تو تعبیر یہ ہے کہ جتنا پانی پیا ہے، اتنا ملک اسے ملے گا اور وہ دنیا میں عمدہ زندگی بسر کرے گا۔ اور اگر دریا میں جوش، تاریکی اور گدلا پن تھا تو دیکھنے والے کو اسی قدر خوف اور رنج ملے گا۔ اور جس نے خواب میں دیکھا کہ وہ دریا میں ڈوب گیا ہے تو اگر پانی صاف تھا تو ملکی معاملات میں مستغرق رہے گا اور اگر گدلا تھا تو اسے ایسی سختی نصیب ہوگی جو مہلک ثابت ہوگی۔ اور جس نے خواب میں اپنے آپ کو دریا کے اوپر چلتا پایا تو مراد یہ ہے کہ وہ دنیا میں بادشاہوں اور اہل دنیا پر غالب رہے گا اور ترقی پائے گا۔

واللہ اعلم

السفينة۔ نجاةٌ في غالب الأحوال وربما كانت سببًا ووصلةً إلى الملوك وربما كانت همًّا وغمًّا إلا أن النجاة قريبةٌ فمن رأى أنه في سفينةٍ في البحر فإنه يداخل المَلِك والسلطان بقدر دخول السفينة وكبرها وصغرها وسعتها إلا أنه ينجو من ذلك المَلِك

کشتی۔ عام طور پر اس کی تعبیر نجات ہوتی ہے اور کبھی کبھی بادشاہ تک رسائی کا ذریعہ بن جاتی ہے اور اس کی تعبیر رنج و الم سے بھی کی جاتی ہے مگر اس کا انجام نجات ہوتا ہے۔ اگر کوئی اپنے آپ کو دریا میں تیرتی ہوئی کشتی میں بیٹھا ہوا دیکھے تو وہ کشتی میں داخل ہونے اور اس کے چھوٹے بڑے ہونے یا وسعت کے اعتبار سے سلطنت کے معاملات

فَمَنْ رَأَى أَنَّهُ فِي سَفِينَةٍ وَفِيهَا مَاءٌ فَإِنَّ ذٰلِكَ هَمٌّ وَغَمٌّ أَوْ مَرَضٌ وَحَبْسٌ يَنَالُهُ وَلٰكِنْ يَنْجُو مِنْهُ أَيْ مِنْ تِلْكَ الْأَهْوَالِ۔

وَمَنْ رَأَى أَنَّهُ خَرَجَ مِنَ السَّفِينَةِ فَإِنَّهُ نَجَاةٌ تَكُونُ سَرِيعَةً وَإِنْ رَأَى السَّفِينَةَ فِي أَرْضٍ يَابِسَةٍ فَإِنَّ ذٰلِكَ هَمٌّ وَغَمٌّ وَكَرْبٌ يَنَالُهُ وَيَنْجُو مِنْهُ وَلَوْ رَأَى السَّفِينَةَ تَسْتَقْبِلُ ذٰلِكَ اسْتِقْبَالًا فَإِنَّ خُرُوجَهُ مِنَ الْكُرُوبِ الشَّاقِيَةِ۔ الصَّغِيرَةُ اللَّطِيفَةُ الَّتِي لَا يَغْرَقُ الْإِنْسَانُ فِيهَا تَجْرِي مَجْرَى الْأَنْهَارِ لٰكِنَّهَا حَيَاةٌ طَيِّبَةٌ وَبُشْرَى عَامَّةٌ كَانَتِ الشَّاقِيَةُ أَوْ خَاصَّةٌ وَكَذٰلِكَ إِذَا رَأَى الْمَاءَ يَجْرِي فِي خِلَالِ الدُّورِ فَإِنَّمَا حَيَاةٌ طَيِّبَةٌ إِذَا كَانَ عَذْبًا غَيْرَ نَابِعٍ وَالْعُيُونُ الَّتِي انْفَجَرَتْ فِي دَارِهِ فِي حَائِطٍ أَوْ فِي مَوْضِعٍ يُنْكَرُ انْفِجَارُ الْعُيُونِ فِيهِ وَلَوْ يُنَاسِبُهُ فَإِنَّ ذٰلِكَ هَمٌّ وَغَمٌّ وَحُزْنٌ وَخَوْفٌ وَبُكَاءٌ لِأَهْلِ ذٰلِكَ

میں ذلیل ہوگا لیکن نتیجۃً اس سے چھٹکارا پائے گا۔

اگر کسی نے دیکھا کہ وہ کشتی میں سوار تھا کہ کشتی میں پانی آگیا ہے تو یہ اس بات کی علامت ہے کہ وہ رنج وغم یا بیماری کا شکار ہوگا یا پابند زندان ہوگا لیکن آخر کار ان ہولناکیوں سے چھٹکارا پائے گا۔

اور اگر کسی نے دیکھا کہ وہ کشتی سے نکل آیا ہے تو مقصد یہ ہوگا کہ جلد ہی اسے نجات مل جائے گی۔ اگر کوئی خواب میں کشتی کو خشک زمین پر دیکھے تو تعبیر ہے کہ وہ رنج وغم میں مبتلا ہوگا مگر اس سے رہائی بھی پائیگا اور اگر کسی نے کشتی کو تیلک کی طرف جاتے دیکھا تو مراد یہ ہے کہ وہ جلد ہی تمام سختیوں سے نجات پائیگا۔

ندی - چھوٹی صاف ندی وہ خاص ہو یا عام جس میں آدمی ڈوب نہ سکتا ہو، نہر کی طرح تعبیر میں اچھی زندگی اور خوشخبری سے عبارت ہے۔ اور اگر کسی نے یہ دیکھا کہ پانی گھروں میں بہہ رہا ہے تو یہ پاکیزہ زندگی گزارنے کی علامت ہے شرط یہ ہے کہ پانی میٹھا ہو اور زمین سے نہ نکل رہا ہو۔ اور اگر کسی نے خواب دیکھا کہ گھر دیوار یا کسی ایسی جگہ سے چشمے پھوٹ رہے ہیں جہاں عام طور پر چشمے نہیں نکلتے اور نہ ان کا ایسی جگہوں پر پھوٹنا مناسب ہے تو اس کی تعبیر یہ ہے کہ چشمے کی قوت اور کمزوری کے لحاظ



الْمَوْضِعِ بِقَدْرِ قُوَّةِ الْعَيْنِ وَضَعْفِهَا فَإِنَّ الْعَيْنَ كُلَّمَا كَثُرَ مَاؤُهَا عَظُمَتِ الْمُصِيبَةُ حَتَّى يَنْتَهِيَ الْخَوْفُ وَالْبُكَاءُ لِأَهْلِ ذٰلِكَ الْمَوْضِعِ۔ وَإِنْ كَانَ الْمَاءُ كَدِرًا كَانَ الْأَمْرُ أَقْوَى وَأَشَدُّ فَإِنْ رَأَى أَنَّهُ شَرِبَ مِنَ الْعَيْنِ فَإِنَّهُ هَمٌّ وَغَمٌّ بِقَدْرِ مَا شَرِبَ مِنْهَا فَإِنْ رَأَى أَنَّهُ تَوَضَّأَ بِمَاءِ الْعَيْنِ أَوِ اغْتَسَلَ فَإِنَّ ذٰلِكَ صَالِحٌ لِكُلِّ هَمٍّ وَغَمٍّ وَهُوَ مَحْمُودُ الْأَمْرِ فَإِنْ كَانَ مَهْمُومًا فَرَّجَ اللّٰهُ عَنْهُ وَإِنْ كَانَ خَائِفًا أَمِنَ وَإِنْ كَانَ ذَا دَيْنٍ قَضَى اللّٰهُ عَنْهُ دَيْنَهُ وَإِنْ كَانَ ذَا ذُنُوبٍ كَفَّرَهَا اللّٰهُ عَنْهُ وَإِنْ كَانَ مَرِيضًا شَفَاهُ اللّٰهُ تَعَالَى وَذٰلِكَ لِقِصَّةِ سَيِّدِنَا أَيُّوبَ وَمَنْ رَأَى مَعَهُ إِنَاءً فِيهِ مَاءٌ وَهُوَ عَلَى طُهْرٍ أَوْ سَفَرٍ أَوْ فِي مَوْضِعٍ مَجْهُولٍ فَإِنَّ تِلْكَ الْمِيَاهَ عُمْرُهُ وَحَيَاتُهُ فَإِنْ شَرِبَهُ كُلَّهُ فَقَدْ نَفِدَ عُمْرُهُ كُلُّهُ وَإِنْ بَقِيَ مِنْهُ شَيْءٌ بَقِيَ مِنْ عُمْرِهِ قَدْرَ مَا بَقِيَ فِي الْإِنَاءِ وَالثَّرِيدُ فِي الطَّعَامِ يَجْرِي مَجْرَى الْمَاءِ فِي الْإِنَاءِ عَلَى مَا وَصَفْتُ۔

سے اس مقام کے رہنے والوں کو رنج وخوف اور حزن وغم کا سامنا ہوگا کیونکہ چشمے کا پانی جتنا زیادہ ہوگا، مصیبت اسی قدر بڑی ہوگی حتی کہ اس جگہ رہنے والوں پر خوف اور رقت کی حد ہو جائے گی۔ اور اگر پانی گدلا ہوگا معاملہ سخت اور شدید ہوگا۔

اگر کسی نے خواب میں چشمے سے پانی پیا تو جس قدر پانی پیا ہوگا اتنا ہی اسے رنج ہوگا۔ اور جس نے چشمے کے پانی سے وضو غسل کیا تو یہ رنج وغم کے لیے بہتر ہے اور معاملہ درست ہو جانے پر دلالت کرتا ہے۔ اگر خواب دیکھنے والا غمگین ہوگا تو خدا تعالیٰ اسے غم سے محفوظ کر دے گا خوف زدہ ہوگا تو مامون ومحفوظ ہو جائے گا، قرض دار ہوگا تو اللہ تعالیٰ اس کی ادائی کا اہتمام فرما دے گا۔ اگر عصیاں کار ہوگا تو اللہ تعالیٰ اس کے گناہ معاف کر دے گا۔ بیمار ہوگا تو خداوند کریم اسے شفا یاب کرے گا۔ اور یہ حضرت ایوب رضی اللہ عنہ کی حیات مبارک سے لی گئی ہے۔ اور جس نے اپنے برتن میں پانی پایا اور وہ طہارت کے لیے بیٹھا ہے یا سفر میں یا کسی نامعلوم مقام پر ہے تو اس کے برتن میں موجود پانی اس کی عمر ہے۔ یعنی اگر اس نے سارا پانی پی لیا تو گویا اس کی عمر اختتام کو پہنچی اگر کچھ پانی بچ گیا تو اس بچے ہوئے پانی کے

ومن رأى أنه شرب ماء صافيا
عذبا ولا يعلم مقداره ولا رأى أنه على
طهر ولا سفر ولا كان في موضع مجهول
فإنه ينال حياة طيبة وعيشة صافية
فإن كان الماء غير عذب فكذلك تكون
حياته وعيشته وإن كان كدرا فإنه
يصيبه مرض على قدر ذلك فإن رأى
ماء في قدح زجاج فإن الكأس امرأة
والماء ولد إذا لم يشربه فإن رأى
أنه يسقي بستانا أو زرعا فإنه يجامع
زوجته أتم جماع۔

فإن أثمر البستان أو أورق
رزق من المرأة ولدا وإن رأى غيره
يسقي بستانه أو زرعه فلا خير فيه ومن
رأى أنه توضأ واغتسل بمائع لا يجزئ
في الوضوء والغسل مثل اللبن أو
الخمر أو الدهن أو غير ذلك من
المائعات فإن الكل الذي هو فيه من

مطابق اس کی عمر کا حصہ ابھی باقی ہے۔ برتن میں پانی ہونے کی اور شوربے میں بھگو کر کھائی جانے والی روٹی (ثرید) کی تعبیر ایک ہے۔

اور جس نے خواب میں صاف اور میٹھا پانی پیا لیکن اسے یہ علم نہیں کہ کتنا پیا، طہارت کی کیفیت یا سفر کے عالم میں یا کسی نامعلوم جگہ پر ہونے کے بارے میں بھی کچھ پتا نہیں تو مراد یہ ہے کہ اچھی اور گناہوں سے پاک زندگی خوش اسلوبی سے گزارے گا۔

اگر پانی گدلا ہے تو جتنا گدلا ہے، اسی قدر بیمار ہوگا۔ اگر کسی نے پانی کو شیشے کے گلاس میں پایا تو گلاس کی تعبیر عورت ہے۔ اگر پانی نہیں پیا تو پانی سے مراد بیٹا ہوگا۔ اگر دیکھا کہ وہ باغ یا کھیت کو پانی دے رہا ہے تو مراد یہ ہے کہ وہ اپنی بیوی سے بھرپور صحبت کرے گا۔

اگر خواب میں کسی نے دیکھا کہ باغ میں پھل یا پتے نکل آئے تو اس کی تعبیر یہ ہے کہ اس کے ہاں بیٹا پیدا ہوگا۔ اور اگر دیکھا کہ کوئی دوسرا آدمی اس کے باغ یا کھیت کو سیراب کر رہا ہے تو اس خواب میں بھلائی نہیں ہے۔ اور جس نے خواب میں کسی ایسے مائع سے وضو یا غسل کیا جس سے غسل یا وضو جائز نہیں مثلاً دودھ، شراب یا تیل وغیرہ سیال اشیاء سے، تو اس کی تعبیر یہ ہوگی



أمور الدنيا والدين لا يتم وكذلك إن
رأى أنه توضأ بالماء ولم يتم وضوءه
فإن أمره لا يتم له غير أنه أهون و
أيسر وكذلك إذا رأى أنه يصلي ولم
يتم صلاته وإن أتم وضوءه أو غسله
فإن ذلك طهارة من الذنوب والآثام
وغيرهما۔

الطين والوحل۔ هما هم وغم وخوف
بقدر ما أصاب منه وكذلك الماء
المسخن فإن رأى أنه أصاب ماء
مسخنا فإنه يصيبه هم وغم من
السلطان وكلما اشتدت سخونته كان
الهم أشد وربما أصابه فزع أو
مرض۔

اللبن۔ الآجر الذي خرج من كونه
طينا فإنه مال مجموع فمن رأى أنه
نال منه شيئا فإنه ينال مالا مجموعا
ومن رأى لبنة نزعت من حائط فإنه
يفقد هناك رجل أو امرأة والله أعلم۔

کہ وہ دین و دنیا کے جو کام کرنے کا ارادہ رکھتا ہے اس میں کامیاب نہیں ہوگا۔ اسی طرح اگر کسی نے خواب دیکھا کہ اس نے پانی سے وضو کیا مگر وضو پورا نہیں ہوا تو اس کے کام بھی پورے نہ ہوں گے اگرچہ ان میں سہولت ضرور پیدا ہو جائے گی۔ اسی طرح کوئی دیکھے کہ نماز پڑھ رہا ہے لیکن نماز پوری نہیں کی تو بھی اس کے امور سرانجام نہ ہوں گے ہاں اگر خواب دیکھنے والے نے وضو یا غسل پورا کر لیا تو یہ اس کے جرم و خطا کا کفارہ ہے۔

مٹی اور کیچڑ۔ خواب میں کوئی جس قدر مٹی یا کیچڑ دیکھے گا اس کے مطابق فکر، غم اور خوف اسے لاحق ہوگا۔ گرم پانی کی بھی یہی تعبیر ہوگی۔ اگر کسی نے خواب میں گرم پانی مانگا تو مراد یہ ہے کہ وہ بادشاہ کی طرف سے رنج پائے گا۔ اور جتنا پانی گرم ہوگا، رنج اسی قدر زیادہ ہوگا اور کئی بار یہ خواب دیکھنے والا خوف، گھبراہٹ اور مرض کا شکار بھی ہوگا۔

اینٹ۔ خواب میں خشک اینٹ دیکھنا جو ظاہر ہے کہ مٹی نہیں رہتی جمع شدہ مال کی علامت ہے۔ اگر کسی نے خواب میں اینٹ کا کچھ حصہ پایا تو اسے جمع شدہ مال ملے گا۔ اور اگر کسی نے دیکھا اینٹ دیوار سے نکل گئی ہے تو مراد یہ ہے کہ اس گھر کا کوئی مرد یا عورت گم ہو جائے گا۔ واللہ اعلم

الحمام۔ فی التأویل هم وغم بقدر شدة الحرارة وقوتها ویکون معظم ذلک من جهة النساء ویزول منه ذلک سریعا بقلة اللبث فی الحمام او حلق بالنورة فرآها رؤیا صالحة فان کان مکروبا او خائفا او مهموما او مریضا زال عنه جمیع ذلک فان لم یکن به شیء من ذلک تحولت حالته و نقص ماله ومتی رأیت الاقوی والضعیف وذلک اذا اجتمع فی الرؤیا شیء مختلف تأویله علی ضدین فعبر بالاقوی و اترک الضعیف فان الحمام یدل علی الهم والغم والنورة تدل علی ذهابهما فکان تأویل الرؤیا بالنورة اقوی من تأویل الحمام۔

حمام۔ حمام کی قوت وحرارت کے اعتبار سے اسکی تعبیر رنج وغم ہے۔ اور اکثر اس رنج والم کا باعث عورتیں ہوں گی لیکن یہ رنج جلد ہی ختم بھی ہو جائے گا کیونکہ حمام زیادہ دیر نہیں ٹھہرتے اگر کسی نے دیکھا کہ وہ حمام میں پیشاب کر رہا ہے یا چونے سے بال صاف کر رہا ہے تو یہ بہت اچھا خواب ہے۔ اگر وہ مصیبت زدہ خائف، غمزدہ یا بیمار ہوگا تو یہ سب مصیبتیں اس سے دور ہو جائیں گی اگر ان میں سے کسی مصیبت میں مبتلا نہ ہوگا تو اس کی حالت تبدیل ہو جائے گی اور اس کے مال کا نقصان کم ہو جائے گا۔ اور اگر خواب میں تعبیر کے لحاظ سے دو متضاد و مختلف امور جمع ہو جائیں تو ان میں سے جو امر قوی نظر آئے، اس کے مطابق تعبیر دیں اور کمزور پہلو کو چھوڑ دیں۔ حمام کی تعبیر رنج وغم ہے اور چونے کی تعبیر رنج وغم کا ختم ہونا ہے۔ خواب میں چونا اور حمام دونوں دیکھے تو چونے کے لحاظ سے تعبیر کرنا قوی تر ہے اور حمام کے اعتبار سے کمزور تر۔

الرحی۔ من رآها انها شعر اذا کانت دائرة وهی ایضا معیشته وکد یکد هی کد فی الدنیا ورزق صالح فمن رأی [illegible] تطحن [illegible] اصاب خیرا

چکی۔ خواب میں چکی کو چلتے ہوئے دیکھنا اس کی روزی پر دلالت کرتی ہے۔ یعنی دنیا میں مصیبت ہوگی مگر رزق حلال پائے گا۔ جس نے خواب میں دیکھا کہ پاس چکی ہے اور اس سے آٹا پیسا جا رہا ہے تو اس



الرؤیا رزقا من کد غیره او من کده ان کان هو الطاحن ودورها کانت الرحی [illegible]با اذا کان فی الرؤیا ما یدل علی ذلک۔

سے مراد یہ ہے کہ وہ کسی دوسرے کی محنت سے رزق پائے گا۔ اگر وہ خود چکی پیس رہا ہو تو پھر اسے اپنی محنت سے رزق ملے گا۔ اور کبھی چکی کی تعبیر لڑائی سے بھی ہوتی ہے لیکن اس وقت اگر خواب میں بھی اس طرف اشارہ کرنے والی کوئی بات ہو۔

واما الریاح فان کانت طیبة لینة فهی بشارة وبرکة لقوله تعالی وهو الذی یرسل الریاح بشرا بین یدی رحمته۔ وان کانت سوداء مظلمة فهی هم وغم لقوله تعالی۔ وفی عاد اذ ارسلنا علیهم الریح العقیم الآیة والله تعالی اعلم۔

اور اگر ہوائیں لطیف اور روشن ہوں تو تعبیر خوشخبری اور برکت ہے ارشاد باری تعالیٰ ہے۔ وهو الذی یرسل الریاح بشرا بین یدی رحمته اور وہی ہے جو ہواؤں کو اپنی رحمت سے پہلے بشارت بنا کر بھیجتا ہے۔ اور اگر ہوائیں کالی اندھیوں کی طرح آئیں تو یہ رنج والم پر دلالت کرتی ہیں کیونکہ اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے وفی عاد اذ ارسلنا علیهم الریح العقیم (اور ہم نے قوم عاد پر خیر سے بانجھ ہوا بھیجی)

## الباب السادس

فی رؤیة الارض والجبال والمفاوز والتلال والابنیة والحصون والخرابات والدور والهدة والزلزال واشباه ذلک

## چھٹا باب

خواب میں زمین، پہاڑ، بیابان، ٹیلے عمارتیں قلعے دکانیں دھماکے اور زلزلے اور اس طرح کی چیزوں کو دیکھنے کے بارے میں۔

الارض۔ فی التأویل تنصرف الی وجوه فان کانت معروفة الحدود بالبصر فهی امرأة وان کانت واسعة مجهولة فهی [illegible] وان کانت مع سعتها خضرة وفیها

زمین۔ زمین کی مختلف تعبیریں ہیں۔ اگر نگاہوں کو اس کی حدیں دکھائی دیں تو اس کی تعبیر عورت ہوگی اگر زمین اتنی زیادہ ہو کہ اس کی حدیں نظر نہ آتی ہوں تو اس سے مراد دنیا ہے۔ اور اگر حدود زیادہ ہونگے

نَبَاتٌ مَجْهُولٌ فَهِيَ دِيْنُ الْإِسْلَامِ وَكَذٰلِكَ الْمَفَاوِزُ أَيْضًا۔

فَمَنْ رَأَى أَنَّ الْأَرْضَ بُسِطَتْ لَهُ طَالَتْ حَيَاتُهُ فِي حِفْظٍ وَخَيْرٍ فَإِنْ رَآهَا طُوِيَتْ لَهُ فَهِيَ نَفَادُ عُمْرِهِ وَرُبَّمَا يَدُلُّ طَيُّهَا عَلَى الْوِلَايَةِ إِذَا كَانَ أَهْلًا لَهَا وَمَنْ رَأَى أَنَّ الْأَرْضَ تُكَلِّمُهُ نَالَ خَيْرًا وَدُنْيَا صَالِحَةً يَتَعَجَّبُ النَّاسُ لَهُ فِيْهَا وَكَلَامُ كُلِّ شَيْءٍ كَذٰلِكَ مِنَ الَّذِي لَا يَتَكَلَّمُ يَكُوْنُ عَجَبًا لِمَا تَدُلُّ عَلَيْهِ الرُّؤْيَا۔

وَمَنْ رَأَى أَنَّهُ غَابَ فِي الْأَرْضِ مِنْ غَيْرِ حُفْرَةٍ فَإِنَّهُ يَمُوْتُ فِي طَلَبِ الدُّنْيَا وَإِنْ كَانَ فِي حُفْرَةٍ فَإِنَّهُ يَقَعُ فِي مَكْرُوْهٍ وَخَدِيْعَةٍ وَجِنَايَةٍ وَمَنْ رَأَى كَأَنَّ الْأَرْضَ تَدُوْرُ بِهِ اضْطَرَبَ أَمْرُهُ وَدَارَ فِي الْأَرْضِ فِي طَلَبِ رِزْقِهِ۔

ساتھ سبزی اور پیداوار بھی ہو لیکن یہ واضح نہ ہو کہ پیداوار کیا ہے تو اس سے مراد دین اسلام ہے بیابانوں کی تعبیر بھی اسی طرح ہوتی ہے۔

اگر کسی نے خواب میں دیکھا کہ زمین اس کے لیے بچھ گئی ہے تو اس کی زندگی حفاظت اور خیر میں گزرے گی۔ اگر دیکھا کہ زمین اس کے لیے لپیٹ دی گئی ہے تو یا تو اس کی عمر ختم ہو جائے گی لیکن اگر وہ حکومت کا اہل ہو تو اس خواب کی تعبیر یہ ہے کہ اسے حکومت ملے گی۔ اگر خواب دیکھنے والا یہ محسوس کرے کہ زمین نے اس سے بات کی ہے تو وہ اس طرح بھلائی اور اچھی دنیا پائے گا کہ لوگ اسے تعجب سے دیکھیں گے اسی طرح نہ بولنے والی کوئی چیز اگر خواب میں بات کرتی ہوئی نظر آئے گی تو اس کی تعبیر یہ ہے کہ خواب دیکھنے والے کو ایسی چیز ملے گی جسے دیکھ کر لوگوں کو تعجب ہوگا۔

اور اگر کسی نے دیکھا کہ وہ کسی گڑھے کے بغیر زمین میں غائب ہو گیا ہے تو تعبیر یہ ہے کہ وہ دنیا کی خواہش میں مر جائے گا۔ اگر گڑھے میں گر کر غائب ہوا تو کسی پریشانی یا فریب کا شکار ہوگا یا اس سے کوئی گناہ سرزد ہوگا۔ اور اگر کسی نے خواب میں دیکھا کہ زمین اسے گردش دے رہی ہے تو اس کے معاملات الجھ



وَمَنْ رَأَى أَنَّهُ فِي مَفَازَةٍ يَهْتَدِيْ فِيْهَا وَيَسِيْرُ سَيْرًا مُسْتَقِيْمًا فَإِنَّهُ يَهْتَدِيْ فِيْ دِيْنِهِ وَاسْتِقَامَتِهِ عَلَى الْإِسْلَامِ وَمَنْ رَأَى أَنَّهُ لَا يَهْتَدِيْ فِيْهَا فَهُوَ فِيْ شَكٍّ فِي الْإِسْلَامِ فَمَنْ رَأَى أَنَّهُ فِيْ مَفَازَةٍ يَأْكُلُ وَيَشْرَبُ فَإِنَّهُ يَنَالُ نِعْمَةً وَكَرَامَةً فِيْ دِيْنِهِ وَدُنْيَاهُ۔

التُّرَابُ وَالرَّمْلُ وَغَيْرُهُمَا مِنْ أَجْزَاءِ الْأَرْضِ مِثْلُ الْغُبَارِ وَنَحْوِهِ فَإِنَّهُ مَالٌ وَمَنْ رَأَى أَنَّهُ يَأْكُلُ التُّرَابَ وَالرَّمْلَ أَوْ نُفِضَ عَلَيْهِ غُبَارٌ وَتُرَابٌ فَإِنَّهُ يَسْتَفِيْدُ وَيُصِيْبُ مَالًا عَظِيْمًا وَكَذٰلِكَ إِذَا رَأَى أَنَّهُ يَمْشِيْ فِيْهِ أَوْ يَحْمِلُهُ فَإِنَّهُ يُعَالِجُ شُغْلًا ثَقِيْلًا فِي اكْتِسَابِ الْمَالِ وَيَنَالُهُ بَعْدَ ذٰلِكَ وَإِنْ رَأَى الْغُبَارَ مَا بَيْنَ السَّمَاءِ وَالْأَرْضِ أَمْرٌ مُلْتَبِسٌ وَكَذٰلِكَ إِذَا رَأَى الضَّبَابَ وَمَنْ رَأَى أَنَّهُ يَحْفِرُ الْأَرْضَ وَيَأْكُلُ التُّرَابَ فَإِنَّهُ يَأْكُلُ مَالًا بِمَكْرٍ وَخَدِيْعَةٍ وَحِيْلَةٍ وَأَمَّا الْأَرْضُ فَهِيَ مَا خَالَفَ دِيْنَ الْإِسْلَامِ

جائیں گے اور وہ تلاش رزق میں جگہ جگہ پھرے گا۔

اور جس نے دیکھا کہ وہ بیابان میں ہے اور ٹھیک ٹھیک سیدھا چل رہا ہے تو مراد یہ ہے کہ وہ ہدایت پر ہے اور اسلام کا مخلص پیرو ہے۔ اگر کسی نے دیکھا کہ وہ بیابان میں سیدھی راہ پر نہیں چل رہا ہے تو گویا اس کے نزدیک اسلام مشکوک ہے۔ اگر کوئی بیابان میں کھا پی رہا ہے تو تعبیر یہ ہے کہ دین و دنیا کی نعمتوں سے سرفراز ہوگا۔

مٹی اور ریت اور زمین کے گرد و غبار کی طرح کے دوسرے اجزا کی تعبیر مال و دولت ہے۔ کسی نے دیکھا کہ وہ مٹی یا ریت کھا رہا ہے یا گرد و غبار اس پر پڑ رہی ہے تو اسے بہت سا مال ملے گا۔ اور اسی طرح کسی نے دیکھا کہ وہ مٹی یا ریت میں چل رہا ہے یا اسے اٹھا رہا ہے تو اسے سخت محنت کرنی پڑے گی لیکن اس کے نتیجے میں بہت مال و دولت پائے گا۔ اگر کسی نے آسمان اور زمین کے درمیان گرد کو دیکھا تو یہ معاملے کے گنجلک اور پیچیدار ہونے کی علامت ہے۔ دھند کی بھی یہی تعبیر ہے۔ اور اگر کسی نے خواب میں دیکھا کہ زمین کو کھود کر مٹی کھا رہا ہے تو مطلب یہ ہے کہ دھوکے، مکر اور حیلے سے مال حاصل کر رہا ہے کیونکہ زمین کی تعبیر اسلام کا مخالف مذہب ہے خطرناک

مِنَ الْأَدْيَانِ كَذٰلِكَ الْمَفَاوِزُ الْوَعْرَةُ فَإِنْ أَدْرَكَ الْحَدُّ وَدُفِنَ فَهِيَ امْرَأَةٌ سُوْءٌ لَا خَيْرَ فِيْهَا۔

حِكَايَةٌ۔ حُكِيَ أَنَّ رَبِيْعَةَ بْنَ أُمَيَّةَ بْنِ خَلَفٍ جَاءَ إِلٰى أَبِيْ بَكْرِ الصِّدِّيْقِ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ فَقَالَ يَا خَلِيْفَةَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِنِّيْ رَأَيْتُ الْبَارِحَةَ فِيْ مَنَامِيْ كَأَنِّيْ فِيْ أَرْضٍ خَضِرَةٍ مُخْصِبَةٍ وَقَدْ أَفْضَيْتُ مِنْهَا إِلٰى أَرْضٍ مُجْدِبَةٍ لَا نَبَاتَ فِيْهَا وَرَأَيْتُكَ قَدْ جُمِعَتْ يَدَاكَ وَغُلَّتَا إِلٰى عُنُقِكَ فَقَالَ لَهُ الْإِمَامُ أَبُوْ بَكْرِ الصِّدِّيْقُ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ إِنْ صَدَقَتْ رُؤْيَاكَ خَرَجْتَ مِنْ دِيْنِ الْإِسْلَامِ إِلٰى دِيْنِ الْكُفْرِ وَأَمَّا أَنَا فَقَدْ جُمِعَتْ لِيْ أُمُوْرِيْ وَغُلَّتْ يَدَايَ عَنْ حُطَامِ الدُّنْيَا قَالَ فَلَمَّا كَانَ فِيْ أَيَّامِ عُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ خَرَجَ رَبِيْعَةُ مِنَ الْمَدِيْنَةِ وَلَحِقَ بِأَرْضِ الرُّوْمِ فَتَنَصَّرَ عِنْدَ قَيْصَرَ وَمَاتَ نَصْرَانِيًّا وَاللّٰهُ أَعْلَمُ۔

الْجِبَالُ وَالتِّلَالُ۔ رِجَالٌ أَقْدَارُهُمْ

اور خوفناک جنگلوں یا بانوں کی بھی یہی تعبیر ہے۔ اگر خواب میں ان کی حد معلوم ہوں تو اس کی تعبیر بُری عورت ہے جس میں خیر نہیں۔

حکایت۔ کہا گیا ہے کہ ربیعہ بن امیہ بن خلف حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کی خدمت میں آیا اور کہا: اے خلیفۂ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم میں نے کل رات خواب دیکھا ہے کہ میں سرسبز جگہ تھا پھر بنجر زمین پر پہنچ گیا جہاں کوئی پیداوار نہیں ہے اور یہ بھی دیکھا ہے کہ آپ کے دونوں ہاتھ مل گئے اور طوق کی طرح گردن میں لٹک گئے ہیں۔ یہ سن کر امام ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے فرمایا اگر تو نے اپنا خواب سچ سچ بیان کیا ہے تو اس کی تعبیر یہ ہے کہ تو اسلام کو تج دے گا اور کفر کو شعار کرے گا اور میرے معاملات درست رہیں گے اور میرے دونوں ہاتھ دنیا کی آلائشوں سے پاک رہیں گے۔ راوی کہتا ہے کہ حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کے زمانۂ خلافت میں ربیعہ مدینہ پاک سے روم جا پہنچا اور قیصر روم کے پاس جا کر نصرانی ہو گیا اور اسی حالت میں مر گیا۔

واللہ اعلم

پہاڑ اور ٹیلے۔ ان کی تعبیر آدمیوں سے کی جا



عَلٰى قَدْرِ عِظَمِ تِلْكَ التِّلَالِ وَالْجِبَالِ وَكَذٰلِكَ الصُّخُوْرُ وَرُبَّمَا تَكُوْنُ الْجِبَالُ وَالتِّلَالُ مَنَازِلَ عَالِيَةً يَنَالُهَا الرَّائِيْ وَمَنْ رَأٰى أَنَّهُ صَعِدَ عَلَيْهَا نَالَ رِفْعَةً غَيْرَ أَنَّ الصُّخُوْرَ رِجَالٌ فِيْهِمْ قَسَاوَةٌ وَجَفْوَةٌ وَفَظَاظَةٌ وَغِلْظَةٌ وَالْحِجَارَةُ الصِّغَارُ الَّتِيْ يُقْذَفُ بِهَا فِي الْعَادَةِ كَلَامٌ وَرَجْمٌ بِالْغَيْبِ وَمَنْ رَأٰى أَنَّهُ قَامَ عَلٰى جَبَلٍ فَإِنَّهُ يَعْتَلِيْ عَلٰى رَجُلٍ حَالُهُ كَحَالِهِ فَإِنْ مَلَكَهُ فَهُوَ رَجُلٌ يَسْتَمْكِنُ مِنْهُ وَمَنْ رَأٰى أَنَّهُ هَدَمَ جَبَلًا فَإِنَّهُ يُهْلِكُ رَجُلًا فَإِنْ رَأٰى أَنَّهُ يَنْقُبُهُ أَوْ يَحْفِرُ فِيْهِ فَإِنَّهُ يَعْمَلُ مَكِيْدَةً لِرَجُلٍ وَيَحْتَالُ عَلَيْهِ وَمَنْ رَأٰى أَنَّهُ يَصْعَدُ عَلٰى جَبَلٍ نَالَ عِزًّا أَوْ رِفْعَةً وَشَرَفًا۔

جتنے بڑے پہاڑ یا ٹیلے یا چٹانیں ہوں گی انہی سے انسانوں کی قدر و قیمت متعین ہو گی کبھی پہاڑوں اور ٹیلوں کی تعبیر خواب دیکھنے والے کے درجات کی بلندی سے بھی ہوتی ہے۔ کسی نے دیکھا کہ وہ پہاڑ یا ٹیلے پر چڑھا ہے تو اسے بلند مرتبہ ملے گا۔ چٹان سے البتہ ایسے آدمی مراد ہیں جو سخت ظالم سنگدل، اکھڑ اور درشت ہوں۔ اور عام طور پر پھینکی جانے والی چھوٹی کنکریوں کی تعبیر یہ ہے کہ کسی کے متعلق غائبانہ گفتگو ہو گی اور اسے الزام اور تنقید کا ہدف بنایا جائے گا اور اگر کسی نے دیکھا کہ وہ پہاڑ پر کھڑا ہے تو وہ اپنے جیسے کسی آدمی پر برتری پائے گا۔ اگر خواب میں پہاڑ پر قبضہ کر لیا ہے تو مراد یہ ہے اس آدمی پر قابو پائے گا۔ پہاڑ کو گرا دینے کی تعبیر یہ ہے کہ خواب دیکھنے والا کسی کو ہلاک کر دے گا۔ پہاڑ میں نقب لگانے سے مراد یہ ہے کہ وہ کسی کے ساتھ مکاری اور فریب کاری کر رہا ہے۔ اور اگر خواب میں پہاڑ پر چڑھ رہا ہو تو تعبیر یہ ہے کہ شرف و عزت پائے گا اور بلند مرتبہ ہو گا۔

وَمَنْ رَأٰى أَنَّهُ يَصْعَدُ عَلٰى جَبَلٍ مُسْتَوِيًا نَالَ مَشَقَّةً وَشِدَّةً فِيْ طَلَبِ مَا يُرِيْدُهُ مِنْ أُمُوْرِ دُنْيَاهُ وَالْاِرْتِفَاعُ

اور اگر کسی نے دیکھا کہ وہ سیدھا پہاڑ پر چڑھتا جا رہا ہے تو وہ دنیا کی جن چیزوں کے حصول کی خواہش رکھتا ہے اس میں دقت اور مشقت کا سامنا

كله محمود إلا أن يكون مستويًا في
عروجه إلى فوق فإنه يلقى شدة و
تعبًا وأما إذا رأى أنه يعرج في صعوده
كما يفعل في اليقظة فإنه ينال شرفًا
ورفعة وهو الصعود المحمود وكل
ارتفاع في المنام هو ارتفاع الرجل
في دينه ودنياه وجاهه وطلوع
الجبل والكهوف والشجر ملجأ
ومأوى وكنف ومن رأى أنه ينقل
الحجارة الكبار والصخور والجبال فإ
نه يروم أمرًا صعبًا وشدة في تحمل
أثقال رجال على مثل ذلك۔

کرے گا۔ بلندی پر چڑھنا تمام و کمال اچھا ہے البتہ
سیدھا چڑھے گا تو تکلیف ضرور اٹھائے گا اگر کسی
نے خواب دیکھا کہ وہ آہستہ آہستہ احتیاط سے پہاڑ
پر چڑھ رہا ہے تو وہ عزت اور شرف پائے گا اور
اس طرح کا خواب بہت اچھا ہے۔ خواب میں ہر طرح
کی بلندی کا مطلب انسان کا دین و دنیا اور جاہ
و منزلت میں بلند مرتبہ ہوتا ہے۔ پہاڑوں، غاروں
اور درختوں پر چڑھنے سے مراد ہے کہ اسے پناہ گاہ
اور امن مل جائے گی اور حفاظت پائے گا اگر کسی نے
خواب دیکھا کہ بڑے بڑے پتھروں، چٹانوں اور
پہاڑوں کو ڈھو رہا ہے تو تعبیر یہ ہے کہ وہ مشکل معاملوں
کو حل کرے گا اور ایسے آدمیوں کا بوجھ اٹھانے میں
شدت کا سامنا کرے گا۔

حوانيت الأسواق - هي أموال في
تجارة بأموال مختلفة والحوانيت
التي يقعد عليها من غير تجارة فهو
كلام كثير يخوض فيه صاحب الرؤيا.
الدار - يصرف تأويلها إلى وجوه فإن
كانت مجهولة البناء والأصل والأهل
والموضع فهي دار الآخرة فيكون حاله
في الآخرة وما قدمه من الأعمال

**بازاروں میں چبوترے۔** جن چبوتروں پر مال
رکھ کر بیچا جاتا ہو ان کی تعبیر مال اور ان کی تجارت
ہے۔ اور جن پر لوگ صرف بیٹھتے ہوں ان کو خواب میں
دیکھنے والا لمبی چوڑی باتوں میں مصروف ہو جائے گا۔
**گھر۔** گھر دیکھنے کی کئی تعبیریں ہیں۔ اگر گھر کی بنیاد،
اس کی اصل، اس میں رہنے والی اور اس کا مقام معلوم
نہ ہو تو اس کی تعبیر دار الآخرت ہے۔ یعنی خواب
دیکھنے والے کا اور اس کے اعمال کا حال تنگی اور وسعت



على قدر حال تلك الدار في الضيق
والسعة والزخرفة والشعث وغير
ذلك وإن كانت الدار معروفة فهي
دنيا وتكون كحال تلك الدار في
الضيق والسعة والزخرفة والشعث و
غير ذلك ومن رأى أنه في دار يعرفها
وقد ملكها فهي دنيا تتسع عليه بقدر
سعة الدار وحسنها ومن رأى أن
داره زيد في بنائها فإن ذلك زيادة
في دنياه فإن رأى أن داره سقطت
أو خربت فإن دنياه تخرب من
أعمال السوء۔
فإن رأى أنه باع داره فإنه
يموت ومن رأى أنه يبني داره أو دار
غيره فإنه يرغب في الدنيا وينال
فيها بقدر الدار فإن بناها في موضع
مجهول فإنه يقدم بين يديه أعمال
البر ويكون حاله في الآخرة صالحًا۔
ومن رأى أنه هدم دارًا فإن
كانت مجهولة هدم ما قدمه من
كثرة الأهوال والمعاصي وأعمال السوء

اور خوبصورتی یا بدہیئتی میں اس گھر کی طرح ہوگا۔
اس کے برعکس خواب میں گھر معلوم ہوگا تو اس سے مراد
دنیا لی جائے گی کہ کھلے اور تنگ ہونے یا دیدہ زیب
یا پراگندہ ہونے میں اس کا حال دنیا میں اسی گھر کی
طرح ہوگا۔ اور اگر کسی نے اپنے آپ کو ایسے گھر میں
دیکھا جسے وہ پہچانتا ہے اور وہ گھر خود اسی کا ہے
تو اس کی تعبیر یہ ہے کہ اس کی دنیا اس گھر کی خوبصورتی
اور کشادگی کے مطابق ہوگی۔ اور اگر کسی نے دیکھا کہ اس کے
گھر کی بنیادوں میں زیادتی اور مضبوطی ہے تو دنیوی اعتبار
سے ترقی پائے گا۔ اگر کسی نے دیکھا کہ اس کا گھر گر پڑا ہے
یا خراب ہو گیا ہے تو مراد یہ ہے کہ اس کے اعمال بد کی
وجہ سے اس کی دنیا خراب ہوگی۔
اگر کسی نے خواب میں اپنا گھر بیچ دیا تو تعبیر ہوگی
کہ وہ مر جائے گا۔ جو خواب میں اپنا یا کسی دوسرے کا
گھر بنائے، وہ دنیا کی طرف مائل ہوگا اور اسے گھر کے
مطابق دنیا ملے گی۔ اگر وہ گھر کسی نامعلوم مقام پر
بنا رہا ہے تو تعبیر یہ ہے کہ اس سے نیک کام سرزد
ہوں گے اور اس کی آخرت اچھی ہوگی۔
کسی نے دیکھا کہ اس نے کسی نامعلوم گھر کو ڈھا
دیا ہے تو تعبیر یہ ہے کہ اس کے برے اعمال گناہ اور
سنگین احوال ختم ہو جائیں گے اور اگر کسی معلوم مکان کو

وَإِنْ كَانَتِ الدَّارُ مَعْرُوفَةً هَدَمَ دُنْيَاهُ بِأَفْعَالِ السَّفَهِ وَالتَّبْذِيرِ وَمَنْ رَأَى أَنَّهُ هَدَمَ شَيْئًا مِنْ دَارِهِ أَوْ نَقَصَ كَانَ نَقْصًا فِي دُنْيَاهُ۔

وَالْقُصُورُ رُؤْيَتُهُ فِي الْمَدِينَةِ هُوَ عَظِيمُهَا وَجَلِيلُهَا وَالْغُرَفُ وَالْجَوَاسِقُ إِذَا صَعِدَهَا كَانَتْ ارْتِفَاعًا وَسَعَادَةً يَنَالُهَا فِي دُنْيَاهُ وَالْحَائِطُ حَالُ الرَّجُلِ وَرُبَّمَا كَانَتْ دُنْيَاهُ إِنْ كَانَ قَائِمًا عَلَيْهَا فَإِنْ سَقَطَ مِنْهَا زَالَ عَنْ حَالِهِ أَوْ هَلَكَ۔

وَالْبَيْتُ الْمَجْهُولُ الْمُجَصَّصُ فِي التَّأْوِيلِ هُوَ الْقَبْرُ فَمَنْ رَأَى أَنَّهُ حُبِسَ فِي بَيْتٍ مُجَصَّصٍ مَجْهُولٍ جَدِيدٍ فَإِنَّ ذٰلِكَ قَبْرُهُ وَإِنْ كَانَ غَيْرَ مُجَصَّصٍ وَهُوَ مَجْهُولٌ فَإِنَّهُ امْرَأَةٌ وَمَنْ رَأَى أَنَّهُ دَخَلَ بَيْتًا وَعَلَا فَوْقَهُ وَكَانَ ذٰلِكَ الْبَيْتُ مَجْهُولًا فَإِنَّ ذٰلِكَ الرَّجُلَ يَتَزَوَّجُ امْرَأَةً يَنَالُ مِنْهَا خَيْرًا وَفَائِدَةً وَالْبَيْتُ الْمَعْرُوفُ إِذَا كَانَ يَمْلِكُهُ يَؤُولُ الرَّائِي

گرایا ہے تو بُرے اعمال اور اسراف و تبذیر سے اس کی دنیا تباہ ہوگی۔ اگر دیکھا کہ اپنے گھر کا کچھ حصہ گرا دیا ہے یا کچھ حصہ کم ہو گیا ہے تو مقصد یہ ہے کہ اس کی دنیا میں کمی واقع ہوگی۔

محل۔ اگر کسی نے خواب میں شہر میں موجود کسی شاندار اور وسیع محل کو دیکھا جس کی کھڑکیاں اور روشندان ہیں اور وہ محل پر چڑھ گیا ہے تو تعبیر یہ ہے کہ وہ دنیا میں بلندی اور سعادت حاصل کرے گا۔ دیوار کو خواب میں دیکھنا کبھی آدمی کی حالت اور کبھی اس کی دنیا کو ظاہر کرتا ہے۔ دیوار ڈھے جائے تو تعبیر ہوگی کہ خواب دیکھنے والے کی حالت خراب ہوگی یا وہ ہلاک ہو جائے گا۔

چونے گچ کا مکان۔ اگر معلوم نہ ہو تو اس کی تعبیر قبر ہے۔ اگر دیکھے کہ وہ چونے گچ کے نئے نامعلوم مکان میں بند ہے تو یہ اس کی قبر پر دلالت کرتا ہے۔ اور اگر چونے گچ والا نہ ہو بلکہ کچا ہو اور معلوم بھی نہ ہو تو اس کی تعبیر عورت ہے۔ اگر دیکھے کہ وہ ایسے مکان میں داخل ہو کر اس کی بلندی پر گیا ہے تو اس سے مراد یہ ہے کہ کسی عورت سے اس کی شادی ہوگی جس سے اسے بھلائی اور فائدہ ملے گا۔ اگر مکان معلوم ہو اور وہ خود اس کا مالک نظر آئے تو اسے



بِزَوْجَةٍ وَرُبَّمَا كَانَتْ دُنْيَاهُ مِثْلَ تَأْوِيلِ دَارِهِ وَإِنْ رَأَى أَنَّهُ يَكْنُسُ بَيْتَهُ فَإِنَّهُ يَفْتَقِرُ وَإِنْ رَأَى أَنَّهُ يَكْنُسُ بَيْتَ غَيْرِهِ أَصَابَ مَالًا مِنْ صَاحِبِ الْبَيْتِ الَّذِي هُوَ لَهُ وَمَنْ رَأَى أَنَّهُ يَحْفِرُ قَبْرًا فَإِنَّهُ يَبْنِي دَارًا۔

الْمَدِينَةُ۔ مَنْ رَأَى كَأَنَّهَا انْهَدَمَتْ أَوِ انْهَدَمَ بَعْضُهَا فَإِنَّ دِينَ أَهْلِ تِلْكَ الْمَدِينَةِ قَدْ ذَهَبَ وَرُبَّمَا تَذْهَبُ دُنْيَاهُمْ بِنَكْبَةٍ۔

الدَّرَجُ۔ كَالسَّلَالِيمِ مَنْ رَأَى أَنَّهُ يَرْتَقِي عَلَى الدَّرَجِ فَإِنَّهُ دِينُ الْإِسْلَامِ أَيِ الَّذِي يَتَوَصَّلُ بِهِ إِلَى الْآخِرَةِ وَمَنْ رَأَى أَنَّهُ يَرْتَقِي عَلَى دَرَجٍ مِنَ اللَّبِنِ فَإِنَّهُ يَرْتَقِي فِي دُنْيَاهُ بِالصَّدَقَةِ وَإِنْفَاقِ الْمَالِ وَإِنْ كَانَ الدَّرَجُ جِصًّا أَوْ آجُرًّا أَوْ خَشَبًا كَانَ تَرَقِّي الدَّرَجِ رُقِيًّا وَعُلُوًّا فِي الدُّنْيَا عَلَى سَبِيلِ التَّدْرِيجِ إِذَا كَانَ فِي الرُّؤْيَا مَا يَدُلُّ عَلَى ذٰلِكَ۔

بَابُ الدَّارِ۔ هُوَ قَيِّمُ الدَّارِ الْمَنْظُورِ

بیوی ملے گی۔ کبھی مکان دیکھنے کی تعبیر اس کی دنیاوی حالت پر بھی کی جاتی ہے اور اگر کوئی اپنے گھر میں جھاڑو دے رہا ہو تو تعبیر یہ ہے کہ وہ محتاج اور فقیر ہو جائے گا۔ اگر کسی غیر کے گھر میں جھاڑو دے رہا ہو تو اس کے گھر سے اسے بہت مال و دولت ملے گا اور جس نے خواب میں دیکھا کہ وہ قبر کھود رہا ہے تو اس کی تعبیر یہ ہے کہ وہ گھر بنائے گا۔

شہر۔ کسی نے دیکھا کہ شہر یا اس کا کچھ حصہ گر گیا ہے تو تعبیر یہ ہے اس شہر کے مکین بے دین ہو جائیں گے اور عین ممکن ہے کہ بدبختی کی وجہ سے دنیا بھی تباہ کر بیٹھیں۔

زینے۔ سیڑھیوں کی طرح ہیں جس نے خواب میں دیکھا کہ وہ زینوں پر چڑھ رہا ہے تو اس کی تعبیر یہ ہے کہ وہ دین اسلام میں آخرت کی کامیابی و کامرانی پائے گا۔ اگر کچی اینٹوں کے زینے چڑھے تو وہ دنیا میں صدقہ دے کر اور مال و دولت خرچ کر کے ترقی کرے گا۔ اگر زینہ گچ، لکڑی یا پکی اینٹوں کا ہو تو دنیا میں اس کی ترقی بتدریج اور رفتہ رفتہ ہوگی۔ لیکن یہ جبھی ہے جب خواب میں اور بھی کوئی بات اس طرف نشان دہی کرے۔

گھر کا دروازہ۔ گھر کے دروازے سے مراد گھر کا وہ

...أَنَّهُ فَكُلُّ مَا حَدَثَ بِالْبَابِ مِنْ كَسْرٍ
أَوْ قَلْعٍ أَوْ حَرْقٍ أَوْ مَكْرُوهٍ أَوْ مَحْبُوبٍ
فَهُوَ فِي قَيِّمِ الدَّارِ وَبَابُ الْبَيْتِ هُوَ امْرَأَتُهُ
وَكَذٰلِكَ الْأُسْكُفَّةُ الْعُلْيَا رَجُلٌ وَالسُّفْلَى
امْرَأَتُهُ وَمَنْ رَأَى كَأَنَّ دَارَهُ احْتَرَقَتْ
أَصَابَهُ نَكْبَةٌ مِنْ سُلْطَانٍ أَوْ مِنْ طَاعُونٍ
فَإِنْ رَأَى أَنَّ الْبَابَ قُلِعَ أَوْ وَقَعَ مَاتَ
صَاحِبُ الدَّارِ وَإِنْ قُلِعَ بَابُ الْبَيْتِ
أَوْ أُسْكُفَّتُهُ مَاتَتْ رَبَّةُ الْبَيْتِ وَمَنْ
رَأَى أَنَّ بَابَ دَارِهِ قُلِعَ وَرُكِّبَ غَيْرُهُ
فَإِنَّهُ يَبِيعُ تِلْكَ الدَّارَ وَيَدُلُّ عَلَى أَنَّ
امْرَأَتَهُ تَتَزَوَّجُ غَيْرَهُ وَمَنْ رَأَى أَنَّ
بَابَ دَارِهِ وَقَعَ فَإِنَّهُ يَمْرَضُ ثُمَّ يَبْرَأُ۔

سرپرست ہے جو سب کی نگاہوں کا مرکز ہو، جو صورت خواب میں اس دروازے کے ساتھ ہو مثلاً وہ ٹوٹ جائے، اکھڑ جائے، جل جائے یا اور کوئی اچھی یا بری بات ہو، وہی اس گھر کے سرپرست کو پیش آئے گی۔ مکان کے دروازے کی تعبیر عورت سے کی جاتی ہے۔ اسی طرح دروازے کی بالائی چوکھٹ سے مراد مرد اور نیچے کی دہلیز سے مراد اس کی بیوی ہے۔ کسی نے خواب میں دیکھا کہ اس کا گھر جل گیا ہے تو اسے یا بادشاہ سے کوئی تکلیف پہنچے گی یا طاعون کی آفت کا شکار ہوگا۔ کوئی دیکھے کہ دروازہ اکھڑ گیا یا گر گیا ہے تو تعبیر یہ ہے کہ گھر والا مر جائے گا۔ اگر دروازہ یا چوکھٹ اکھڑ گئی تو گھر کی مالکن فوت ہوگی۔ اگر گھر کا دروازہ اکھڑ گیا یا کوئی شخص اس پر چڑھ کر بیٹھ گیا تو گھر کا مالک وہ گھر فروخت کرے گا اور اس کی بیوی کسی دوسرے سے شادی کرے گی۔ اگر گھر کا دروازہ گر گیا تو پہلے وہ بیمار ہوگا، پھر صحت یاب ہو جائے گا۔

عَوَارِضُ الْبَابِ۔ هُمْ أَوْلَادُ الرَّجُلِ
فَإِنْ رَأَى عَارِضَتَيْهِ وَقَعَتَا فَإِنْ كَانَ
لَهُ بِنْتَانِ مَاتَتَا وَإِنْ كَانَ لَهُ بَنَاتٌ
يَتَزَوَّجْنَ وَيَخْرُجْنَ مِنْ عِنْدِهِ وَمَنْ
رَأَى أَنَّهُ سَدَّ بَابًا مَفْتُوحًا لِلْبَيْتِ طَلَّقَ

**دروازے کے متعلقات** کی تعبیر اس شخص کی اولاد ہے۔ کوئی دیکھے کہ دروازے کی لکڑی گر گئی ہے تو اس کی دو لڑکیاں ہونے کی صورت میں دونوں مر جائیں گی۔ اگر دو سے زیادہ لڑکیاں ہوں گی تو ان کی شادیاں ہو جائیں گی اور وہ اس کے پاس نہ رہیں گی۔ اگر کوئی



زَوْجَتَهُ فَإِنْ فَتَحَ بَابًا مَغْلُوقًا فَإِنْ كَانَ
الْبَيْتُ مَعْرُوفًا فَإِنَّهُ يَتَزَوَّجُ وَإِنْ كَانَ
الْبَيْتُ مَجْهُولًا اسْتُجِيبَتْ دَعْوَتُهُ۔

خواب میں دیکھے کہ اس نے گھر کا دروازہ بند کر دیا تو وہ بیوی کو طلاق دے دیگا۔ اگر کسی نے دروازے کا تالا کھول دیا اور مکان معلوم ہے تو وہ شادی کرے گا۔ مکان نامعلوم ہونے کی صورت میں تعبیر یہ ہے کہ اس کی دعا قبول ہوگی۔

اَلْمِسْمَارُ۔ رَجُلٌ يَتَوَصَّلُ بِهِ النَّاسُ
إِلَى أُمُورِهِمْ وَالْجِسْرُ وَالْقَنْطَرَةُ
كَذٰلِكَ۔

**میخ یا کیل**: اس کی تعبیر ایسا آدمی ہے جس کی وجہ سے لوگ اپنے معاملات سلجھا لیتے ہیں۔ کچے یا پکے پل کی بھی یہی تعبیر ہے۔

اَلزَّلْزَلَةُ۔ هِيَ حَدَثٌ فِي الْعَالَمِ فَمَنْ
رَأَى الْجِبَالَ تَزَلْزَلَتْ سَاءَتِ الْعُلَمَاءَ
وَمَنْ رَأَى نَفْسَهُ قَدْ تَزَلْزَلَتْ فَلَا خَيْرَ
فِيهِ فَإِنْ تَزَلْزَلَتْ دَارُهُ نَزَلَ فِيهَا
الزِّنَا وَإِنْ رَأَى دَارَهُ انْهَدَمَ مِنْهَا شَيْءٌ
كَانَ ذٰلِكَ الْهَدْمُ دَلِيلَ الْمَوْتِ لِمَنْ
يُنْسَبُ ذٰلِكَ التَّأْوِيلُ إِلَيْهِ وَاللّٰهُ
أَعْلَمُ۔

**زلزلہ**: اس کی تعبیر یہ ہے کہ دنیا میں کوئی خاص واقعہ رونما ہوگا۔ اگر خواب میں دیکھا کہ پہاڑ زلزلے میں آگئے تو یہ خواب علماء کے حق میں برا ہے۔ اگر دیکھے کہ خود اس کی ذات زلزلے کی زد میں ہے تو اس میں کسی بھی طرح خیر نہیں ہے۔ اگر نظر آئے کہ اس کے گھر میں زلزلہ آگیا ہے تو تعبیر یہ ہے کہ اس گھر میں زنا ہوگا۔ اگر خواب دیکھنے والے کے گھر کا کچھ حصہ گر گیا ہے تو اس حصے کو جس سے منسوب کیا جا سکے، اس کی موت ہوگی۔ واللہ اعلم

## اَلْبَابُ السَّابِعُ

فِي تَأْوِيلِ رُؤْيَةِ الْأَشْجَارِ وَالثِّمَارِ وَالْحُبُوبِ
وَالزُّرُوعِ وَالْخُضْرَةِ وَالْبُقُولِ وَالْبَسَاتِينِ

## ساتواں باب

درخت، پھل، [illegible]، کھیت، ہریالی، سبزیوں اور باغ دیکھنے کے بارے میں۔

أَمَّا الْأَشْجَارُ فَكُلُّهَا رِجَالٌ أَحْوَالُهُمْ
كَأَحْوَالِ جَوْهَرِ الشَّجَرِ فِي الطَّبْعِ وَالنَّفْعِ وَ

تمام تر درختوں کی تعبیر مردوں سے ہوتی ہے اور جس طرح درخت کا مزاج، اس کا نفع، خوشبو وغیرہ

طِيْبِ الرَّائِحَةِ وَغَيْرِ ذٰلِكَ فَمَنْ رَأَى أَنَّهُ أَصَابَ مِنْهَا شَيْئًا مِنْ ثَمَرٍ أَوْ غَيْرِهِ أَصَابَ مَالًا كَثِيْرًا وَرِزْقًا مِنْ رَجُلٍ عَلَى قَدْرِ تِلْكَ الشَّجَرَةِ۔

اَلْخَشَبُ ـ اَلصُّلْبُ وَغَيْرُهُ نِفَاقٌ فِي الدِّيْنِ وَرِجَالٌ مُنَافِقُوْنَ وَالْحَطَبُ رَطْبُهُ وَيَابِسُهُ مِثْلُ الْخَشَبِ إِذَا كَانَ كَبِيْرًا أَوْ صَغِيْرًا وَإِنْ كَانَ عِنْدَ أُنَاسٍ كَانَ فَهُوَ نَمِيْمَةٌ وَاصِلَةٌ بَيْنَ النَّاسِ۔

وَالْعَصَا ـ رَجُلٌ شَرِيْفٌ مُتَّبَعٌ مُعْتَمَدٌ

شَجَرَةُ الشَّوْكِ ـ رِجَالٌ فِيْهِمُ الشَّرُّ وَالصُّعُوْبَةُ لِلرَّائِيْ وَالشَّوْكُ فِيْ نَفْسِهِ أَمْرٌ مُؤْلِمٌ يُشَكِّكُ فِي الْإِنْسَانِ وَيُؤْلِمُهُ مِنْ قَوْلٍ وَفِعْلٍ وَرُبَّمَا كَانَتْ رُؤْيَا الشَّوْكِ دُيُوْنًا مِنْ مَحَبَّةِ إِنْسَانٍ تُؤْلِمُهُ أَوْ أَمْرٌ مَخُوْفٌ يَقَعُ فِيْهِ۔

حَدِيْقَةُ الْكَرْمِ وَشَجَرَةُ الرُّمَّانِ ـ اِمْرَأَةٌ أَيْضًا فَمَنْ رَأَى أَنَّهُ غَرَسَ شَجَرَةً

کی اصلیت ہو اسی طرح مرے کے حالات کی تعبیر کی جائیگی اگر کسی کو خواب میں درخت کا پھل یا پتہ ملا تو اسے بہت مال و دولت اور رزق اس آدمی سے ملے گا جس کی خصوصیات اس درخت سے مناسب ہوں گی۔

لکڑی: سخت ہو، جلنے والی ہو خشک ہو یا تر، بڑی ہو یا چھوٹی ہو اس کی تعبیر دین میں منافقت اور منافق لوگ ہیں۔ اگر چھوٹی چھوٹی تیلیاں ہوں تو مراد یہ کہ لوگوں میں چغلی عام ہو جائے گی۔

لاٹھی: عصا کی تعبیر شریف اور لائق اعتماد انسان ہوتا ہے جس کی پیروی کی جاتی ہو۔

کانٹے دار درخت: اس سے مراد ایسے لوگ ہیں جو خواب دیکھنے والے کو برائی یا مشکل میں ڈالنے کے ذمہ دار ہوں گے۔ کانٹا ایسے بھی دکھ دینے والی چیز ہے۔ اگر خواب میں لگ جائے تو خواب دیکھنے والے کو قول و فعل ہر طرح دکھ ملے گا۔ کبھی کانٹ دیکھنے کی تعبیر یہ ہوتی ہے کہ کسی مصیبت کا سامنا ہوگا یا تکلیف پہنچے گی یا وہ کسی خوفناک معاملے کا شکار ہوگا۔

انگور اور انار کا باغ: اسے دیکھنے کی تعبیر عورت ہے۔ کسی نے یہ باغ دیکھا یا درخت لگایا اور وہ سایہ دار



فَظَلَّلَتْ وَطَالَتْ أَصَابَ شَرَفًا لِنَفْسِهِ وَذٰلِكَ بِقَدْرِ جَوْهَرِيَّةِ تِلْكَ الشَّجَرَةِ وَرُبَّمَا كَانَ ذٰلِكَ صَبِيًّا حَتّٰى يَبْلُغَ أَشُدَّهُ وَالشَّجَرَةُ الْوَاحِدَةُ أَلْفُ دِرْهَمٍ۔

اَلرُّمَّانُ فِيْ وَقْتِهِ ـ مَالٌ مَجْمُوْعٌ إِذَا كَانَ حُلْوًا وَرُبَّمَا كَانَ عِقْدًا كَامِلًا مِنَ الْمَالِ لِمَنْ أَكَلَهُ أَوْ شَيْئًا مِنْهُ وَهُوَ يَدُلُّ عَلَى الْجَمْعِ مِنْ كُلِّ شَيْءٍ۔

اَلْحَامِضُ ـ مِنَ الرُّمَّانِ رُؤْيَاهُ هَمٌّ وَغَمٌّ لِمَنْ أَكَلَهُ وَكَذٰلِكَ كُلُّ ثَمَرَةٍ حَامِضَةٍ۔

اَلتُّفَّاحُ ـ رُؤْيَاهُ صَنْعَةُ الرَّجُلِ وَمَكْسَبُهُ وَهِمَّتُهُ فَإِنْ أَكَلَهُ سُلْطَانٌ فَهُوَ مُلْكُهُ وَإِنْ كَانَ تَاجِرًا فَهِيَ تِجَارَتُهُ وَإِنْ كَانَ صَانِعًا فَهِيَ صِنَاعَتُهُ فَمَنْ رَأَى أَنَّهُ أَصَابَ شَيْئًا مِنَ التُّفَّاحِ أَوْ أَكَلَهُ أَوْ مَلَكَهُ فَإِنَّهُ يَنَالُ دُنْيَا مِنْ تِلْكَ الْهِمَّةِ بِقَدْرِ نَضَارَتِهِ وَلَذَّتِهِ وَكَثْرَتِهِ وَقِلَّتِهِ۔

اَلْأُتْرُجُّ ـ مَالٌ طَيِّبٌ إِذَا كَانَ كَثِيْرًا وَ

اور طویل ہو گیا تو خواب دیکھنے والے کو اس درخت کے مطابق عزت نصیب ہوگی اور کبھی اس کی تعبیر جوان ہو جانے والے بچے سے کی جاتی ہے۔ اگر صرف ایک درخت دیکھے تو اس کی تعبیر ایک ہزار درہم ہے۔

موسم کا انار: اگر خواب میں میٹھا انار نظر آئے تو وہ جمع شدہ مال ہے۔ خواب میں اسے پورا یا اس میں سے کچھ کھا لیا تو تعبیر یہ ہے کہ اسے بہت سا مال ملے گا۔ انار ہر چیز کی جمع کی علامت ہے۔

کھٹا انار: خواب میں دیکھنے کی تعبیر یہ ہے کہ اگر اسے خواب دیکھنے والے نے کھا لیا تو وہ رنج و غم پائے گا۔ ہر کھٹے پھل کی تعبیر رنج والم ہوتی ہے۔

سیب کی تعبیر اس کی دستکاری، آمدنی اور ہمت ہے۔ اگر بادشاہ نے سیب کھایا تو اس کی مملکت مراد ہے۔ تاجر نے کھایا تو تجارت اور کاریگر نے کھایا تو اس کی صنعت مراد ہے۔ اگر کسی نے دیکھا کہ اسے سیب ملا یا اس نے سیب کھایا، یا اس کی ملکیت میں آگیا تو وہ شخص سیب کی تر و تازگی اور لذت اور اس کی مقدار کے لحاظ سے اپنی ہمت کے سبب دنیا حاصل کرے گا۔

ترنج اگر زیادہ ہو تو اسے خواب میں دیکھنے سے

إِنْ كَانَ وَاحِدًا أَوِ اثْنَيْنِ أَوْ ثَلٰثًا فَهُمْ أَوْلَادٌ صَالِحُوْنَ وَصُفْرَةُ الْأُتْرُجِّ لَا تَضُرُّ۔

اَلْفَاكِهَةُ الصَّفْرَاءُ۔ مِثْلُ السَّفَرْجَلِ وَالْمِشْمِشِ وَالْكُمَّثْرٰى وَالتُّفَّاحِ وَالزَّعْفَرَانِ وَشِبْهِ ذٰلِكَ فَإِنَّهٗ مَرَضٌ إِلَّا أَنْ يَكُوْنَ ذٰلِكَ أَخْضَرَ فَتَدُلُّ رُؤْيَتُهٗ عَلٰى رِزْقٍ غَيْرِ رَائِجٍ۔

اَلْبِطِّيْخُ۔ اَلْأَخْضَرُ رِزْقٌ وَالْبِطِّيْخُ الْأَصْفَرُ مَرَضٌ لِمَنْ يَأْكُلُ مِنْهُ شَيْئًا۔

اَلْمَوْزُ۔ مَالٌ لِصَاحِبِ الرُّؤْيَا إِذَا رَاٰهُ وَدِيْنٌ لِصَاحِبِ الدِّيْنِ وَصُفْرَتُهٗ لَا تَضُرُّ وَلَا خُضُوْضَتُهٗ وَلَا رُؤْيَتُهٗ فِيْ غَيْرِ وَقْتِهٖ وَكُلُّهٗ خَيْرٌ مَجْمُوْعٌ۔

اَلْعِنَبُ۔ اَلْأَبْيَضُ وَالْأَحْمَرُ عَضُدَانِ لِلدُّنْيَا وَخَيْرٌ رُؤْيَتُهُمَا إِذَا كَانَ فِيْ وَقْتِهٖ وَإِنْ كَانَ فِيْ غَيْرِ وَقْتِهٖ فَهُوَ مَرَضٌ وَرُبَّمَا كَانَ عَدَدُ الْحَبَّاتِ الَّتِيْ أَكَلَهَا سِيَاطًا تَقَعُ عَلٰى جَسَدِهٖ بِعَدَدِهَا وَرُبَّمَا ظَهَرَ فِيْ جَسَدِهٖ بُثُوْرٌ وَلَيْسَ يَنْفَعُ سَوَادُ لَوْنِهٖ لِأَنَّ نُوْحًا عَلَيْهِ السَّلَامُ دَعَا عَلٰى

مراد پاکیزہ اور اچھا مال ہے۔ اگر ایک، دو یا تین ہوں تو تعبیر نیک اولاد ہے اور ترنج میں پیلاہٹ دیکھنے میں کوئی نقصان نہیں۔

زرد میوہ مثلاً بہی، سیب، زعفران، امرود اور زرد آلو وغیرہ کو خواب میں دیکھنے والا مرض میں مبتلا ہو جائے گا۔ لیکن اگر میوے سبز ہوں تو انکے دیکھنے سے مراد ایسا رزق ہے جو نفع نہ پہنچائے۔

تربوز سبز تربوز کی تعبیر رزق ہے۔ اگر کسی نے خواب میں زرد تربوز کھایا تو وہ بیمار ہو جائیگا۔

کیلا، خواب میں کیلا دیکھنے کی تعبیر یہ ہے کہ اس کو مال ملے گا اور اگر وہ دیندار ہے تو اس کے دین میں اضافہ ہوگا۔ اس کی زردی، ترشی یا اس کا بے موسم ہونا نقصان دہ نہیں۔ کیلے کا خواب میں دیکھنا بہرحال بہت اچھا ہوتا ہے۔

انگور، سفید اور سرخ انگوروں کو خواب میں دیکھنے کا مطلب یہ ہے کہ وہ دنیا کے دو بازو ہیں۔ اگر موسم میں نظر آئیں تو ان کا دیکھنا اچھا ہے اور بے موسم دکھائی دیں تو مراد بیماری ہے۔ اگر خواب میں یہ انگور کھائے تو دانوں کی تعداد کے مطابق کوڑے اس کے جسم پر پڑیں گے یا جسم پر اسی قدر دانے نکلیں گے اگر انگور کا رنگ سیاہ ہو تو نفع نہیں ہوگا کیونکہ



وَلَدِهٖ فِيْ حَالِ الْغَضَبِ فَاسْوَدَّ الْعِنَبُ الَّذِيْ كَانَ بِيَدِهٖ فَلَا خَيْرَ فِيْ رُؤْيَةِ الْعِنَبِ الْأَسْوَدِ۔

وَمَنْ رَاٰى أَنَّهٗ يَعْصِرُ الْعِنَبَ فَإِنَّهٗ يَخْدُمُ السُّلْطَانَ وَكَذٰلِكَ عَصْرُ الزَّيْتُوْنِ وَالزَّيْتُ الطَّيِّبُ نَحْوُهٗ بَرَكَةٌ وَخَيْرٌ وَخِصْبٌ وَمَالٌ لِمَنْ نَالَ مِنْهُ شَيْئًا وَالزَّبِيْبُ الْأَحْمَرُ وَالْأَسْوَدُ كُلٌّ وَخَيْرٌ وَرِزْقٌ وَمَنْفَعَةٌ لِمَنْ أَصَابَهٗ۔

اَلتِّيْنُ۔ هَمٌّ وَنَدَامَةٌ لِأَجْلِ جُلُوْسِ أَبِيْنَا اٰدَمَ عَلَيْهِ السَّلَامُ تَحْتَهٗ حِيْنَ خَرَجَ مِنَ الْجَنَّةِ۔

اَلْجَوْزُ۔ كُلُّهٗ كَلَامٌ وَخُصُوْمَةٌ وَرِزْقٌ لَا يُنَالُ إِلَّا بِكَدٍّ وَتَعَبٍ۔

اَللَّوْزُ۔ اَلْأَخْضَرُ وَالْيَابِسُ رِزْقٌ مَحْجُوْبٌ وَكَذٰلِكَ الْفُسْتُقُ۔

اَلْبُنْدُقُ۔ مَالٌ صَالِحٌ وَكُلُّ شَجَرَةٍ لَا ثَمَرَ لَهَا كَالسَّرْوِ وَالدُّلْبِ وَالْاٰسِ وَمَا أَشْبَهَ ذٰلِكَ رَجُلٌ قَلِيْلُ النَّفْعِ وَكُلُّ شَجَرَةٍ طَيِّبَةِ الرَّائِحَةِ فَإِنَّهَا رَجُلٌ مَعْرُوْفٌ

حضرت نوح علیہ السلام نے اپنے بیٹے کو غصہ کی حالت میں بددعا دی تھی تو ان کے ہاتھ میں جو انگور تھا وہ کالا ہو گیا تھا چنانچہ اس میں کوئی خیر نہیں۔

اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ وہ انگور یا زیتون نچوڑ رہا ہے تو وہ بادشاہ کی خدمت کرے گا۔ اور پاکیزہ زیتون اور اسی طرح کی چیزوں کا نچوڑنا اور اس میں سے کچھ حصہ پانا بھلائی، تر و تازگی اور مال و دولت پر دلالت کرتا ہے اور سرخ یا سیاہ منقی پانے کی تعبیر بھی دولت بھلائی، رزق اور نفع ہے۔

انجیر کو دیکھنے کی تعبیر غم اور شرمندگی ہے کیونکہ ہمارے جد امجد حضرت آدم علیہ السلام جب جنت سے نکلے تو اسی درخت کے نیچے بیٹھے تھے۔

اخروٹ اگر پورا ہے تو مراد بحث اور لڑائی ہے۔ اور اخروٹ دیکھنے والا بڑی کوشش اور تکلیف سے رزق پائے گا۔

بادام اور پستہ سبز ہو یا خشک اس کی تعبیر پوشیدہ مال ہے۔

بندق (کشمیری بادام یا ریٹھا) کی تعبیر اچھا مال ہے، اور جو بھی درخت ثمردار نہ ہو جیسے سرو، دلف، آس اور اسی طرح کے درخت — ان سے مراد کم نفع دینے والا شخص ہے۔ اور ہر خوشبودار پیڑ سے مراد شریف

طيب الثناء وكل شجرة خبيثة
الرائحة فهي رجل خبيث الطبع.
الحبوب. اما الحنطة الرطبة فهي
خير من اليابسة فمن رأى انه اكل
حنطة رطبة نال صلاحا في دينه
ورزقا طيبا فان اكل حنطة يابسة
او مطبوخة فلا خير فيها لاجل قصة
واما الشعير. فهو خير من الحنطة
رطبا كان او يابسا او مطبوخا او
مقليا كل ذلك خير ورزق طاهر
لمن اكله او اصاب منه شيئا.
والدقيق. كله مال مجموع مفروغ
منه سواء كان دقيق شعير او حنطة
واما دقيق الحبوب كلها خير من
الخبز لان الخبز مسته النار والخبز
النقي مال مفروغ منه وهو صفاء
العيش لمن اكل منه.
العجين. يدل على كثرة النسل والثمرة
ان كانت له ثمرة فمن رأى انه يعجن
عجينا فانه يكثر نسله وثمرته و
زرعه وهو رزق ينال بعد كدٍ و

اور قابل تعریف انسان ہے اسی طرح ہر بُو دار
درخت کی تعبیر خبیث طبیعت آدمی ہے۔
غلے کے دانے۔ تازہ گندم خشک سے افضل ہے۔
اگر کسی نے دیکھا کہ وہ تازہ گندم کھا رہا ہے تو وہ دین
میں بہتری اور رزق حلال پائے گا لیکن ہمارے
باپ حضرت آدم کے قصے کی وجہ سے خشک یا پکے
ہوئے گیہوں کھانے میں کوئی خیر نہیں۔
جَو، اور اگر جَو کو خواب میں دیکھے تازہ ہو خشک پکا
ہوا ہو یا بھنا ہوا، بہر حال گندم سے بہتر ہے۔
یہ حلال اور پاک رزق ہے، چاہے کھائے یا پائے۔

آٹا گیہوں کا ہو یا جو کا اس کی تعبیر جمع شدہ اور
زیادہ مال ہے اور غلوں کا آٹا دیکھنا روٹی سے بہتر
ہے کیونکہ روٹی سے مراد قابل اطمینان مال ہے۔
جو صاف روٹی کھائے وہ اچھی زندگی گزار یگا۔

گوندھا ہوا آٹا دیکھنے والے کی نسل زیادہ
ہوگی اور اگر اس کے پاس ثمر دار درخت ہوں گے
تو پھل زیادہ ہوں گے۔ اور اگر کسی نے دیکھا کہ وہ
آٹا گوندھ رہا ہے تو اس کی نسل اس کے ! ...



تعب.

والارز. مال فيه غم وتعب في
اكتسابه.
السمسم. مال نام لا يزال في
زيادة.
الذرة والجاورس. مال ردي
المكسب.
الباقلا. غم طويل وتعب.
الحمص والعدس والجلبان. اموال
غير طيبة وفيها هم وغم.
الزرع. هو عمدة الانسان في دينه
ودنياه اذا كان له فان رأى انه يمشي
فيه فيكون ذلك على قدر خصب
الزرع وجودته وربما كان الزرع
رجالا يجتمعون في ذلك الموضع
على حرب فان رآه حصد فهو قتلهم.

البذر في الارض. افعال الخير فان

کے پھلوں اور زراعت، سب چیزوں میں اضافہ ہوگا۔
اس کی تعبیر رزق بھی ہے مگر محنت مشقت اور تکلیف
سے ملے گا۔
چاول کی تعبیر ایسے مال سے ہے جسے حاصل
کرنے کیلئے خواب دیکھنے والا رنج والم اٹھائے گا۔
تل سے مراد ایسا مال ہے جس میں ہر وقت اضافہ
ہوتا رہے گا۔
جوار و باجرہ کی تعبیر کمائی کے اعتبار سے ردی
مال ہے۔
لوبیا سے مراد طویل رنج والم اور مشقت ہے۔
چنا، مسور اور مٹر کی تعبیر ناپاک مال ہے
جس میں غم اور رنج ہے۔
کھیت۔ اسے خواب میں دیکھنا انسان کی دین و
دنیا میں بہتری کی علامت ہے اور اگر کسی نے دیکھا
کہ وہ کھیت میں چل رہا ہے تو کھیتی کی سبزی اور
عمدگی کے لحاظ سے خواب دیکھنے والے کی
بھلائی ہوگی۔ اور کبھی کھیت سے مراد وہ لوگ بھی
ہوتے ہیں جو کسی جنگ کے موقع پر اکٹھے ہوں۔ اگر کسی
نے دیکھا کہ کھیت کاٹا گیا تو ان لوگوں کے قتل کی
طرف اشارہ ہے۔
زمین میں بیج بونے کی تعبیر اچھے کام سرزد ہونا

أَنَّهُ نَبَتَ كَانَ عِنْدَ اللّٰهِ مَقْبُوْلًا فِيْ جَمِيْعِ
أَعْمَالِهِ، وَقَدْ يَشْتَهِرُ بِهِ ذٰلِكَ فِي الدُّنْيَا
وَيَنَالُ بِهِ عِزًّا وَشَرَفًا وَرُبَّمَا كَانَ
الْبِذْرُ أَوْلَادًا وَذُرِّيَّةً إِنْ كَانَتِ الْأَرْضُ
مَحْدُوْدَةً بِالنَّظَرِ غَيْرَ مَجْهُوْلَةٍ۔

اَلْخُضَرُ۔ كَالْقِثَّاءِ وَالْخِيَارِ وَالْجَزَرِ وَ
السَّلْجَمِ وَمَا أَشْبَهَ ذٰلِكَ فَهُوَ رِزْقٌ دَنِيٌّ
يَنَالُهُ فِيْ هَمٍّ وَغَمٍّ وَخَوْفٍ وَرُبَّمَا يُعَجَّلُ
لَهُ الْهَمُّ وَالْغَمُّ وَالْحُزْنُ وَيُبْطِئُ عَنْهُ
الرِّزْقُ وَيَطُوْلُ الْحُزْنُ الَّذِيْ يَنَالُهُ وَ
كَذٰلِكَ الْبُقُوْلُ مِثْلُ الْبَصَلِ وَالْكُرَّاثِ
وَالْقُسْطِ وَسَائِرِ أَنْوَاعِ الْبُقُوْلِ فَهِيَ غَمٌّ
وَهَمٌّ وَحُزْنٌ وَنَكَدٌ۔

اَلرَّيَاحِيْنُ۔ أَمَّا سَائِرُ الرَّيَاحِيْنِ وَ
الْمَشْمُوْمَاتِ مِثْلُ الْوَرْدِ وَالنَّرْجِسِ
وَالْبَهَارِ وَغَيْرِ ذٰلِكَ فَإِنْ فَارَقَتْ مَنْبِتَهَا
فَهِيَ دُنْيَا زَالَتْ عَنْهُ وَإِنْ كَانَتْ بَاقِيَةً
فِيْ شَجَرِهَا فَهُوَ وَلَدٌ صَالِحٌ عَلَى جَوْهَرِ
الْمَشْمُوْمِ وَحِيْنَئِذٍ يَكُوْنُ طَيِّبًا لِمَنْ
أَصَابَ مِنْهُ شَيْئًا فَمَنْ رَأَى نَبَاتًا

ہے۔ اگر کسی نے خواب میں دیکھا کہ بیج اگ آئے ہیں تو اس کے تمام کام اللہ کے ہاں منظور و مقبول ہوں گے اور انہی کاموں کی بدولت وہ مشہور ہوگا اور عزت و شرافت پائے گا۔ اگر زمین پوری نظر آ جائے، نا معلوم نہ رہے تو بیج کی تعبیر اولاد اور نسل بھی ہوتی ہے۔

**سبزی** مثلاً کھیرا، ککڑی، شلغم، نارئیل وغیرہ کی تعبیر وہ معمولی رزق ہے جو غم و الم اور ڈر سے ملے گا۔ کبھی ایسا بھی ہوتا ہے کہ رنج و غم تو نصیب ہو مگر رزق دیر میں ملے اور غم طویل ہو جائے۔ اسی طرح ساگ پات مثلاً پیاز، گندنا اور کٹ کی تعبیر ہے۔ اور ہر قسم کی ترکاریوں سے مراد خوف، دکھ اور تنگی سے زندگی گزارنا ہے۔

**خوشبوئیں** ہر قسم کی خوشبوؤں اور گلاب، نرگس اور ہر طرح کی سونگھی جانے والی چیزوں کو اگر خواب میں پودوں اور درختوں سے جدا پائے تو تعبیر یہ ہے کہ دنیا اسے نہ ملے گی۔ اگر پھول پیڑ میں لگے ہوں تو اس سے مراد نیک بیٹا ہے جس کی نیکی پھول کی خوشبو کے مطابق ہوگی اور اسے پالنے والے کے لیے اچھا۔ اور اگر کوئی دیکھے کہ کوئی نا معلوم پودا



مَجْهُوْلًا قَدْ نَبَتَ فِيْ مَوْضِعٍ لَمْ تَجْرِ
الْعَادَةُ فِيْهِ بِالنَّبَاتِ مِثْلَ الْبَيْتِ وَ
الْمَسْجِدِ فَهُوَ رَجُلٌ يَدْخُلُ عَلَى أَهْلِ
ذٰلِكَ الْبَيْتِ بِمُصَاهَرَةٍ أَوْ مُشَارَكَةٍ
وَنَحْوِهَا۔

اَلتِّبْنُ۔ هُوَ مَالٌ عَاجِلٌ وَذَهَبٌ حَاضِرٌ
وَكَانَ يُسَمِّيْهِ سَيِّدِيْ مُحَمَّدُ بْنُ سِيْرِيْنَ
بِالتِّبْرِ وَقِيْلَ إِنَّ رَجُلًا أَهْدَى إِلَى الْإِمَامِ
مُحَمَّدِ بْنِ سِيْرِيْنَ جَمَلًا مُحَمَّلًا تِبْنًا
فَنَظَرَ إِلَيْهِ طَوِيْلًا ثُمَّ قَالَ يَا لَيْتَ هٰذَا
الْجَمَلَ أُهْدِيَ إِلَيَّ لَيْلًا فِي الْمَنَامِ۔

اَلْبُسْتَانُ۔ اِمْرَأَةُ الرَّجُلِ فَمَنْ رَأَى
أَنَّهُ فِيْ بُسْتَانٍ يَأْكُلُ مِنْ ثَمَرِهِ فَإِنَّهُ
يُصِيْبُ مَالًا مِنْ اِمْرَأَةٍ غَنِيَّةٍ وَمَنْ
رَأَى أَنَّهُ يَتَنَزَّهُ فِيْ بُسْتَانٍ فَإِنَّهُ يَحْسُنُ
حَالُهُ وَيَصْفُوْ عَيْشُهُ مَعَ امْرَأَةٍ جَمِيْلَةٍ
وَمَنْ رَأَى أَنَّ بَابَ بُسْتَانِهِ قَدِ انْقَلَعَ
مِنْ نَاحِيَةٍ فَإِنَّهُ يُطَلِّقُ زَوْجَتَهُ وَالْبَسَاتِيْنُ
الْمَجْهُوْلَةُ فِي التَّأْوِيْلِ هِيَ الْجَنَّةُ فَمَنْ
رَأَى أَنَّهُ دَخَلَ بُسْتَانًا يَتَنَزَّهُ فِيْهِ فَإِنَّهُ
يَدْخُلُ الْجَنَّةَ وَالرِّيَاضُ كُلُّهَا هِيَ دِيْنٌ

کسی ایسے مقام پر اگ آیا ہے جہاں پودے نہیں اگتے مثلاً گھر یا مسجد تو تعبیر یہ ہے کہ کوئی آدمی اس کے گھر میں داماد یا شریک کی حیثیت سے داخل ہوگا۔

**گھاس** دیکھنے والے کو سونے کی صورت میں فوراً مال ملے گا۔ حضرت محمد بن سیرین سوکھی گھاس کو خالص سونا کہا کرتے تھے۔ ایک دفعہ کسی آدمی نے امام محمد بن سیرین کے لیے خشک گھاس سے لدا ہوا اونٹ بھیجا تو وہ اسے دیر تک دیکھتے رہے۔ پھر فرمایا۔ کاش یہ تحفہ مجھے خواب میں ملتا۔

**باغ** کی تعبیر بیوی ہے۔ اگر کسی نے خواب میں دیکھا کہ وہ باغ میں پھل کھا رہا ہے تو وہ مالدار عورت سے مال پائے گا اور اگر دیکھے کہ باغ میں سیر کر رہا ہے تو خوبصورت عورت پائے اس کی حالت اچھی ہوگی اور راحت سے بسر ہوگی اگر کسی نے دیکھا کہ اس کے باغ کے دروازے کا کوئی حصہ اکھڑ گیا ہے تو وہ اپنی بیوی کو طلاق دے دے گا۔ نا معلوم باغوں کی تعبیر جنت ہے۔ اگر کوئی کسی ایسے باغ میں داخل ہو یا سیر کرے تو اس کی تعبیر بہشت ہے اور باغوں کی تعبیر دین اسلام ہے

الإسلام فمن مشى في ذلك أو تنزه فيه فهو هدى من الله تعالى وخير كثير في الإسلام وربما كانت علوا يتنزه فيها والله أعلم.

# الباب الثامن

## في رؤية الأشربة والألبان

اللبن - المجهول النوع هو فطرة الإسلام وسنة النبي عليه الصلاة والسلام فمن شرب منه شيئا أو ملكه أصاب خيرا وصلاحا في دينه واللبن المعروف النوع والجنس فإنه مال حلال ورزق حسن مستفاد إذا لم يكن حامضا ولا رائبا قد نزع دسمه فإن كان حامضا أو رائبا فهو هم وغم وضرر وحزن.

الجبن - مال صامت وخير وخصب لصاحبه والرطب أفضل من اليابس لبن البقر والجواميس والإبل - كله خير ولبن الغنم والمعز دون لبن

اگر کوئی دیکھے کہ وہ چمن میں ہے یا اس کی سیر کر رہا ہے تو وہ اللہ تعالیٰ کی طرف سے ہدایت پائے گا اور اسے اسلام میں بھلائی نصیب ہوگی۔ اور باغ میں تفریح کرنے کی تعبیر یہ ہے کہ اسے رفعت حاصل ہوگی۔

# آٹھواں باب

## شربت اور دودھ کو خواب میں دیکھنے کے بارے میں

دودھ کی نوعیت اگر معلوم نہ ہو تو اس کی تعبیر اسلام کی فطرت اور حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم کی سنت ہے یعنی اگر کسی نے خواب میں نامعلوم قسم کا دودھ پیا یا وہ ایسے دودھ کا مالک ہو گیا تو وہ بھلائی پائے گا اور اس کا دین اچھا رہے گا۔ اور اگر دودھ کی قسم اور جنس کا پتا چل جائے تو اسے مال حلال اور اچھا رزق ملے گا جس سے اسے فائدہ ہوگا۔ لیکن اگر دودھ کھٹا اور لسی کی طرح ہوا جیسے اس سے چکنائی نکال لی گئی ہو تو اس کی تعبیر یہ ہے کہ اسے رنج، اندوہ اور نقصان ہوگا۔

پنیر کی تعبیر سونا چاندی، بھلائی اور ترو تازگی ہے اور تر پنیر خشک پنیر سے بہتر ہے۔

گائے، بھینس، اونٹنی سب کا دودھ خیر ہی خیر ہے۔ بکری اور بھیڑ کا دودھ گائے سے کم درجے



البقر ولبن الجمال الوحشية صلاح في الدين ولبن البغلة هول وعسر لمن شربه ولبن الحمارة الأهلية مرض شديد يزول ولبن الظبية وسائر الوحوش المأكولة خير وصلاح في رزق مباح ولبن الفرس استصالح لمن شربه ولبن اللبوة يظفر بعدو ولبن الكلبة خوف شديد من عدو وضرر عاجل ولبن النمرة خوف وعدو يظهر ولبن الثعلب خير وفرح وغنى ولبن الشقنقورة مرض وخصومة ولبن الخنزيرة تغير عقل صاحبه وأما اللبن إذا أرضع أو ارتضع فإنه حبس أو ضيق يناله المرتضع لأنه لا رضاع بعد الحولين فإن رأت امرأة أنها درت أو سال من ثديها لبن فإنه خير ومال ورزق يفيض عليها بخلاف الرضيع.

میں ہے۔ جنگلی اونٹنی کے دودھ سے مراد دین میں صلاحیت ہے اور اگر کسی نے خچر کا دودھ پیا تو اسے خوف، تنگدستی اور گھبراہٹ ہوگی۔ گھریلو گدھی کے دودھ کی تعبیر سخت مرض ہے جو بعد میں ختم ہو جائے گا۔ ہرنی اور تمام حلال جنگلی جانوروں کے دودھ سے بھلائی، صلاحیت اور جائز آمدنی مراد ہے اور گھوڑی کا دودھ پینے کی تعبیر یہ ہے کہ پینے والا نیک نامی پائے گا اور شیرنی کا دودھ پینے والا دشمن پر کامیابی پائے گا۔ کتیا کا دودھ خواب میں پینے والے کو دشمن سے شدید خوف ہوگا اور جلد نقصان پہنچے گا۔ اور چیتی کا دودھ پینے والا خوف زدہ ہوگا اور اس کا دشمن ظاہر ہوگا۔ لومڑی کا دودھ خیر، مسرت اور ثروت کی علامت ہے اور سوسمار کا دودھ بیماری اور لڑائی کا نشان ہے۔ سورنی کا دودھ پینے والے کی عقل زائل ہو جائیگی دودھ چاہے چھاتی سے پیے یا چھاتی سے پلایا جائے، تعبیر یہ ہے کہ پینے والا قید یا تنگدستی میں پڑے گا کیونکہ دودھ پینے کی مدت دو سال پر ختم ہو جاتی ہے۔ اگر کسی عورت نے خواب میں دیکھا کہ اس کے دودھ اتر آیا ہے یا چھاتیوں سے بہنے لگا ہے تو اس کی تعبیر خیر و برکت، مال و دولت

الخمر - مال حرام إذا لم يكن معه منازعة وخصومة وكلام لمن نازعه في كاسه فإنه شر.

النبيذ - مال مكروه فيه شبهة لا ينال إلا بتعب ونصب بقدر ما نالت منه النار.

السكر - من غير شراب مكروه لا خير فيه لقوله تعالى. وترى الناس سكارى وما هم بسكارى ولكن عذاب الله شديد. ومن رأى أنه يشرب الخمر والنبيذ مع غيره وبينهما مائدة طعام فإنه يقوم في أمر معيشته ويخاصم غيره لأن المائدة هي المعيشة ومن رأى أنه يعصر خمرًا فإنه يخدم سلطانًا ويجري على يديه عظائم الأمور ومن رأى نهرًا من خمر فإن كان في روضة خضرة مجهولة فإنه ينال دخول الجنة إذا شرب منه أو دخله وإن كان غير ذلك أصابه

اور رزق کثیر ہے مگر دودھ پینے کی تعبیر اس کے خلاف ہے۔

**شراب** کی تعبیر حرام مال ہے لیکن اگر خواب میں دشمن کے ساتھ لڑائی ہو اور پیالے کے بارے میں جھگڑا کرنے والے آدمی سے بحث ہو تو یہ شر ہے۔

**انگور یا کھجور کا شیرہ** خواب میں دیکھنے کی تعبیر مکروہ مال ہے جس میں کوئی شبہ ہو اور رنج والم اٹھانے کے بعد بھی اسی قدر ملتا ہو جتنا اس کو آگ نے چھوا۔

**نشہ**۔ خواب میں شراب کے بغیر نشہ معلوم ہونا اس بات کی علامت ہے کہ اس میں کوئی خیر نہیں کیونکہ ارشادِ باری تعالیٰ ہے وتری الناس سکاری وما ھم بسکاری ولکن عذاب اللہ شدیدا۔ (اور تم لوگوں کو دیکھو گے جیسے وہ نشے کی حالت میں ہوں حالانکہ وہ نشے میں نہیں ہوں گے مگر اللہ کا عذاب سخت ہے)، اور جس نے خواب میں دیکھا کہ وہ شراب یا شیرہ کسی کے ساتھ پی رہا ہے اور دونوں کے درمیان دسترخوان بچھا ہے تو تعبیر یہ ہے کہ وہ معاش حاصل کرنے کی کوشش میں کسی سے لڑے گا کیونکہ دسترخوان کی تعبیر معاش ہے، اور اگر کسی نے دیکھا کہ وہ شراب بنا رہا ہے تو اس کی تعبیر یہ ہے کہ وہ بادشاہ کی خدمت کرے گا اور وہ بڑے بڑے



فتنة في دنياه.

العسل والشهد - هو مال ورزق طيب وشفاء من الأمراض وأما سائر الأشربة المتخذة من الفاكهة فإنه على قدر أصولها المتخذة منها وقد تقدم الكلام في ذلك.

## الباب التاسع

### في رؤية النساء والرجال وأعضاء الإنسان وأرواث الحيوان

الرجل المعروف - إذا رآه يعطيه شيئًا أو يكلمه فهو ذلك الرجل بعينه أو نظيره أو سميه.

والرجل المجهول - إذا كان شابًا فهو عدو وإن كان شيخًا فهو سعده وجده الذي يسعى فيه وإن كان رأى شيخًا يعطيه شيئًا أو يكلمه فإن ذلك سعده وجده وحظه وبخته ويكون ذلك على قدر أحوال

کام انجام دے گا۔ اگر کوئی سبز چمن میں شراب کی نہر دیکھے اور شراب پیے یا اس چمن میں داخل ہو تو وہ جنت میں داخل ہوگا اور اگر ایسا نہ ہو تو وہ دنیا میں کسی فتنے کا شکار ہوگا۔

**شہد** کو خواب میں دیکھنے کی تعبیر مال اور پاک رزق ملنا اور بیماریوں سے شفا پانا ہے، اور میووں سے بنائے ہوئے شربتوں کی تعبیر ان پھلوں کے لحاظ سے ہوتی ہے جن سے یہ شربت بنائے گئے اور اس کی تفصیل اوپر بیان کی جا چکی ہے۔

## نواں باب

### خواب میں عورتوں، مردوں اور انسانوں کے اعضا اور حیوان کے فضلات کو دیکھنے کے بارے میں

**جانا پہچانا آدمی**۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ اس کا کوئی جانا پہچانا آدمی اسے کوئی چیز دے رہا ہے یا کوئی بات کر رہا ہے تو اس کی تعبیر یا تو خود وہی شخص ہے یا اس جیسا کوئی اور یا اس کا کوئی ہم نام۔

**نا معلوم آدمی**۔ اگر خواب میں کسی غیر شناسا شخص کو دیکھا تو اگر وہ آدمی جوان ہے تو گویا خواب دیکھنے والے کا دشمن ہے۔ اگر بوڑھا ہے تو اس سے مراد اس کی خوش نصیبی اور نیک بختی اور وہ کوشش ہے جو وہ کر رہا ہے۔ اگر کسی نے دیکھا کہ کوئی بوڑھا اسے کچھ دے رہا ہے یا اس سے گفتگو کر رہا ہے تو اس کی تعبیر

الشَّيْخِ وَحُسْنِ صُورَتِهِ وَقَبَاحَتِهَا أَوْ كَمَالٍ أَوْ نُقْصَانٍ أَوْ قُوَّةٍ أَوْ ضَعْفٍ۔

المَرْأَةُ العَجُوزُ - المَجْهُولَةُ هِيَ السَّنَةُ تَكُونُ عَلَى قَدْرِ حُسْنِهَا وَكَمَالِهَا وَغَيْرِ ذٰلِكَ مِنَ القَبَاحَةِ فَمَنْ رَأَى صَبِيَّةً مَجْهُولَةً تُكَلِّمُهُ أَوْ تُعْطِيهِ شَيْئًا أَوْ رَأَى أَنَّهُ عَانَقَهَا أَوْ قَبَّلَهَا أَوْ عَاشَرَهَا أَوْ جَامَعَهَا مِنْ غَيْرِ أَنْ يَرَى شَيْئًا فَإِنَّ سَنَتَهُ الَّتِي هُوَ فِيهَا عَلَى قَدْرِ حَالِ تِلْكَ المَرْأَةِ إِنْ كَانَتْ جَمِيلَةً ثَمِينَةً نَالَ فِي سَنَتِهِ خَيْرًا وَرِزْقًا حَسَنًا وَإِنْ كَانَتْ بِضِدِّ ذٰلِكَ كَانَتْ سَنَتُهُ عَلَى قَدْرِ مَا رَآهَا۔

الجَارِيَةُ المَوْلُودَةُ - خَيْرٌ مِنَ الغُلَامِ وَهِيَ سُرُورٌ وَفَرَحٌ لِمَنْ رَآهَا۔

الغُلَامُ - هُوَ هَمٌّ وَغَمٌّ وَحُزْنٌ وَمَؤُونَةٌ ثَقِيلَةٌ لِمَنْ رَآهُ أَوْ وُلِدَ لَهُ۔

اس کی نیک بختی، کوشش اور حصہ ہے اور یہ اس بوڑھے کے حالات، اس کی خوبصورتی یا بدصورتی، کمال یا نقصان، طاقت یا کمزوری کے لحاظ سے ہوگی۔

**بوڑھی عورت:** اگر کسی نے غیر شناسا بوڑھی عورت دیکھی تو اس عورت کے حسن و کمال یا قباحت کے لحاظ سے خواب دیکھنے والے کا سال گزرے گا۔ اگر کسی نے ایسی لڑکی دیکھی جسے وہ نہیں جانتا اور وہ اس سے بات کر رہی ہے یا اسے کچھ دے رہی ہے یا وہ خود اس لڑکی کو گلے لگا رہا ہے یا پیار کر رہا ہے یا اس کے ساتھ زندگی گزار رہا ہے یا کوئی چیز دیکھے بغیر اس سے صحبت کر رہا ہے تو اس کی تعبیر اس آدمی کا سال ہے جو اس لڑکی کی حالت کی طرح ہوگا یعنی اگر وہ خوبصورت اور گداز ہے تو خواب دیکھنے والے کو اس سال بھلائی اور اچھا رزق ملے گا اور اگر اس کے برعکس ہوگی تو جس طرح اسے پائے گا اسی طرح اس کا سال گزرے گا۔

**پیدا ہونے والی لڑکی:** تعبیر کے لحاظ سے لڑکے سے اچھی ہے جس نے اسے خواب میں دیکھا اسے خوشی اور فرحت ملے گی۔

**لڑکا:** خواب میں لڑکا دیکھنے کی تعبیر فکر، غم اور رنج یا سخت محنت ہے، جس نے اس لڑکے کو دیکھا یا جس کے ہاں یہ لڑکا پیدا ہوا یہ فکر و غم اس کے لیے ہے۔



الخِصْيَانُ المَجَاهِيلُ - رُؤْيَاهُمْ رُؤْيَا المَلَائِكَةِ عَلَيْهِمُ السَّلَامُ۔

الرَّأْسُ - رَأْسُ الرَّجُلِ رَئِيسُهُ الَّذِي يَسْمُو بِهِ فِي النَّاسِ مِنْ أَبٍ وَأَخٍ أَوْ سَيِّدٍ أَوْ زَوْجٍ أَوْ سُلْطَانٍ أَوْ غَيْرِ ذٰلِكَ فَمَنْ رَأَى فِي ذٰلِكَ مِنْ حَدَثٍ فَهُوَ فِي رَئِيسِهِ وَالرَّأْسُ أَيْضًا هِيَ رَأْسُ مَالِ الإِنْسَانِ فَمَنْ رَأَى أَنَّ رَأْسَهُ بَانَ مِنْ غَيْرِ ضَرْبِ عُنُقٍ فَإِنَّهُ يُفَارِقُ رَئِيسَهُ أَوْ يُفَارِقُ رَأْسَ مَالِهِ أَوْ تَنْعَقِدُ عَلَيْهِ مَعِيشَتُهُ۔

وَشَعْرُ الرَّأْسِ - هُوَ مَالُ الإِنْسَانِ أَوْ مَالُ رَئِيسِهِ وَقَدْ يَنْصَرِفُ عَلَى وُجُوهٍ غَيْرِ ذٰلِكَ فَمَنْ رَأَى أَنَّهُ حَلَقَ رَأْسَهُ فِي غَيْرِ أَيَّامِ الحَجِّ وَلَا فِي الأَشْهُرِ الحُرُمِ فَإِنَّهُ يَذْهَبُ رَأْسُ مَالِهِ أَوْ مَالُ رَئِيسِهِ أَوْ يُعْزَلُ عَنْ عَمَلِهِ وَإِنْ كَانَ فِي أَشْهُرِ الحَجِّ فَإِنَّ ذٰلِكَ يَكُونُ صَلَاحًا وَرُبَّمَا يَحُجُّ وَمَنْ رَأَى شَعْرَ رَأْسِهِ قَدْ طَالَ فَإِنْ كَانَ مِمَّنْ يَلْبَسُ السِّلَاحَ فَهُوَ قُوَّةٌ لَهُ وَزِينَةٌ وَحُسْنٌ

**نامعلوم خواجہ سرا:** انہیں خواب میں دیکھنے سے مراد ملائکہ علیہ السلام کا دیکھنا ہے۔

**سر:** جس آدمی نے اپنے سر کو خواب میں دیکھا اس نے اپنے رئیس اور سردار کو دیکھا جس کے ذریعے اسے لوگوں میں شہرت ملے گی۔ رئیس اس کا باپ ہو یا بھائی، مالک ہو یا خاوند یا بادشاہ، سر میں جو واقعہ دیکھے گا وہی واقعہ اس رئیس میں ظاہر ہوگا اور سر کی تعبیر انسان کی جمع پونجی بھی ہوتی ہے چنانچہ اگر کسی نے دیکھا کہ اس کا سر گردن مارے بغیر الگ ہوگیا ہے تو اس کا رئیس اس سے جدا ہو جائے گا یا اس کی پونجی ختم ہو جائیگی اور اس کی معیشت تباہ ہو جائے گی۔

**سر کے بال:** یہ خواب دیکھنے والے یا اس کے رئیس کا مال ہوتے ہیں، کبھی اس کی تعبیر مختلف طریقے سے بھی کی جاتی ہے۔ اگر کسی نے دیکھا کہ اس نے اپنا سر منڈوا دیا ہے اور وہ حج کا زمانہ یا اشہر حرم (ذی قعدہ، ذی الحجہ، محرم، رجب) کے دن نہ تھے تو تعبیر یہ ہے کہ اس کا یا اس کے رئیس کا مال ضائع ہو جائے گا یا وہ اپنے کام سے برطرف ہو جائے گا اگر اس نے یہ خواب اشہر حج (شوال، ذی قعدہ، ذی الحجہ) میں دیکھا تو اس کے لیے اچھا ہے ممکن ہے وہ حج بھی کرے۔ اگر کسی نے دیکھا کہ اس کے سر کے بال بڑھ گئے ہیں تو

وہیبۃ فان کان ہاشمیا فانہ یملک رقاب الناس وان کان تاجرا فہو زیادۃ فی مالہ وان کان حراثا فہو زیادۃ فی حرثہ وزرعہ وان لم یکن کذلک فہو ہم وغم علی قدر طولہ وسعتہ سیما وان راٰہ نزل علی وجہہ وان کان شعر راسہ اسود فراٰہ ابیض فہو وقار وہیبۃ فی الناس وان کان شعرہ ابیض فراٰہ اسود فان ذلک تغییر فی حالہ۔

اگر وہ ہتھیار باندھنے والا ہے تو اس کی طاقت، زینت اور حسن بڑھے گا اور دھاک بیٹھے گی اگر وہ ہاشمی ہے تو لوگ اس کے غلام بن جائیں گے، اگر تاجر ہے تو کاروبار میں ترقی ہوگی کسان ہے تو کھیتی اور اس کی کاشت میں فائدہ ہوگا۔ اور اگر ہاشمی نہیں تو اس کے بالوں کے لمبے اور گھنے ہونے کے مطابق اس کے رنج و غم میں اضافہ ہوگا۔ اگر دیکھا کہ سر کے بال بڑھ کر چہرے تک پہنچ گئے ہیں اور پہلے سیاہ تھے اب سفید ہیں تو تعبیر یہ ہے کہ لوگوں میں اس کی عزت ہیبت اور وقار بڑھے گا اور اگر بال پہلے سفید تھے اب سیاہ نظر آئے تو اس کے حالات متغیر ہو جائیں گے۔

ووجہ الرجل ولحیتہ ـ فی التاویل جاہہ وہیبتہ فان راٰی لحیتہ قد طالت فہو زیادۃ فی جاہہ وان طالت فوق ما جرت بہ عادۃ اللحی فہو ہم وغم وحزن وبلاء بقدر طول تلک اللحیۃ ومن راٰی لحیتہ قد حلقت ذہب جاہہ فی الناس وکذلک اذا راٰہا سقطت ونتفت والحلق لہا اہون فان راٰی راسہ ولحیتہ حلقا

آدمی کا چہرہ اور داڑھی: اس کی تعبیر اس کے مرتبے اور ہیبت سے کی جاتی ہے۔ اگر کسی نے دیکھا کہ اس کی داڑھی بڑھ گئی ہے تو اس کی شان اور مرتبے میں اضافہ ہوگا۔ اگر داڑھی تو اتنا لمبا پایا جتنی عادتاً لمبی نہیں ہوتی تو اسی قدر لکد رنج و غم اور مصیبت کا باعث بنے گا۔ اگر اپنی داڑھی منڈی ہوئی پائے تو لوگوں میں اس کی شان گھٹ جائیگی اگر داڑھی گر گئی یا اکھاڑی گئی تو بھی یہی تعبیر ہے البتہ منڈی ہوئی ہونا اس سے کم درجے پہ ہے۔ اگر کوئی



معا وکان فی الرؤیا ما یدل علی الخیر فان کان مکروبا فرج اللہ عنہ وان کان مدیونا قضی اللہ دینہ وان کان مریضا شفاہ اللہ تعالی وان کان غیر ذلک فلا خیر فیہ۔

دیکھے کہ اس کے سر اور داڑھی کے بال مونڈ دیئے گئے ہیں اور ساتھ ہی خواب میں کوئی ایسی بات نظر آئے جو بھلائی اور بہتری کی علامت ہو تو اس کے مصیبت زدہ ہونے کی صورت میں اللہ اس مصیبت کو دور فرما دے گا۔ اگر وہ مقروض ہوا تو اس کا قرضہ ادا ہونے کی سبیل ہوگی، بیمار ہے تو اللہ تعالیٰ سے شفا پائے گا۔ لیکن اگر خواب میں بھلائی کی کوئی علامت نظر نہیں آتی تو پھر اس خواب میں کوئی بھلائی نہیں۔

الخضاب ـ ہو ستر وصیانۃ فان راٰی انہ اختضب فی الراس ستر اللہ عنہ تلک الحالۃ التی یحاولہا وعزم علیہا وان لم یعلق الخضاب بہ لم یستر اللہ علیہ ذلک۔

**خضاب**: یہ دراصل پردے اور حفاظت کی علامت ہے۔ سر میں خضاب لگانے کی تعبیر یہ ہوگی کہ اس نے جس حالت کو پوشیدہ رکھنے کا عزم کیا ہے، اسے اللہ تعالیٰ چھپائے گا۔ اور اگر خضاب بالوں پہ جما نہیں تو اللہ تعالیٰ اس کو پوشیدہ نہیں رکھیگا۔

الدہن فی الراس واللحیۃ وفی البدن زینۃ حسنۃ ما لم یجاوز القدر المعلوم فان جاوز ذلک او سال علی وجہہ او جری علی ثوبہ فہو غم یصیبہ وان کان الدہان الذی ادہن بہ لہ رائحۃ طیبۃ کان مع الزینۃ شیئا حسنا۔

سر، داڑھی اور بدن میں تیل لگانا: یہ خواب دیکھنے والا اگر معلوم اور مقررہ جگہ سے نہ بڑھے تو یہ حسن اور زینت پر دال ہے اور اگر تجاوز کر جائے تو چہرے پر یا کپڑے پر بہنے لگے تو اسے غم پہنچے گا اور اگر بدن پر لگایا جانے والا تیل خوشبودار ہے تو زیب و زینت کے ساتھ کوئی اچھی بات بھی ہوگی۔

البخور ـ رؤیۃ البخور ثناء وحسن مع ہول وخطر لان الدخان ہول

**بخور**: دھونی دینے والی چیزوں کو خواب میں دیکھنا اچھی تعریف ہے لیکن اس میں خوف اور خطرہ بھی

وخطرٌ من سلطانٍ .

نباتُ الشعرِ - في الوجهِ والراحتينِ أو موضعٍ لم تكن له عادةٌ بنباتِ الشعرِ فيه فإنَّ ذلك دَينٌ يركبُه ويبلغُ عسرًا شديدًا أو مشقةً وأما شعرُ الشاربِ والإبطِ والعانةِ فإنَّ نقصانَ شعرِها زيادةٌ في السنةِ والدينِ وربما كانت زيادةُ شعرِ العانةِ ولايةً ليس فيها دينٌ وشعرُ سائرِ الجسدِ هو مالُ الإنسانِ إن كان له مالٌ أو تجارتُه أو زرعُه فمهما رأى فيه من زيادةٍ أو نقصانٍ فهو ذلك ومن رأى أنَّ شعرَه ينتفُ فإن كان غنيًّا افتقرَ وإن كان فقيرًا استغنى وإن كان مكروبًا زال كربُه وإن كان مريضًا شُفي وإن كان مديونًا قضى دينَه .

البولُ - وكذلك إن رأى أنه قد بال فإن كان مكروبًا فرَّج اللهُ كربتَه وإن كان مديونًا قضى دينَه وإن كان

ہے کیونکہ دھوئیں کی تعبیر بادشاہ کی طرف سے خوف وخطر بھی ہے۔

بال اگنا۔ اگر چہرے پر ہتھیلیوں میں یا ایسی جگہ جہاں عام طور پر بال نہیں اگتے، کسی نے بال دیکھے تو اس پر قرضہ ہو جائے گا اور وہ سخت تکلیف اور تنگدستی کا شکار ہوگا۔ اگر مونچھ، بغل اور زیر ناف کے بال دیکھے اور وہ کم ہیں تو اس کی سنت رسول سے اور دین سے محبت کی دلیل ہیں۔ کبھی زیر ناف کے بالوں کی کثرت کی تعبیر ایسی حکومت ہوتی ہے جس میں دین نہ ہو۔ تمام جسم کے بال دیکھنا آدمی کا مال ہے۔ اگر اس کے پاس مال یا تجارت یا زراعت ہے تو جو زیادتی یا نقصان ان بالوں میں نظر آئے گا، وہی مال تجارت یا زراعت میں پائے گا۔ اگر دیکھا کہ اس کے بال جھڑ رہے ہیں تو مالدار ہونے کی صورت میں فقیر اور عسرت زدہ ہونے کی صورت میں امیر ہو جائیگا، پریشان حال ہوا تو کرب واضطراب سے نجات پائے گا، بیمار ہوا تو اچھا ہو جائے گا، قرضدار ہوا تو قرض کی ادائی کی صورت پیدا ہو جائے گی۔

پیشاب: جس نے خواب میں دیکھا کہ پیشاب کیا ہے وہ اگر بے چین اور پریشان ہوگا تو اس سے نجات پا لے گا، اگر قرض دار ہے تو اس کا قرضہ دور ہو جائے گا



ذا مالٍ نقص مالُه بقدرِ كثرةِ البولِ وقلتِه .

دماغُ الإنسانِ - مالُه وخزانتُه وكذلك سائرُ الأدمغةِ كأنها أموالٌ مخزونةٌ فإن رأى أنه أكل دماغًا فإنه يأكلُ من طيبِ مالِه وإن أكل غيرَه من آدميٍّ وحيوانٍ فإنه يأكلُ مالًا من كسبِ غيرِه .

لحومُ الناسِ - أموالٌ إذا كانت مطبوخةً أو مشويةً فإن كانت نيئةً فهي غيبةٌ لمن أكل لحمَه قال اللهُ تعالى . أيحبُّ أحدُكم أن يأكلَ لحمَ أخيه ميتًا فكرهتموه .

الأذنُ - امرأةُ الرجلِ وابنتُه فإن رأى أنها ماتت فإنه يطلقُها أو تموتُ أو يزوجُ ابنتَه وزيادةُ الأذنِ وزينتُها بالحليِّ واللؤلؤِ يكونُ حسنَ حالِ زوجتِه وابنتِه .

سمعُ الرجلِ - هو دينُه فإن رأى سمعَه

مالدار ہے تو جتنا کم یا زیادہ پیشاب دیکھا ہے، اسی طرح اس کا مال ہو جائے گا۔

انسان کا دماغ: اس کی تعبیر انسان کا مال اور خزانہ ہے۔ اسی طرح تمام بھیجے، ذخیرہ کئے ہوئے مال ہیں۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ وہ بھیجا کھا رہا ہے تو وہ اپنا پاک مال کھا رہا ہے اور اگر اس کے سوا کسی انسان یا حیوان کا بھیجا کھایا تو گویا دوسرے کی کمائی کھا رہا ہے۔

لوگوں کا گوشت اگر پکا ہوا یا بھنا ہوا دیکھا تو وہ مال ہے، اگر گوشت کچا ہو تو اس شخص کی یہ غیبت ہے جس کا گوشت اس نے کھایا۔ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے أَيُحِبُّ أَحَدُكُمْ أَنْ يَأْكُلَ لَحْمَ أَخِيهِ مَيْتًا فَكَرِهْتُمُوهُ (کیا تم میں سے کسی کو اپنے مردہ بھائی کا گوشت کھانا پسند ہے بلکہ تم اسے برا سمجھو گے)

کان: اس کی تعبیر بیوی یا بیٹی سے ہوتی ہے، اگر خواب میں دیکھا کہ اس کا کان ضائع ہو گیا ہے تو وہ بیوی کو طلاق دے دے گا یا وہ مر جائے گی اور یا وہ بیٹی کی شادی کر دے گا۔ کان کے بڑھ جانے یا اس میں زیور یا موتی ہونے کی تعبیر یہ ہے کہ اس کی بیوی اور بیٹی خوشحال رہیں گی۔

انسان کی سماعت: اس کی تعبیر خواب دیکھنے

نقص او زاد او ذهب فذلك في دينه۔

والے کے دین سے کی جاتی ہے۔ یعنی وہ خواب میں اپنی قوتِ سماعت کو کم، زیادہ یا غائب پائے گا تو یہی حالت اس کے دین کی ہوگی۔

وَصَوْتُهُ۔ صِيْتُهُ وَسُمْعَتُهُ فِي النَّاسِ وَفَخْرُهُ يَكُوْنُ عَلىٰ قَدْرِ صَوْتِهِ وَجَهْوَرَتِهِ وَطِيْبِ بَخْتِهِ وَنَغْمَتِهِ بُعْدِهٖ وَقُرْبِهٖ

آدمی کی آواز کی تعبیر لوگوں میں شہرت، یاد اور فخر ہے۔ یعنی آواز کی بلندی، اچھائی، راگ، دلکشی وغیرہ اور نزدیک یا دور تک جانے کے لحاظ سے اس کی شہرت یا چرچا ہوگا۔

اَلْعَيْنُ۔ هِيَ دِيْنُ الرَّجُلِ وَهِدَايَتُهُ وَكَذٰلِكَ بَصَرُهٗ فَمَهْمَا رَاٰى فِيْ عَيْنِهٖ اَوْ بَصَرِهٖ مِنْ زِيَادَةٍ اَوْ نَقْصٍ فَهُوَ دِيْنُهٗ مِثْلُ الْعَمٰى وَالرَّمَدِ وَالْعَمَشِ وَغَيْرِ ذٰلِكَ وَمَنْ رَاٰى اَنَّهُ اكْتَحَلَ فَاِنَّمَا يَتَعَاهَدُ دِيْنَهٗ بِالصَّلَاحِ وَاِنْ قَصَدَ بِاكْتِحَالِهِ الزِّيْنَةَ فَاِنَّهٗ يَاْتِيْ اَمْرًا يَتَزَيَّنُ بِهٖ فِيْ دِيْنِهٖ بَيْنَ النَّاسِ وَرُبَّمَا دَلَّتِ الْعَيْنُ عَلىٰ قَدْرٍ مِنْ مَالٍ اَوْ وَلَدٍ اَوْ اَخٍ اَوْ اَمِيْرٍ فَمَا رَاٰهُ فِيْهَا مِنْ حَدَثٍ اَوْ زِيَادَةٍ اَوْ نَقْصٍ فَهُوَ فِيْمَا ذَكَرْنَا۔

آنکھ۔ آنکھ کی تعبیر آدمی کے دین اور ہدایت سے کی جاتی ہے یہی تعبیر قوتِ سماعت کی ہے جس نے آنکھ یا اپنی بصارت میں زیادتی یا کمی پائی مثلاً اندھا ہونا، آنکھیں دُکھنا، بینائی کمزور ہونا، اسی کے مطابق اس کا دین ہوگا۔ اور جس نے دیکھا کہ اس نے سرمہ لگایا ہے تو اس کے دین میں بہتری ہوگی اور اگر خوبصورتی کے لیے سرمہ لگانے کا ارادہ کیا تو اس کے کسی کام سے اس کی دینداری کی شہرت ہوگی اور کبھی آنکھ کی تعبیر مال، لڑکے، بھائی یا امیر سے کی جاتی ہے۔ جو حادثہ یا کمی یا زیادتی آنکھ میں نظر آئے گی وہی ان میں ہوگی۔

وَاَمَّا اَشْفَارُ الْعَيْنِ وَالْحَاجِبَيْنِ۔ فَاِنَّهٗ

آنکھ کی پلکوں اور بھنوؤں کی تعبیر دین کی حفاظت



وِقَايَةُ الدِّيْنِ وَحُسْنُ السَّمْتِ فِيْهِ فَمَنْ رَاٰى بِاَشْفَارِ عَيْنِهٖ زِيَادَةً اَوْ نُقْصَانًا اَوْ جَمَالًا فَهُوَ حُسْنُ سِيْمَتِهٖ وَحَالَتِهٖ فِي الدِّيْنِ۔

اور اس لحاظ سے اچھا اخلاق و کردار ہے۔ اگر کسی نے اپنی پلکوں میں کمی، بیشی یا خوبصورتی دیکھی تو یہی حال اس کے دین اور اخلاق کا ہوگا۔

اَلْاَنْفُ جَاهُ الْاِنْسَانِ وَفَخْرُهٗ وَكَذٰلِكَ جَبْهَتُهٗ عِزُّهٗ وَفَخْرُهٗ فَمَا حَدَثَ فِيْ ذٰلِكَ مِنْ زِيَادَةٍ اَوْ نُقْصَانٍ فَهُوَ فِيْمَا ذَكَرْنَاهُ۔

**ناک** کو خواب میں دیکھنا انسان کے مرتبے اور فخر کی علامت ہے، اسی طرح پیشانی کی تعبیر بھی اس کی توقیر اور فخر ہے۔ ناک یا پیشانی میں جو اچھائی یا بُرائی نظر آئے گی، وہی اس کی عزت اور فخر میں ہوگی جیسا کہ ہم ذکر کر چکے ہیں۔

اَلصُّدْغَانِ وَالْوَجْنَتَانِ وَاللَّحْيَانُ وَجْهُ مَعِيْشَةِ الْاِنْسَانِ فَمَا حَدَثَ فِيْ ذٰلِكَ يَكُوْنُ فِيْ مَعِيْشَتِهٖ بَيْنَ النَّاسِ اَلشَّفَتَانِ۔ اَعْوَانُ الرَّجُلِ وَالْعُلْيَاءُ اَفْضَلُ مِنَ السُّفْلٰى۔

**کنپٹیاں**، رخسار اور جبڑے، ان کی تعبیر معاش کے طریقے ہیں، ان میں جو کچھ نظر آئے گا وہی کچھ اس کی معاش میں ہوگا جو اس کے لیے لوگوں میں مقرر ہے۔ **ہونٹ** انسان کے مددگار ہیں اور اوپر کا ہونٹ نیچے کے ہونٹ سے افضل ہے۔

لِسَانُ الرَّجُلِ۔ تَرْجُمَانُهٗ وَالْمُبَلِّغُ عَنْهُ وَرُبَّمَا كَانَ اللِّسَانُ حُجَّةَ الرَّجُلِ وَبُرْهَانَهٗ فَمَنْ رَاٰى لِسَانَهٗ مَقْطُوْعًا اَوْ قَصِيْرًا اَوْ نَاقِصًا فَاِنْ كَانَ بَيْنَهٗ وَبَيْنَ اَحَدٍ مُنَازَعَةٌ اَوْ مُخَاصَمَةٌ اِنْقَطَعَتْ حُجَّتُهٗ وَاِنْ لَّمْ يَكُنْ لَّهٗ مُنَازِعٌ كَانَ ذٰلِكَ صَلَاحًا فِيْ دِيْنِهٖ وَ

**آدمی کی زبان** کبھی اس کی ترجمان اور پیغام رساں ہے اور کبھی اس کی تعبیر آدمی کی حجت اور دلیل سے کی جاتی ہے جس نے خواب میں دیکھا کہ اس کی زبان کٹی ہوئی ہے یا چھوٹی یا ناقص ہے تو اگر اس آدمی کا کسی دوسرے کے ساتھ لڑائی جھگڑا ہے تو اس سے حجت اور بحث ختم ہو جائے گی لیکن اگر کسی سے جھگڑا نہیں تو دین کے متعلق اس کی

إِنْ رَآهُ قَدْ طَالَ فَهُوَ أَحَقُّ بِالْحُجَّةِ
فِي الْمُخَاصَمَةِ وَظَفِرَ بِمَنْ يُخَاصِمُهُ وَ
يُنَازِعُهُ وَإِنْ لَمْ يَكُنْ لَهُ مُنَازِعٌ فَهُوَ
كَثِيرُ اللَّغْوِ وَالْفُحْشِ وَالْهَذَيَانِ وَقَطْعُ
لِسَانِ الْمَرْأَةِ مَحْمُودٌ بِكُلِّ حَالٍ۔

الْأَسْنَانُ۔ أَهْلُ بَيْتِ الرَّجُلِ وَ
فِرَاشُهُ۔
وَالثَّنَايَا۔ أَوْلَادٌ وَإِخْوَةٌ وَأَخَوَاتٌ
فَإِنْ رَأَى أَنَّ أَسْنَانَهُ تَحَرَّكَتْ فَإِنَّ
ذٰلِكَ مَرَضٌ بِبَعْضِ هٰؤُلَاءِ وَإِنْ رَآهَا
سَقَطَتْ فِي يَدِهِ أَوْ صَرَّهَا فِي ثَوْبِهِ
أَوْ خَبَّأَهَا فِي جَيْبِهِ أَوْ بَيْتِهِ فَإِنَّهُ يَسْتَفِيدُ
وَلَدًا أَوْ أَخًا أَوْ أُخْتًا وَإِنْ رَآهَا أَكَلَتْ
فَإِنَّ بَعْضَ هٰؤُلَاءِ يُصِيبُهُ بَلِيَّةٌ فِي بَدَنِهِ
وَمَنْ رَأَى أَسْنَانَهُ فِيهَا طُولٌ أَوْ زِيَادَةٌ
أَوْ بَيَاضٌ أَوْ جَمَالٌ فَإِنَّهُ يَرَى بِبَعْضِ
هٰؤُلَاءِ مَا تَقَرُّ بِهِ عَيْنُهُ۔

وَالنَّاجِذُ۔ عَمُّ الرَّجُلِ وَعَمَّتُهُ وَ

صلاحیت میں اضافہ ہوگا اگر دیکھے کہ زبان بڑھ گئی ہے تو مراد یہ ہے کہ لڑائی جھگڑے میں اس کی دلیل مضبوط ہوگی اور اسے اپنے مقابل پر کامیابی نصیب ہوگی، اور اگر اس کا کسی سے جھگڑا نہیں ہے تو تعبیر یہ ہے کہ وہ لغو، فحش اور بیہودہ باتیں کرنے والا ہے، عورت کی زبان کٹنا ہر لحاظ سے اچھا ہے

**خواب میں دانتوں کا نظر آنا** انسان کے گھر والے اور اس کا بستر ہے۔

**سامنے کے دانتوں کی تعبیر** اولاد اور بھائی بہن ہیں اگر کوئی دیکھے کہ اس کے دانت ہل گئے ہیں تو اس کے بعض گھر والے بیمار ہو جائیں گے۔ اگر دیکھے کہ دانت اس کے ہاتھ میں گرے یا اس نے انہیں اپنے کپڑے میں یا جیب میں رکھ لیا ہے تو اس بات کی علامت ہے کہ اسے اپنے بیٹے، بھائی یا بہن سے فائدہ ہوگا۔ اگر کسی نے خواب میں دیکھا کہ اس نے دانت کھا لیا ہے تو اس کے اعزہ و اقربا میں سے بعض کے بدن میں کوئی بیماری ہو جائیگی اور دیکھا کہ اس کے دانت زیادہ لمبے یا زیادہ سفید یا خوبصورت ہو گئے ہیں تو وہ اپنے عزیزوں میں کوئی ایسی بات دیکھے گا جس سے خوش ہو۔

**داڑھ** سے مراد انسان کا چچا، پھوپھی اور اس قسم



وَنَحْوُهُمْ مِنَ الْأَقَارِبِ فَمَنْ رَأَى فِي
ذٰلِكَ حَدَثًا فَهُوَ فِيهِمَا وُصِفَتْ۔
وَالنَّابُ۔ هُوَ سَيِّدُ أَهْلِ الْبَيْتِ الَّذِي
يَعْتَمِدُونَ عَلَيْهِ۔
وَالضَّاحِكُ۔ مِنَ الْأَسْنَانِ فَهُوَ خَالُ
الرَّجُلِ وَخَالَتُهُ وَالْأَضْرَاسُ الْعُلْيَا
ذُكُورٌ وَمَا كَانَ مِنْ أَسْفَلَ فَإِنَاثٌ فَمَنْ
رَأَى شَيْئًا مِنْ ذٰلِكَ سَقَطَ مِنْ فَمِهِ وَ
لَمْ يَحْمِلْهُ وَلَمْ يَجِدْهُ فَيَمُوتُ لَهُ قَرَابَةٌ
مِمَّنْ ذُكِرَ وَمَنْ رَأَى أَسْنَانَهُ كُلَّهَا
سَقَطَتْ فَيَطُولُ عُمْرُهُ وَيَقْبُرُ جَمِيعَ
أَقَارِبِهِ وَيَكُونُ هُوَ آخِرَهُمْ مَوْتًا
حُكِيَ أَنَّ أَمِيرَ الْمُؤْمِنِينَ الْمَنْصُورَ
رَأَى فِي مَنَامِهِ كَأَنَّ أَسْنَانَهُ قَدْ سَقَطَتْ
مِنْ فِيهِ فَلَمَّا أَصْبَحَ قَالَ لِبَعْضِ خُدَّامِهِ
ائْتِنِي بِمُعَبِّرٍ فَلَمَّا حَضَرَ لَهُ بِالْمُعَبِّرِ قَصَّ
عَلَيْهِ مَا رَأَى فَقَالَ لَهُ الْمُعَبِّرُ أَقَارِبُكَ
كُلُّهُمْ يَمُوتُونَ يَا أَمِيرَ الْمُؤْمِنِينَ فَقَالَ
لَهُ الْمَنْصُورُ فَضَّ اللّٰهُ فَاكَ وَلَا أَحْسَنَ
إِلَيْكَ قُمْ وَاخْرُجْ عَنِّي قَبَّحَكَ اللّٰهُ
تَعَالَى ثُمَّ قَالَ ائْتُونِي بِمُعَبِّرٍ غَيْرِ هٰذَا

کے دوسرے رشتے دار ہوتے ہیں، داڑھوں میں جو کچھ نظر آئے وہی اس کے رشتے داروں میں واقع ہوگا۔

**کونچلی** کی تعبیر گھر کا سردار ہے جس پر سب کا اعتماد ہو۔

**ہنسی کے دانت** سے مراد ماموں اور خالہ ہے۔ اوپر کی داڑھوں کی تعبیر مرد اور نیچے کی داڑھوں کی تعبیر عورتیں ہیں، اگر کسی نے دیکھا کہ اس کی کوئی داڑھ گر گئی ہے اور اس نے اسے نہ اٹھایا، نہ گنا تو جن عزیزوں کا ذکر ہوا ہے، ان میں سے کوئی مر جائیگا اور اگر کسی نے دیکھا کہ اس کے تمام دانت گر گئے ہیں تو اس کے تمام اعزہ و اقربا مر جائیں گے، اس کی عمر ان سب سے زیادہ ہوگی حکایت ہے کہ امیر المومنین منصور نے یہی خواب دیکھا کہ اس کے تمام دانت گر گئے ہیں۔ صبح ہوئی تو اس نے بعض خادموں سے کہا کہ کسی معبّر کو بلا لائیں۔ ایک تعبیر بیان کرنے والے کو اس کے سامنے پیش کیا گیا تو اس نے بتایا کہ امیر المومنین! آپ کے تمام رشتہ دار مر جائیں گے۔ اس پر منصور نے کہا کہ اللہ تیرے منہ کو بند کر دے اور تیری تعبیر کو غلط کرے یہاں سے دور ہو جا۔ پھر اس نے حکم دیا کہ کسی اور معبّر کو بلا لاؤ چنانچہ ایک اور معبّر لایا گیا جو بادشاہوں کی

فأحضروا له معبرًا غيره خبيرًا بمخالطة الملوك فقص عليه الرؤيا فقال يا أمير المؤمنين أنت تعيش عمرًا طويلًا وتكون آخر أهلك موتًا فضحك أمير المؤمنين وقال له المعنى واحد ولكن أنت أحسن عبارة من الأول ثم أنه دفع له عشرة آلاف درهم۔

العنق - زيادة طول العنق هي موضع الأمانة والدين وتحملها وأما نقصانها وقصرها وضعفها فإنه عجز عن احتمال ذلك وكذلك الدماغ ثقات واليدان والعضدان يختلف تأويلهما فقد يدلان على الأخ فيدلان على نفس الرائي وحاله يعرف ذلك بما يكون في الرؤيا من الدلائل فمن رأى أن يده قطعت مات أخوه أو صديقه أو فارق شريكه إن كان له شريك هذا إن لم يكن حملها فإن حملها استفاد أخًا أو ولدًا أو صديقًا ومن رأى أن يده لم تزل مقطوعة ولم ير حالة قطعها دمًا فإن ذلك كف له عن المحارم

ہم نشینی کے آداب جانتا تھا اس نے خواب سن کر تعبیر دی کہ آپ سب سے لمبی عمر پائیں گے اور خاندان میں سب سے بعد میں فوت ہوں گے۔ امیر المومنین نے ہنس کر کہا کہ بات ایک ہی ہے مگر تو نے پہلے کے برعکس خوبصورت الفاظ میں تعبیر دی ہے۔ پھر اسے دس ہزار درہم انعام دیا۔

**گردن:** خواب میں لمبی گردن دیکھنے کا مطلب امانت اور دین داری اور اس کی برداشت ہے اور اس کے چھوٹی یا کمزور ہونے سے مراد یہ ہے کہ اس بوجھ کو اٹھانے کے قابل نہیں اور دماغ قابل اعتماد ہونے کی علامت ہے۔ اور دونوں ہاتھوں اور دونوں بازوؤں کی تعبیر مختلف ہوتی ہے کبھی یہ کسی دوسرے پر اور کبھی خود دیکھنے والے کی ذات اور اس کی حالت پر دلالت کرتے ہیں اور یہ سب تعبیریں خواب میں موجود دلیلوں کی بنا پر دی جاتی ہیں۔ مثلاً اگر کسی نے دیکھا کہ اس کا ہاتھ کٹ گیا ہے اور اس نے اسے اٹھایا نہیں تو تعبیر یہ ہے کہ اس کا بھائی یا کوئی دوست مر جائے گا یا اگر کوئی شریک ہے تو اس سے الگ ہو جائے گا۔ لیکن اگر اس نے



والمعاصي وكذلك من رأى أن يده جمعت إلى عنقه ومن رأى أن السلطان قد قطع يده فإنه يحلف بالله تعالى كاذبًا ومن رأى في يده طولًا فإنه يكثر ماله ونفقته وكرمه ومن رأى فيها قوة بطش فإنه زيادة وقوة ومقدرة۔

الأصابع - هم أولاد الأخ والأخت وربما كانت أصابعه صلاة الخمس فمهما رأى في ذلك من زيادة أو نقصان فهو في أولاد أخيه أو أخته أو صلاته إن كان في الرؤيا ما يدل على ذلك۔

الأظافر - هي مقدرة الإنسان وحاله لأنه بها يحك جسده۔

الصدر - حلم الرجل واحتماله فمهما رأى فيه من ضيق أو سعة فهو كما

اپنا کٹا ہوا ہاتھ اٹھا لیا تو وہ بھائی بیٹے یا دوست سے مستفید ہوگا۔ اگر کسی نے دیکھا کہ اس کا ہاتھ کٹا ہوا ہے مگر کٹنے میں اسے خون نظر نہیں آیا یا اس کا ہاتھ اس کی گردن سے باندھ دیا گیا ہے تو وہ گناہوں اور حرام کاموں سے محفوظ رہے گا۔ اور جس نے دیکھا کہ بادشاہ نے اس کا ہاتھ کاٹا ہے تو تعبیر یہ ہے کہ وہ خدا تعالیٰ کی جھوٹی قسم کھائے گا۔ جسے خواب میں اپنا ہاتھ لمبا نظر آیا، اس کی آمدنی اور خرچ زیادہ ہوگا اور سخاوت میں اضافہ ہوگا۔ اور جس نے دیکھا کہ اس کے ہاتھ میں پکڑنے کی قوت زیادہ ہے تو اس کی طاقت اور قوت بڑھے گی۔

**انگلیاں** دیکھنے کی تعبیر بھائی یا بہن کے بچے ہیں اور کبھی انگلیوں سے مراد پانچ نمازیں بھی ہوتی ہیں اگر خواب کے عالم میں انگلیوں میں کمی یا زیادتی نظر آئے تو یہی کمی بیشی بہن بھائی کی اولاد میں یا اس کی نمازوں میں ہوگی۔ لیکن یہ اسی صورت میں ہے جب خواب میں ایسی باتیں ہوں جو اس طرف متوجہ کریں۔

**ناخنوں** کی تعبیر آدمی کی قدرت اور اس کی حالت ہے، کیونکہ وہ ناخنوں ہی سے اپنے جسم کو کھجاتا ہے۔

**سینے** کی تعبیر خواب دیکھنے والے کی بردباری اور برداشت کی صلاحیت ہے۔ خواب میں اپنے

وصفت۔

الثدیان۔ بنات الرجل۔

البطن۔ مال الرجل وولده فمن رای به صغرا دون ما هو علیه فانه یکثر والبطن والامعاء وجمیع ما فی البطن مال مکنون مجموع فان رای انه یاکل امعاءه او کبده او کلاه او غیر ذلك مما فی بطنه او رای انه اخذه او حمله من نفسه او غیره فانه یصیب مالا مکنونا وکل ما تولد من جسد الانسان وکان رزقه منه مثل الدود والقمل ونحوهما فهو عیال الرجل فمن رای القمل او الدود تناثر من جسده او من بعض اعضائه او رآهما کثر فی جسده او ثیابه فانه یصیب مالا جسیما و غلمانا۔

الاضلاع۔ اضلاع الرجل نساؤه فان حدث فیها شیء فهو حادث فی نسائه۔

سینے کو تنگ یا فراخ پانے والے کے حلم اور قوت برداشت میں یہی کیفیت رونما ہوگی۔

چھاتیوں کی تعبیر اس کی بیٹیوں سے کی جائے گی۔

پیٹ: اس کی تعبیر انسان کا مال اور اس کا بیٹا ہے۔ اگر کسی نے خواب میں اپنے پیٹ کو چھوٹا پایا تو اسکا مال زیادہ ہوگا۔ اور پیٹ، آنتیں اور پیٹ کی دوسری تمام چیزوں سے مراد ذخیرہ کیا ہوا مال ہے اگر کسی نے دیکھا کہ وہ اپنی آنتوں، جگر، گردے یا پیٹ میں موجود ایسی دوسری چیزوں کو کھا رہا ہے یا اس نے دیکھا کہ اس نے خود یا کسی دوسرے نے ان میں سے کچھ اٹھا لیا ہے تو اسے ذخیرہ کیا ہوا مال ملے گا اور جو چیزیں انسان کے جسم میں پیدا ہوتی ہیں اور یہیں سے انہیں رزق ملتا ہے مثلاً کیچوے جوئیں وغیرہ ان کی تعبیر آدمی کے اہل وعیال ہیں۔ اگر کوئی دیکھے کہ اس کے جسم سے بعض اعضا یا جوئیں اور کیڑے وغیرہ گر رہے ہیں یا یہ کہ اس کے جسم یا کپڑوں میں کیڑے زیادہ ہو گئے ہیں تو اسے بہت سا مال اور غلام حاصل ہوں گے۔

پسلیوں سے مراد انسان کی عورتیں ہیں اگر پسلیوں میں کوئی نئی بات دکھائی دے گی تو وہی بات اس کی عورتوں میں پیدا ہوگی۔



الصلب۔ عز الرجل ومهجة نفسه وربما کان الصلب الولد لانه یخرج منه۔

الکتف۔ امراة الرجل فما حدث فیه فهو فی امراته۔

الذکر۔ ذکر الانسان بین الناس فان رای ان ذکره مقطوع مات ولده او مات هو وانقطع ذکره فان رآه زائدا او ناقصا فهو فیهما ومن رای ان له ذکرین او اکثر فانه یاتیه اولاد بعدد ما رای۔

الانثیان۔ هما اولاده الاناث فما حدث فیهما فهو فی اولاده۔

والبیضة الیسری۔ منها یخلق الولد فان رآها نزعت او قطعت او سقطت لم یات له ولد۔

الفخذان۔ عشیرة الرجل وعصبته فان رای ان فخذه بان منه فارق عشیرته وقومه۔

پیٹھ: یہ انسان کی عزت اور اس کی شرافت کی دلیل ہے۔ کبھی پیٹھ کی تعبیر بیٹا بھی ہوتا ہے کیونکہ وہ اسی سے پیدا ہوتا ہے۔

شانہ: اس کی تعبیر انسان کی بیوی ہوتی ہے۔ جو بھی بات کندھے میں ہوگی، وہی اس کی بیوی میں ہوگی۔

ذکر: مرد کا عضو خاص اس کی تعبیر خود اسی سے کی جاتی ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کا ذکر کٹا ہوا ہے تو گویا اس کا ذکر ختم ہو جائے گا یعنی یا وہ خود یا اس کا بیٹا مر جائے گا۔ اگر کسی نے اسے بڑھا ہوا یا ناقص دیکھا تو ان دونوں میں یہی بات نمودار ہوگی۔ اگر کسی کو اپنے دو یا زیادہ عضو نظر آئیں تو اسی تعداد کے مطابق اسکی اولاد ہوگی۔

عورتوں /مؤنثوں/ کو دیکھنے کی تعبیر انسان کی بیٹیاں ہوتی ہیں۔ جو بات ان میں دکھائی دے گی وہ اس کی لڑکیوں میں ہوگی۔

بایاں خصیہ جس سے لڑکا پیدا ہوتا ہے اگر کسی نے دیکھا کہ یہ کاٹا یا کھینچ لیا گیا ہے یا گر گیا ہے تو تعبیر یہ ہے اس کے گھر میں لڑکے پیدا نہ ہوں گے۔

دونوں رانیں: ان کی تعبیر انسان کا خاندان اور برادری ہے اگر دیکھا کہ اس کی ران اس سے جدا ہو گئی ہے تو مراد یہ ہے کہ اس کی برادری اسے

چھوڑ دے گی۔

اَلرُّكْبَةُ وَالسَّاقُ وَالْقَدَمُ - مَالُ الرَّجُلِ وَمَعِيْشَتُهُ الَّتِيْ اِعْتِمَادُهٗ عَلَيْهِمَا وَفِيْهَا سَعَتُهٗ وَكَسْبُهٗ۔

گھٹنا، پنڈلی اور قدم: ان کی تعبیر مال اور معیشت سے کی جاتی ہے جس پر آدمی بھروسہ کرتا ہے۔ اسی میں اس کی کشادگی اور کمائی ہے

اَصَابِعُ الْقَدَمِ - زِيْنَةُ مَالِ الرَّجُلِ۔ وَالْعَصَبُ - مَا اُلِّفَ بِهٖ اَمْرُهٗ وَشَاْنُهٗ۔

پاؤں کی انگلیاں: تعبیر آدمی کے مال کی زینت ہے پٹھوں کی تعبیر اس سے کی جائے گی جس سے اس شخص کا حال اور معاملہ مربوط ہو۔

اَلْجِلْدُ - تَرِكَةُ الرَّجُلِ بَعْدَ مَوْتِهٖ۔

کھال سے مراد وہ ترکہ ہے جو اسکی موت کے بعد تقسیم ہوگا

اَلْعَوْرَةُ مَا بَيْنَ السُّرَّةِ وَالرُّكْبَةِ - فَمَنْ رَاٰى شَيْئًا مِّنْ ذٰلِكَ قَدِ انْكَشَفَ وَعَلَيْهِ ثِيَابُهٗ فَاِنَّهٗ يَبْدُوْا مِنْ عَوْرَتِهٖ لِلنَّاسِ بِقَدْرِ مَا انْكَشَفَ مِنْهَا وَمَنْ رَاٰى اَنَّهٗ تَجَرَّدَ مِنْ ثِيَابِهٖ فَاِنَّهٗ يَتَجَرَّدُ مِنْ اُمُوْرٍ يَطْلُبُهَا اَوْ يُعْرَفُ بِهَا وَمَنْ رَاٰى ذٰلِكَ وَهُوَ فِيْ طَلَبِ دِيْنٍ فَاِنَّهٗ يَبْلُغُ مِنْهُ مَبْلَغًا حَسَنًا مِّنَ الْعِبَادَةِ وَالزُّهْدِ فَاِنْ كَانَ فِيْ طَلَبِ الدُّنْيَا فَاِنَّهٗ يَبْلُغُ مِنْهَا غَايَتَهٗ هٰذَا اِذَا لَمْ تَكُنْ عَوْرَتُهٗ بَارِزَةً لِلنَّاسِ يَنْظُرُوْنَهَا فَاِنْ كَانَ ذٰلِكَ فَلَا خَيْرَ فِيْهِ وَقِيْلَ مَنْ رَاٰى اَنَّهٗ تَجَرَّدَ فِيْ سُوْقٍ اَوْ فِيْ مَسْجِدٍ اَوْ فِيْ غَيْرِهِمَا وَ

ناف اور گھٹنے کا درمیانی حصہ ستر، اگر کسی نے دیکھا کہ یہ حصہ کھل گیا ہے اور کپڑا اس پر موجود ہے تو جتنا حصہ کھلا ہے، اس کے مطابق اس کے عیب لوگوں پر کھل جائیں گے، جس نے دیکھا کہ اس نے اپنے کپڑے اتار دیے ہیں، اس سے مراد یہ ہے کہ وہ جو چیزیں چاہتا ہے یا جن حالات میں ہے، ان سے الگ ہو جائے گا جس نے اپنے آپ کو ننگا دیکھا لیکن ستر لوگوں پر ظاہر نہیں ہوا وہ اگر دین کا طالب ہے تو عبادت و طاعت میں بڑا مقام پائے گا اور دنیا کا طالب ہے تو اس میں خاص مقام حاصل کرے گا اگر اس کا ستر لوگ بھی دیکھتے ہوں تو اس میں کوئی بھلائی نہیں۔ اگر کسی نے دیکھا کہ وہ بازار میں یا مسجد یا کہیں



لَمْ تَكُنْ عَوْرَتُهٗ بَارِزَةً لِلنَّاسِ وَلَمْ يَطْعَنْ فِيْهِ اَحَدٌ كَانَ ذٰلِكَ فَرَجًا وَّنَجَاةً مِّنْ مَرَضٍ وَّيَتَجَرَّدُ مِنْ ذُنُوْبِهٖ وَاِنْ كَانَ عَلَيْهِ دَيْنٌ قُضِيَ عَنْهُ۔

اور ننگا ہو گیا ہے اور اس کا ستر لوگوں نے نہیں دیکھا اور نہ کسی نے اسے طعنہ دیا ہے تو اس کی مشکلات حل ہو جائیں گی اسے بیماری سے چھٹکارا نصیب ہوگا، گناہوں کے اثر سے پاک ہو جائیگا اور مقروض ہونے کی صورت میں قرض سے نجات پالیگا۔

اَلْعُنُقُ - مَنْ رَاٰهُ ضُرِبَ فَبَانَ الرَّاْسُ مِنْهُ فَاِنْ كَانَ عَبْدًا اُعْتِقَ وَاِنْ كَانَ مَرِيْضًا شُفِيَ وَاِنْ كَانَ مَدْيُوْنًا قُضِيَ دَيْنُهٗ وَرُبَّمَا يَحُجُّ اِلٰى بَيْتِ اللّٰهِ الْحَرَامِ فَاِنْ كَانَ مَكْرُوْبًا فَرَّجَ اللّٰهُ عَنْهُ وَاِنْ كَانَ خَائِفًا اَمِنَ وَمَنْ رَاٰى اَنَّهٗ تَوَسَّطَ فِيْ اَمْرِ جَمَاعَةٍ فَاِنَّهٗ يَكُوْنُ حَاكِمَهُمْ بِهٖ وَرُبَّمَا كَانَ خُرُوْجُ الدَّمِ مِنْ جَسَدِهٖ لِاَجْلِ التَّوَسُّطِ لَا خَيْرَ فِيْهِ وَرُبَّمَا كَانَ مَالُهُمْ فِيْهِ شُبْهَةٌ وَمَنْ رَاٰى اَنَّهٗ ذَبَحَ رَجُلًا فَاِنَّهٗ يَظْلِمُ ذٰلِكَ الرَّجُلَ لِاَنَّ ذَبْحَ مَا لَا يَجُوْزُ ذَبْحُهٗ ظُلْمٌ وَكَذٰلِكَ اِذَا رَاٰى اَنَّهٗ ذَبَحَ حَيَوَانًا مُّحَرَّمَ الْاَكْلِ فَاِنَّهٗ يَظْلِمُ مَنْ يَّنْسُبُ اِلَيْهِ ذٰلِكَ الْحَيَوَانُ وَمَنْ رَاٰى اَنَّهٗ قَتَلَ رَجُلًا فَاِنَّ الْمَقْتُوْلَ يَنَالُ مِنَ الْقَاتِلِ خَيْرًا

گردن، اگر کوئی دیکھے کہ اس کی گردن ماری گئی یا اس کا سر الگ ہو گیا ہے تو قید میں ہے تو آزاد ہوگا، بیمار ہے تو صحت مند ہو جائے گا، قرضدار ہے تو قرضہ ادا کرنے کے قابل ہوگا اور یہ بھی ممکن ہے کہ حج بیت اللہ سے مشرف ہو۔ اگر مصیبت زدہ ہے تو اس سے نجات پائے گا اگر کسی سے خوفزدہ ہے تو اس سے مامون ہو جائے گا۔ اگر کسی نے دیکھا کہ وہ کسی جماعت کے معاملات میں ثالث بنا ہے تو وہ معاملات کو سلجھا دے گا لیکن اگر خواب میں ثالث بننے کی وجہ سے اس کے بدن سے خون نکلا تو اس خواب میں کوئی اچھائی نہیں، کبھی اس خواب کی یہ تعبیر بھی ہوتی ہے کہ خواب دیکھنے والے کے پاس جو مال ہے اس کے حرام حلال ہونے میں شک ہے۔ اور جس نے دیکھا کہ اس نے کسی آدمی کو ذبح کر دیا ہے تو وہ اس آدمی پر ظلم کریگا اسی طرح اگر دیکھا کہ اس نے کسی حرام جانور کو ذبح

وَمَنْ رَأَى أَنَّهُ يُصَارِعُ رَجُلًا فَإِنَّ الْمَصْرُوعَ أَحْسَنُهُمَا حَالًا أَوْ أَمْكَنُهُمَا فِي الْأَرْضِ مِنْ صَاحِبِهِ وَمَنْ رَأَى أَنَّهُ يَشْتِمُ رَجُلًا فَإِنَّ الْمَشْتُومَ يَكُونُ أَحْسَنَهُمَا حَالًا وَاللّٰهُ أَعْلَمُ.

کیا ہے تو وہ اس جانور پر ظلم کرے گا اور اگر کسی نے خواب میں دیکھا کہ اس نے کسی کو قتل کیا ہے تو تعبیر یہ ہے کہ مقتول، قاتل سے خیر اور بھلائی حاصل کرے گا. اگر دیکھا کہ وہ کسی سے کشتی لڑ رہا ہے تو تعبیر یہ ہے کہ ہارنے والے کا حال بہتر ہوگا یا وہ بہ مقابل سے زیادہ زمین کا مالک بنے گا. اگر خواب میں کسی کو گالی دے رہا ہے تو گالی کھانے والے کا حال بہتر ہوگا. واللہ اعلم.

حِكَايَةٌ - حُكِيَ أَنَّ عَبْدَ اللّٰهِ بْنَ الزُّبَيْرِ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُ رَأَى فِي مَنَامِهِ أَنَّهُ اصْطَرَعَ هُوَ وَعَبْدُ الْمَلِكِ بْنُ مَرْوَانَ فَصَرَعَ عَبْدُ اللّٰهِ عَبْدَ الْمَلِكِ بْنَ مَرْوَانَ وَسَمَّرَهُ فِي الْأَرْضِ بِأَرْبَعَةِ أَوْتَادٍ فَلَمَّا أَصْبَحَ بَعَثَ رَجُلًا إِلَى الْإِمَامِ مُحَمَّدِ بْنِ سِيرِينَ رَحِمَهُ اللّٰهُ تَعَالَى فَسَأَلَهُ عَنْ ذٰلِكَ وَكَانَ قَدْ أَمَرَهُ أَنْ لَا يُعَرِّفَهُ الصَّارِعَ مِنَ الْمَصْرُوعِ قَالَ فَلَمَّا دَنَا الرَّسُولُ مِنَ الْإِمَامِ وَقَصَّ عَلَيْهِ الرُّؤْيَا قَالَ لَهُ مَا هٰذِهِ رُؤْيَاكَ وَمَا يَصْلُحُ أَنْ يَرَى هٰذِهِ الرُّؤْيَا إِلَّا عَبْدُ الْمَلِكِ بْنُ مَرْوَانَ وَعَبْدُ اللّٰهِ بْنُ الزُّبَيْرِ ثُمَّ إِنَّ

حکایت ہے کہ حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ نے خواب میں دیکھا کہ وہ عبدالملک بن مروان سے کشتی لڑ رہے ہیں اور انہوں نے عبدالملک کو شکست دے کر گرا دیا ہے اور کیلوں سے اسے زمین میں گاڑ دیا ہے. صبح حضرت عبداللہ نے امام محمد بن سیرین رحمۃ اللہ علیہ کے پاس آدمی بھیجا اور کہا کہ وہ جیتنے اور ہارنے والے کا نام نہ بتائے. جب اس آدمی نے ان سے خواب بیان کیا تو امام نے فوراً فرمایا کہ یہ تیرا خواب نہیں ہے اور ایسا خواب عبدالملک بن مروان یا حضرت عبداللہ بن زبیر کے علاوہ کوئی نہیں دیکھ سکتا. قاصد نے اس بات کو ماننے سے انکار کر دیا کہ اے امام! یہ میرا ہی خواب ہے. ابن سیرین علیہ الرحمہ نے



الرَّجُلُ أَنْكَرَ ذٰلِكَ وَقَالَ لَهُ أَيُّهَا الْإِمَامُ إِنَّهَا رُؤْيَايَ فَقَالَ لَا أَقُصُّ تَعْبِيرَهَا عَلَيْكَ حَتَّى تَصْدُقَنِي قَالَ فَعَادَ الرَّجُلُ إِلَى عَبْدِ اللّٰهِ ابْنِ الزُّبَيْرِ وَأَخْبَرَهُ بِمَا قَالَهُ الْمُعَبِّرُ فَقَالَ لَهُ ارْجِعْ إِلَيْهِ وَعَرِّفْهُ أَنَّنِي رَأَيْتُ هٰذِهِ الرُّؤْيَا قَالَ فَرَجَعَ إِلَيْهِ وَعَرَّفَهُ فَقَالَ يَا سَيِّدِي إِنَّ عَبْدَ اللّٰهِ بْنَ الزُّبَيْرِ رَأَى هٰذِهِ الرُّؤْيَا وَقَدْ صَرَعَ عَبْدَ الْمَلِكِ ابْنَ مَرْوَانَ فَقَالَ لَهُ مُحَمَّدُ ابْنُ سِيرِينَ رَحِمَهُ اللّٰهُ عَبْدُ الْمَلِكِ بْنُ مَرْوَانَ هُوَ الْغَالِبُ لِعَبْدِ اللّٰهِ ابْنِ الزُّبَيْرِ وَهُوَ قَاتِلُهُ وَأَنَّ أَوْلَادَ عَبْدِ الْمَلِكِ بْنِ مَرْوَانَ لَهُمُ الْخِلَافَةُ مِنْ أَبِيهِمْ وَذٰلِكَ لِتَسْمِيرِهِ فِي الْأَرْضِ بِالْأَوْتَادِ فَكَانَ الْأَمْرُ كَمَا عَبَّرَهُ رَحِمَهُ اللّٰهُ تَعَالَى.

کہا کہ جب تک تو میری بات کو نہ مانے گا میں تعبیر نہ بتاؤں گا. وہ آدمی حضرت عبداللہ بن زبیر کے واپس آیا اور ابن سیرین کی بات بتائی. حضرت عبداللہ نے فرمایا تو اس کے پاس جا اور سچی بات بتا. وہ شخص دوبارہ امام ابن سیرین کی خدمت میں حاضر ہوا اور بتایا کہ یہ خواب واقعی عبداللہ ابن زبیر نے دیکھا اور انہوں نے عبدالملک کو شکست دی ہے. امام ابن سیرین نے اس کی تعبیر بتائی کہ عبدالملک بن مروان عبداللہ بن زبیر پر غالب آئے گا اور انہیں قتل کر دیگا. اور چونکہ انہوں نے خواب میں زمین میں چار میخیں گاڑی ہیں اس لیے عبدالملک کی اولاد کو ان کے باپ کی طرف سے خلافت ملے گی، چنانچہ امام محمد بن سیرین کی تعبیر کے مطابق حالات وقوع پذیر ہوئے.

اَلْعَرُوسُ - مَنْ رَأَى أَنَّهُ عَرُوسٌ فَإِنْ عَرَفَ امْرَأَتَهُ وَسُمِّيَتْ لَهُ فَإِنَّ ذٰلِكَ بِمَنْزِلَةِ التَّزْوِيجِ أَوْ يُصِيبُ سُلْطَانًا أَوْ يَمْلِكُ شَيْئًا وَإِنْ لَمْ يَرَ الْمَرْأَةَ وَلَمْ تُسَمَّ فَإِنَّهُ يَمُوتُ أَوْ يُقْتَلُ أَوْ يُبْلَى

دولہا: اگر کسی نے دیکھا کہ وہ دولہا بنا ہوا ہے اور اس نے بیوی کو پہچان لیا ہے یا اس سے وہ منسوب ہو چکی ہے تو یا اس کی شادی ہوگی یا وہ غلبہ اور شوکت پائے گا یا کسی اہم چیز کا مالک بنے گا اگر اس نے عورت کو نہیں دیکھا اور اس سے

اللّٰه شهيدا۔ ومن رأى انه طلّق زوجته فانه يعزل عن سلطانه الذی هو فيه

اس کی منگنی بھی نہیں ہوئی تو تعبیر یہ ہے کہ وہ یا مر جائے گا یا قتل ہوگا یا شہید ہو کر خدا سے جا ملے گا۔ اگر کسی نے دیکھا کہ اس نے بیوی کو طلاق دے دی ہے تو وہ اپنے منصب سے معزول کر دیا جائے گا۔

الدّم۔ من رأى دمًا يسيل من جسده من غير جرح او رأى فی جسده عيونًا تنبع دمًا او قيحًا فان تلطّخ به جسده فانه يصيب مالًا حرامًا بقدر ما سال من الدم والقيح فان لم يتلطّخ به جسده ولا ثيابه فانه يخرج من الذی تقرّر عليه بقدر ما سال منه ومن رأى انه خرج من بدنه سلعة او جراحة او قروح او دماميل او بثور فانه يصيب مالًا بقدر ما فيها من المدّة وكذا زيادة فی الجسد مثل السّمن والورم فانه اصابة مال۔

خون، اگر کسی نے خواب میں دیکھا کہ اس کے جسم سے خون بہہ رہا ہے مگر کوئی زخم نہیں ہے یا اپنے جسم میں چشموں کی صورت میں خون یا پیپ نکلتے دیکھی تو اگر وہ خون یا پیپ اس کے جسم کے ساتھ لگ گئی تو جتنا خون یا پیپ دیکھا اسی قدر حرام مال حاصل کرے گا۔ اور اگر جسم یا کپڑوں کو یہ چیزیں نہیں لگیں تو خون یا پیپ کی مقدار کے مطابق اس کا منصب کم ہو جائے گا۔ اگر کسی نے دیکھا کہ اس کے جسم میں رسولی یا زخم، پھنسیاں، پھوڑے یا دانے وغیرہ ہیں تو تعبیر یہ ہے کہ وہ جب سے ہونگے اسی مدت کے اعتبار سے اسے مال ملے گا۔ جسم موٹاپے یا ورم یا کسی وجہ سے بڑا ہونے کی تعبیر مال ملنا ہے۔

والجذام۔ مال كثير فوق الورم واشدّ منه۔

جذام یا کوڑھ دیکھنے کی تعبیر یہ ہے کہ اس کو ورم اور بیماری سے زیادہ اور بہتر مال ملے گا۔

البرص۔ مال وكسوة۔

برص (پھلبہری) کو خواب میں دیکھنے سے مراد مال اور لباس حاصل ہونا ہے۔



الجنون۔ مال الّا انه ينفقه فيما لا ينبغی نفقته۔

پاگل پن کی تعبیر مال ہے لیکن یہ مال ایسی جگہ پر خرچ ہوگا جہاں خرچ نہ ہونا چاہیے۔

السّكر۔ مال من سلطان اذا كان السّكر من شراب والّا فلا خير فيه النقصان فی الجسد مثل الهزال والضعف كل ذلك لا خير فيه۔

نشہ شراب کا ہو تو بادشاہ سے مال ملے گا لیکن شراب کے بغیر نشے کو دیکھنے میں کوئی بھلائی نہیں۔ جسم میں نقصان یا کمی، جسم کے اندر خواب میں کسی کمزوری یا دبلے پن کو دیکھنا کسی طرح اچھا نہیں۔

القوّة فی الدين والحال ومن رأى انه يحمل حملًا ثقيلًا اصابه همّ وغمّ وجميع ما يخرج من بطون الناس والدوابّ من الارواث فهو مال فان كان ذا رائحة كريهة فهو مال حرام وكل ما قلّت رائحته كان اخفّ اثمًا وتحريمًا۔

قوت کی تعبیر یہ ہے کہ دین اور اس کی حالت میں قوت و طاقت نصیب ہوگی۔ اگر کسی نے دیکھا کہ وہ بھاری بوجھ اٹھا رہا ہے تو اس کو رنج و غم نصیب ہوگا اور انسانوں اور جانوروں کے پیٹ سے نکلنے والی ہر چیز گوبر، فضلہ وغیرہ کو خواب میں دیکھنا حرام مال پر دلالت کرتا ہے اور جس جس چیز میں بو کم ہوگی اس کی حرمت اور گناہ کم ہوگا۔

وارواث ما لا يؤكل لحمه مال حرام ومن رأى انه يتلطّخ بالغائط او اصاب ثيابه او ملكه واحرزه فان ذلك مال حرام يصيبه ومن رأى انه احدث فانه يخرج منه مال بقدر ما خرج منه او يحدث على نفسه امرًا يضرّه۔

حرام جانور جن کا گوشت نہیں کھایا جاتا ان کے فضلے کو خواب میں دیکھنے کی تعبیر حرام مال ہے۔ اگر کسی نے دیکھا کہ اس کے جسم پر یا کپڑوں کو پاخانہ لگ گیا ہے یا وہ اس کا مالک بن گیا ہے اور اس کی حفاظت کر رہا ہے تو اسے حرام مال ملے گا۔ اگر کوئی دیکھے اس کا پاخانہ خطا ہوگیا ہے تو جس قدر پاخانہ نکلا اس کا اتنا مال ضائع ہوگا یا اس سے کوئی نقصان دہ کام ہوگا۔

وَمَتىٰ كَثُرَ الْغَائِطُ وَصَارَ مِثْلَ
الْوَحْلِ وَالْمَطَرِ وَالسَّيْلِ فَلَا خَيْرَ فِيهِ
أَصْلًا وَرُبَّمَا أَصَابَهُ خَوْفٌ مِّنْ سُلْطَانٍ
وَمَنْ رَأَى أَنَّهُ أَحْدَثَ شَيْئًا غَيْرَ الْعَادَةِ
مِثْلَ الدَّمِ وَالدُّودِ وَالْقَمْلِ وَالْقَيْحِ وَ
مَا أَشْبَهَ ذٰلِكَ فَإِنَّهُ يُفَارِقُ مِنْ نَفْسِهِ
إِلَيْهِ ذٰلِكَ الْخَارِجُ مِنْ مَالٍ وَعَائِلَتِهِ
بِقَدْرِهِ۔

وَمَنْ رَأَى أَنَّهُ خَرَجَ مِنْهُ رِيحٌ
لَهُ صَوْتٌ فَإِنَّهُ يَتَكَلَّمُ بِكَلِمَةٍ يَضْحَكُ
السَّامِعُ لَهَا وَمَنْ رَأَى أَنَّهُ خَرَجَ مِنْ
دُبُرِهِ دَمٌ فَإِنْ تَلَطَّخَ بِهِ نَالَ مَالًا بِقَدْرِهِ
وَمَنْ رَأَى أَنَّهُ بَصَقَ يَخْرُجُ مِنْهُ كَلَامٌ
يُنْقَلُ مِنْهُ بِغَيْرِهِ۔

اگر پاخانہ کیچڑ، بارش یا سیلاب کی طرح نکلا
تو اس میں بالکل خیر نہیں بلکہ یہ بھی ہو سکتا ہے کہ
اسے حاکم کی طرف سے کوئی خطرہ لاحق ہو۔ اگر کسی
نے دیکھا کہ عادت کے خلاف اس کے بدن سے
خون، کیڑے، جوئیں، پیپ یا اسی قسم کی کوئی
چیز خارج ہوئی ہے تو اس کے مال یا خاندان
وغیرہ میں اسی قدر نقصان ہوگا یا کمی ہوگی جتنی
اس نے خواب میں دیکھی ہے۔

اور اگر کسی نے خواب میں دیکھا کہ اس کی آواز
کے ساتھ ہوا خارج ہوئی ہے تو تعبیر یہ ہے کہ
وہ کوئی ایسی بات کرے گا جسے سن کر لوگ ہنسیں گے۔
اگر کسی کے پاخانے والی جگہ سے خون نکلا اور
اس کے جسم سے لگ گیا تو اسے اسی قدر مال ملیگا۔
جس نے خواب میں تھوکا، وہ کوئی بات کرے گا
جس کی نسبت اس کے بجائے کسی اور طرف
ہوگی۔

السُّعَالُ۔ مَنْ رَأَى أَنَّهُ يَسْعَلُ فَإِنَّهُ يَشْكُو
رَجُلًا وَمَنْ رَأَى أَنَّهُ يُفَارِقُ فَإِنَّهُ يَغْضَبُ
وَيَتَكَلَّمُ بِمَا لَا يُرِيدُ مِنَ الْكَلَامِ۔

کھانسی: خواب میں کھانسنے کی تعبیر یہ ہے کہ وہ
کسی کے خلاف شکایت کرے گا۔ اگر دیکھا کہ اس کی
اس کی ناک سے مادہ نکل رہا ہے تو تعبیر یہ ہے
کہ وہ غصے میں ناگفتنی باتیں کرے گا۔

الْقَيْءُ وَالْوَدِيُّ۔ تَوْبَةٌ وَمُرَاجَعَةٌ وَ

قے یا ودی اگر خواب میں قے کی یا پیشاب کے



الْوَدِيُّ هُوَ مَا يُبْصِرُ خَارِجًا يَخْرُجُ بِأَثَرِ
الْبَوْلِ فَإِنْ كَانَ الَّذِي خَرَجَ مِنْهُ الْقَيْءُ
رَائِحَتُهُ وَطَعْمُهُ وَلَوْنُهُ غَيْرَ كَرِيهٍ
فَإِنَّهُ يَتُوبُ إِلَى اللهِ تَعَالَى تَوْبَةً نَّصُوحًا
وَيَرْجِعُ عَنِ الْمَعَاصِي بِنَفْسِهِ وَإِنْ كَانَ
الْقَيْءُ كَرِيهًا فَإِنَّهُ يُحْدِثُ عَلَى نَفْسِهِ
سُوْءًا يَتَأَذَّى مِنْهُ۔

بعد سفید گاڑھا پانی (ودی) نکلا تو اس کی تعبیر توبہ
اور اللہ کی طرف پھرنا ہے۔ اگر قے تو (و اور بدذائقہ
یا بدرنگ نہ ہو تو وہ اللہ تعالے کے حضور خالص
توبہ کرے گا اور گناہوں سے از خود کنارہ کش
ہو جائے گا۔ اور اگر قے ناگوار ہو تو اسے کسی اذیت
ناک برائی کا سامنا ہوگا

الْحِجَامَةُ۔ مَنْ رَأَى أَنَّهُ احْتَجَمَ
فَإِنَّهُ يُكْتَبُ عَلَيْهِ شَرْطٌ أَوْ يُقَلَّدُ أَمَانَةً
إِنْ كَانَ الْحَجَّامُ مَجْهُولًا وَإِنْ كَانَ
مَعْرُوفًا فَإِنَّهُ يَذْهَبُ مِنْ مَالِهِ شَيْءٌ
وَإِنْ كَانَتِ الْحِجَامَةُ فِي الْعُنُقِ نَقَصَتْ
أَمَانَتُهُ۔

سینگیاں لگوانا: اگر کسی نے خواب میں دیکھا کہ
اس نے کسی نامعلوم آدمی سے سینگیاں یا
پچھنے لگوائے تو تعبیر یہ ہے کہ یا تو اس کے خلاف
کوئی شرط لکھی جائے گی یا اس کے پاس کوئی
امانت رکھی جائے گی۔ اگر معلوم آدمی سے پچھنے
لگوائے تو اس کا کچھ مال نکل جائے گا اور اگر پچھنا
گردن میں لگا تو امانت میں کچھ نقصان ہو جائے گا۔

الرُّعَافُ۔ صِحَّةُ جِسْمِ صَاحِبِهَا وَرُبَّمَا
كَانَ هُوَ نُقْصَانٌ فِي الْمَالِ وَالْجَاهِ وَ
الشَّرَفِ أَوْ رَأْسِ الْمَالِ۔

نکسیر کی تعبیر خواب دیکھنے والے کے جسم کی
صحت ہے کبھی اس کی تعبیر مال، مرتبے، عزت
اور جمع پونجی میں کمی سے کی جاتی ہے۔

الْفَصَادَةُ۔ مَالٌ يَخْرُجُ مِنْ يَدِهِ إِلَى
السُّلْطَانِ فَإِنْ أَخَذَ الدَّمَ فِي طَسْتٍ فَإِنَّهُ
يَمْرَضُ وَيُنْفِقُ مَالَهُ عَلَى امْرَأَةٍ وَقِيلَ
يُنْفِقُهُ عَلَى نَفْسِهِ وَلَا تَلَطَّخَ بِالدِّمَاءِ

فصد کھلوانے کی تعبیر یہ ہے کہ مال خواب
دیکھنے والے کے ہاتھ سے نکل کر بادشاہ کے
پاس چلا جائے گا۔ اگر خون طشت
میں جمع کیا تو بیمار ہو جائے گا اور اپنا مال کسی عورت پر

وَالْأَرْوَاثُ وَجَمِيعُ مَا يَخْرُجُ مِنَ الْجَسَدِ أَمْوَالٌ غَيْرُ طَيِّبَةٍ۔

حِكَايَاتٌ تَلِيقُ بِهٰذَا الْبَابِ!

قِيلَ جَاءَ رَجُلٌ إِلَى مُحَمَّدِ بْنِ سِيرِينَ رَحِمَهُ اللّٰهُ تَعَالَى فَقَالَ كَأَنَّ رَأْسِي قَدْ حُلِقَ أَوْ قَالَ قُطِعَ فَقَالَ لَهُ عَبْدُكَ هٰذَا يُفَارِقُكَ بِعِتْقٍ أَوْ تَمُوتُ أَنْتَ أَوْ هُوَ قَالَ فَمَا لَبِثَ إِلَّا خَمْسَةَ أَيَّامٍ أَوْ سِتَّةً وَمَاتَ الرَّجُلُ رَحِمَهُ اللّٰهُ تَعَالَى

حِكَايَةٌ۔ قِيلَ جَاءَ رَجُلٌ إِلَى جَعْفَرِ نِ الصَّادِقِ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُ فَقَالَ رَأَيْتُ امْرَأَةً حَلَقَتْ رَأْسِي وَلِحْيَتِي فَقَالَ هٰذِهِ رُؤْيَا غَيْرُ مَحْمُودَةٍ أَمَّا الْمَرْأَةُ فَهِيَ السَّنَةُ وَالرَّأْسُ مَالُ الرَّجُلِ وَجَاهُهُ وَزِينَتُهُ وَمَا أَنْعَمَ اللّٰهُ بِهِ عَلَيْهِ وَجَمِيعُ ذٰلِكَ يَزُولُ عَنْكَ لٰكِنْ عِبْرَةٌ بِأَنِّي إِلَيْكَ يَكُونُ لِكَ رَأَيْتَ امْرَأَةً فَعَلَتْ ذٰلِكَ فَمَا كَانَ إِلَّا أَيَّامٌ يَسِيرَةٌ حَتّٰى وَقَعَ بِذٰلِكَ

خرچ کرے گا۔ ایسے خواب کی یہ تعبیر بھی دی گئی ہے کہ وہ مال کو اپنی ذات پر خرچ کرے گا۔ خون پاخانہ فضلہ وغیرہ بدن سے نکلنے والی چیزوں میں لت پت ہونے سے مراد حرام مال ہے۔

## اس باب سے متعلق چند حکایات

کہا گیا ہے کہ ایک شخص نے محمد بن سیرین رحمۃ اللہ علیہ کے پاس حاضر ہو کر کہا کہ میں نے خواب میں دیکھا ہے کہ میرا سر مونڈ دیا گیا ہے یا اس نے کہا کہ کاٹ دیا گیا ہے تو امام محمد نے فرمایا کہ یا تو تیرا یہ غلام آزاد ہو کر تجھ سے جدا ہو جائے گا۔ یا اس کی یا تیری موت آجائے گی یہی ہوا، پانچ چھ دن کے بعد وہ آدمی مر گیا۔

حکایت ہے کہ ایک شخص امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ کے پاس آیا۔ اس نے خواب بیان کیا کہ ایک عورت نے میری داڑھی یا سر کو کاٹ دیا ہے۔ اس پر آپ نے فرمایا کہ یہ خواب اچھا نہیں۔ عورت کی تعبیر سال اور سر کی تعبیر آدمی کا مال، یہ سب چیزیں تجھ سے چھن جائیں گی مگر چونکہ تیرے خواب میں عورت نے ایسا کیا ہے اس لیے انکا نعم البدل تجھے مل جائے گا۔ چند ہی دن میں اس آدمی کو تعبیر کے مطابق واقعہ پیش آیا۔



الرَّجُلِ مَا عَبَّرَهُ الْإِمَامُ۔

حِكَايَةٌ۔ يُحْكَى أَنَّ جَمَاعَةً مِنْ بَغْدَادَ جَلَسُوا يَتَذَاكَرُونَ الرُّؤْيَا فَقَالَ رَجُلٌ مِنْهُمْ إِنِّي أُخْبِرُكُمْ بِعَجِيبَةٍ وَذٰلِكَ أَنِّي رَأَيْتُ فِي نَوْمِي كَأَنَّ حَجَّامًا حَلَقَ شَارِبِي وَلِحْيَتِي فَلَمَّا انْتَبَهْتُ أَتَيْتُ إِلَى جَعْفَرِ نِ الصَّادِقِ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ فَقَصَصْتُ عَلَيْهِ رُؤْيَايَ فَقَالَ لِي تَقَعُ فِي أَمْرٍ شَنِيعٍ فَيَذْهَبُ جَاهُكَ وَبَهَاؤُكَ بَيْنَ النَّاسِ وَتُحْزَنُ بِذٰلِكَ أَمَاشِيًا ثُمَّ رَجَعْتُ مِنْ عِنْدِهٖ مَغْمُومًا فَجَلَسْتُ فِي بَيْتِي أَرْبَعَةَ أَيَّامٍ ثُمَّ خَرَجْتُ فَجُزْتُ بِبَابِ الْمَسْجِدِ فَرَأَيْتُ صَدِيقًا لِي قَدْ أُخْرِجَ مِنَ السِّجْنِ وَجَرَّدُوهُ مِنْ ثِيَابِهٖ لِيَضْرِبُوهُ قَالَ فَلَمَّا رَآنِي قَالَ يَا فُلَانُ قُلْتُ لَهُ لَبَّيْكَ قَالَ وَاللّٰهِ إِنَّكَ رَمَيْتَنِي فِي هٰذَا الضِّيقِ وَلَوْلَا أَنْتَ مَا حُبِسْتُ فَرَدِّ الْمَالَ الَّذِي أَخَذْتَهُ وَدَفَعْتَهُ إِلَيْكَ وَحَمَلْتَهُ إِلَى مَنْزِلِكَ تَرُدُّهُ إِلَى أَرْبَابِهٖ وَخَلِّصْنِي مِنْ هٰذَا الضِّيقِ فَقُلْتُ لَهُ عِنْدَ ذٰلِكَ

حکایت۔ کہتے ہیں کہ بغداد میں ایک جماعت باہمی گفتگو میں خوابوں کا تذکرہ کر رہی تھی۔ ان میں سے ایک بولا میں تمہیں ایک عجیب واقعہ سناتا ہوں کہ خواب میں ایک سینگی لگانے والے نے میری مونچھیں اور داڑھی مونڈ دی۔ میں نے نیند سے بیدار ہو کر حضرت جعفر صادق رضی اللہ عنہ کی خدمت میں حاضری دی اور خواب سنایا تو آپ نے تعبیر دی کہ تو ایسی مصیبت میں گرفتار ہوگا جس سے تیری عزت وآبرو ختم ہو کر رہ جائے گی اور تجھے بہت دکھ ہوگا۔ میں وہاں سے رنجیدہ واپس آیا اور چار دن گھر سے نہیں نکلا۔ پانچویں دن مسجد کے دروازے کے پاس آیا تو ایک دوست مجھے دکھائی دیا جسے جیل سے نکال کر اس کا لباس اتار دیا گیا تھا تاکہ کوڑے لگائے جائیں۔ اس نے مجھ کو دیکھا تو میرا نام لے کر آواز دی۔ میں نے جواب دیا تو وہ بولا، خدا کی قسم تو نے مجھے مصیبت میں ڈالا ہے۔ تو نہ ہوتا تو میں جیل نہ جاتا۔ میں نے جو مال چوری کر کے تجھے دیا تھا اور تو اسے اپنے گھر لے گیا تھا، وہ اس کے مالکوں کو

أعوذ بالله من الشيطان الرجيم والله ما دنوت إلى شيئا وإني بريء مما تقول فقال لي لا تطول على سلمت إليك من الثياب ما هو كذا وكذا ومن المال كذا وكذا قال فعند ذلك أخذوني وأدخلوني معه السجن وطالبوني بالذي سماه لي فما أشعر إلا وقد أخرجوني من السجن وضربوني ثلاثة حدود واشتهرت ببغداد أني شاركت اللص ولم أزل محبوسا حتى ولد للخليفة ولد فأمر بإطلاق من بالسجن فأطلقت في الجملة ولولا ذلك لكنت محبوسا إلى الممات فما رأيت تأويلا أصح من ذلك التأويل۔

دے کر مجھے مصیبت سے چھڑا۔ میں نے کہا اعوذ باللہ من الشیطان الرجیم (میں مردود شیطان سے بچنے کے لیے خدا کی پناہ میں آتا ہوں) قسم بخدا تو نے مجھے کوئی مال نہیں دیا اور میں اس الزام سے بری ہوں وہ بولا بس زیادہ باتیں نہ بنا، میں نے خود تجھے اس اس قسم کے کپڑے دیے اور ایسا مال دیا تھا۔ سپاہیوں نے یہ بات سن کر مجھے گرفتار کر لیا اور اس کے ساتھ مجھے بھی جیل میں بند کر دیا اور مجھ سے وہ کپڑے اور مال مانگنے لگے۔ اس کے بعد مجھے یہی علم ہے کہ مجھے قید خانے سے نکال کر تین حدیں مجھ پر جاری کیں اور میں چور کے ساتھی کی حیثیت سے بغداد بھر میں بدنام ہو گیا حتیٰ کہ خلیفہ کے ہاں بیٹا پیدا ہوا اور اس خوشی میں قیدیوں کی رہائی کا حکم ہوا تو میں بھی رہا ہو گیا۔ اگر ایسا نہ ہوتا تو میں زندگی بھر جیل ہی میں رہتا۔ چنانچہ خواب کی اس سے زیادہ سچی تعبیر میں نے کبھی نہیں دیکھی۔

حكاية - جاء رجل إلى محمد بن سيرين رحمه الله تعالى فقال إني خطبت امرأة ورأيتها في منامي سوداء اللون قصيرة القامة فقال له اذهب

حکایت: ایک شخص محمد بن سیرین رحمہ اللہ تعالیٰ کے پاس آیا اور بتایا کہ میں نے ایک خاتون کو نکاح کا پیغام دیا پھر میں نے اسے خواب میں دیکھا کہ اس کا رنگ سیاہ اور قد چھوٹا ہے۔



فتزوج بها أما سوادها فكثرة خيرها ومالها وأما قصرها فدل التبدل على قصر عمرها قال فعند ذلك مضى الرجل إلى المرأة وتزوج بها فما لبثت معه إلا أياما يسيرة وماتت فورث منها مالا جزيلا فكان كما عبر رحمه الله تعالى۔

انہوں نے کہا کہ جا کر اس سے شادی کرے کیونکہ سیاہی کا مطلب یہ ہے کہ اس کے پاس مال و دولت اور شان و شوکت بہت ہے اور پستہ قد ہونے سے مراد یہ ہے کہ اس کی عمر کم ہو گی۔ تعبیر سن کر اس شخص نے اس خاتون سے شادی کر لی۔ چند دنوں میں وہ مر گئی اور وہ آدمی اس کی کثیر دولت کا مالک ہو گیا چنانچہ امام رحمۃ اللہ علیہ کی تعبیر درست نکلی۔

حكاية - حكي أن رجلا جاء إلى محمد بن سيرين رحمه الله تعالى فقال رأيت كأن ولدي كتفني بحبل أسود فقال له هذا الولد مبارك وعليك دين وسوف يقضيه عنك ويمنعك من التعب وغيره ويتولى هو الإنفاق عليك ويقوم بأمورك لأن كل سواد مال فقال الرجل والله صدقت يا سيدي والله أعلم۔

حکایت: ایک آدمی محمد بن سیرین علیہ الرحمہ کے پاس آیا اور بتایا کہ خواب میں میرے بیٹے نے مجھے کالی رسی سے باندھ دیا ہے۔ آپ نے اسے فرمایا کہ تیرا لڑکا بابرکت ہے اور تجھ پر جو بہت سا قرضہ ہے، وہ سب اتار دے گا اور تجھے محنت مزدوری سے بچائے گا، تجھ پر مال خرچ کرے گا اور تیری ضرورتیں پوری کرے گا۔ کیونکہ سیاہی کی تعبیر مال و دولت ہے۔ اس پر اس آدمی نے کہا کہ خدا کی قسم! آپ نے درست ارشاد فرمایا۔ واللہ اعلم۔

## الباب العاشر

في تعبير التزويج والنكاح وفروج النساء والحمل والولادة والرضاع وشبهه

## دسواں باب

شادی نکاح، عورتوں کی شرمگاہوں، حمل، پیدائش، رضاعت وغیرہ کو خواب میں دیکھنے کے بارے میں

التزويج - في التأويل هو فخر ونبل

شادی کی تعبیر بیوی یا منگیتر کے حوالے سے

شرف وسلطان ودنیا علی قدر تلك المرأة التی تزوج بها او نسبت الیه ومن تزوج بامرأة میتة فانه یظفر بامر میئوس منه ومن رأی ان منیه قد خرج ولم یطأ امرأة و لا رآها فانه یتسبب فی قتل انسان ومن سلم علی انسان فانه یخطب الیه ان کان الرجل معروفا لنفسه بنفسه او لولده او لغیره فان رد علیه السلام اجابه وان لم یرد علیه السلام لم یجبه وربما تزوج البادی زوجة الآخر وان کان الرجل غیر معروف فانه یتزوج فی ارض الغربة ومن رأی زوجته ینکحها غیره اصاب اهل بیت المرأة خیرا وغنی ومن رأی انه ینکح امه او اخته او ذات رحم فان کان ذلك النکاح فی الاشهر الحرم فانه یطأ ارض الحرم وان لم یکن النکاح فی الاشهر الحرم فانه یصل رحمه ویبر اقاربه بعد قطیعته لهم۔

فخر و شرف، عزت اور دنیوی مقام حاصل کرنا ہے۔ اگر کسی نے خواب میں مُردہ عورت سے شادی کی تو وہ ایسے معاملے میں جس میں کامیابی کے امکانات معدوم ہو گئے ہوں، کامیابی حاصل کرے گا۔ اگر کسی نے دیکھا کہ اس نے نہ کسی عورت سے صحبت کی، نہ کسی عورت کو دیکھا مگر اس کی منی خارج ہوئی ہے تو وہ کسی کے قتل کا ذریعہ بنے گا۔ اگر کوئی دیکھے کہ اس نے کسی مشہور اور جانے پہچانے شخص کو سلام کیا ہے تو تعبیر یہ ہے کہ وہ اس سے اپنے یا بیٹے یا کسی اور کی شادی کے لیے بات کرے گا۔ اگر سلام کا جواب دیا گیا ہو تو بات منظور ہوگی ورنہ نہیں۔ ایک تعبیر یہ بھی ہے کہ سلام میں ابتدا کرنے والا دوسرے کی بیوی سے شادی کرے گا۔ لیکن اگر سلام اس کو کیا جو مشہور آدمی نہیں ہے تو خواب دیکھنے والا پردیس میں شادی کرے گا۔ جس نے دیکھا کہ اس کی بیوی سے کوئی اور شادی کر رہا ہے تو مراد یہ ہے کہ اس عورت کے گھر والوں کو کہیں سے بھلائی اور دولت حاصل ہوگی۔ اگر دیکھے کہ ماں، بہن یا کسی ایسے رشتہ دار سے نکاح کر رہا ہے جس سے



ومن رأی انه ینکح رجلا فان کان ذلك الرجل مجهولا وهو شاب فانه یظفر بعدوه وان کان معروفا ولیس بینهما عداوة فان المفعول یصیب من الفاعل خیرا او من سمیه او من نظیره وان کان رجلا مجهولا فانه یحکم طلب الدنیا او یجتمع بما فیه حظا وبخت ومن رأی لامرأة ذکرا فان کانت حاملا یکون معها غلام ویکون مبلغه مبلغا حسنا ویسود اهل بیته وکذلك اذا کان لها ولد [illegible]ضا ولم تکن حاملا فانها لا تلد بعد ذلك ولدا قط وان ولدت مات الولد قبل بلوغه وکذلك اذا رأت المرأة ان لها لحیة مثل الرجل وربما انصرفت الدنیا الی قیم بیتها فصار لها ذکر

نکاح جائز نہیں اور یہ نکاح اشہر حرام (ذی قعدہ، ذی الحجہ، محرم یا رجب) میں ہو تو وہ مکہ مکرمہ یا مدینہ منورہ کی زیارت کرے گا۔ اگر ان مہینوں میں نہیں تو صلہ رحمی کرے گا اور قطع رحمی کے بعد رشتے داروں سے نیکی کرے گا۔

اور اگر خواب میں کسی آدمی سے نکاح کر رہا ہو اور وہ آدمی نا آشنا مگر جوان ہو تو خواب دیکھنے والا اپنے دشمن پر فتح یاب ہوگا اور اگر اسے پہچانتا ہے اور ان دونوں میں دشمنی نہیں ہے تو وہ اس معلوم آدمی سے یا اس سے ملتے جلتے یا ہم نام کسی شخص سے فائدہ پائے گا۔ اور اگر وہ شخص نامعلوم ہو تو خواب دیکھنے والے کی دنیا حاصل کرنے کی خواہش مضبوط ہوگی یا وہ خوش بختی اور لذت اندوزی پائے گا۔ اگر کسی نے کسی عورت کو عضو تناسل کا مالک دیکھا تو اگر وہ عورت حاملہ ہے تو بیٹا جنے گی جو بلند مرتبہ اور گھر والوں کا سردار ہوگا۔ اگر اس عورت کی گود میں لڑکا موجود ہو اور وہ خود حاملہ نہ ہو تو بھی وہ موجود لڑکا اچھے مقام اور دولت کا حامل ہوگا مگر اس کے بعد اس کے ہاں کبھی اولاد نہ ہوگی یا ہوگی تو لڑکا بالغ ہونے سے پہلے مر جائے گا۔ اسی طرح اگر عورت خواب میں دیکھے کہ

سائر مشهورة بين الناس يتشرف به۔

ومن رأى أن له فرجا كفرج المرأة أصاب ذلك فإن رأى أنه ينكح في ذلك الفرج فإن كان ذلك الفاعل معروفا نال حاجته من المفعول به بعد إذلاله وإن مجهولا فإنه يذل ويمتهن ومن رأى أنه ينكح في دبره ملك مالا من ميراث إن عرف الناكح فإن جهله طال عمره وإن نكحته بهيمة أو دابة أصاب مالا ممن تنسب تلك البهيمة إليه ومن رأى أن له ذكرا مثل ذكر الدواب كان كثير النسل ومن رأى أنه ينكح بهيمة يعرفها فإنه يوصل خيره لمن لا يستحقه وربما تكون الوصلة لمن تنسب إليه تلك البهيمة ولا يؤجر عليه فإن كانت البهيمة مجهولة فإنه يظفر بعدو له ذليل وهين وكذلك إذا رأى أنه ينكح طائرا أو وحشا ومن

اس کے مردوں کی طرح داڑھی ہے تو یہی خواب کی تعبیر گھر والے کی طرف ہوتی ہے کہ اس عورت کی شہرت کے باعث خاوند شہرت اور عزت پائیگا۔

اور اگر کسی آدمی نے دیکھا کہ اس کا عضو عورت کی شرمگاہ کی طرح ہے تو اسے کشادگی نصیب ہوگی۔ اگر دیکھا کہ اس کی شرمگاہ میں صحبت کی جا رہی ہے اور کرنے والا آشنا سا ہے تو اس فاعل کی ضرورت مفعول بہ کو ذلیل کرنے کے بعد پوری ہو جائے گی۔ لیکن اگر صحبت کرنیوالا غیر آشنا اور نامعلوم ہے تو صرف ذلت و رسوائی پائے گا۔ اگر کسی نے خواب میں دیکھا کہ اس کے ساتھ اغلام کیا جا رہا ہے تو اگر فاعل معلوم ہے تو خواب دیکھنے والا میراث میں بہت مال پائیگا لیکن اگر صحبت کرنے والا معلوم نہ ہو تو عمر کی درازی کی علامت ہے۔ اگر خواب میں کسی جانور یا چوپائے نے صحبت کی ہے تو اسے اس آدمی سے مال ملے گا جس سے چوپایہ منسوب ہوگا اگر دیکھا کہ اس کا عضو تناسل چوپایوں جیسا ہے تو نسل زیادہ ہوگی۔ اگر کوئی خواب میں کسی جانے پہچانے چوپائے سے صحبت کرتا پائے تو تعبیر یہ ہے کہ اس کی بھلائی کسی غیر مستحق کو



رأى أن امرأته حائض تغلق عليه أمره وإن رأى أنه هو الحائض أتى أمرا محرما ومن رأى أنه جنب اختلط عليه أمره وكل منام أنزل فيه المني ووجب عليه الغسل منه فلا تأويل له لأنه أحلام من الشيطان الرجيم۔

ملے گی یا اس کو جس سے چوپایہ منسوب ہوگا اور خواب دیکھنے والا اس کا کوئی اجر نہ پائے گا۔ لیکن اگر جانور نامعلوم ہوا تو اسے دشمن کے مقابلے میں کامیابی ہوگی اور وہ دشمن کو ذلیل کرے گا۔ اگر پرندے یا کسی وحشی جانور سے صحبت کر رہا ہو تو بھی تعبیر یہی ہوگی۔ اگر خواب میں اپنی بیوی کو حیض آتے دیکھا تو اس کے کام بند ہو جائیں گے۔ اگر دیکھا کہ خود اس کو حیض آرہا ہے تو وہ حرام کا مرتکب ہوگا۔ اگر دیکھا کہ وہ ناپاک ہے تو اس کے معاملات مخلوط ہو جائینگے اور جس خواب میں منی خارج ہو اور غسل واجب ہو جائے تو اس کی کوئی تعبیر نہیں کیونکہ احتلام مردود شیطان کا وسوسہ ہے۔

حكاية - جاء رجل إلى الإمام محمد بن سيرين رحمه الله تعالى فقال له إني رأيت مناما وأنا منه مغموم وأستحيي أن أقصه عليك فقال له الإمام اكتبه لي في رقعة فكتب في رقعة اعلم يا سيدي إني كنت غائبا منذ ثلاثة أشهر فرأيت في المنزل الذي كنت فيه كأني تركبت منه وأتيت منه وأتيت إلى منزلي فرأيت زوجتي كأنها نائمة

**حکایت:** ایک آدمی حضرت محمد بن سیرینؒ کے پاس آیا اور کہا کہ میں نے جو رنج دہ خواب دیکھا ہے، اسے بیان کرنے سے شرم آتی ہے۔ امام نے فرمایا کہ تو اسے کاغذ پر لکھ دے۔ اس نے لکھا کہ حضرت! میں تین ماہ سے گھر میں نہیں تھا اور جہاں تھا، وہاں میں نے خواب میں دیکھا گویا میں وہاں سے سوار ہو کر اپنے گھر گیا اور دیکھا کہ میری بیوی سو رہی ہے اور اس کی شرمگاہ پر دو مینڈھے سینگ لڑا رہے ہیں اور ایک نے دوسرے کو زخمی کر دیا ہے

وَكُنْتُمَا يَنْتَطِحَانِ عَلَى فَرْجِهَا وَقَدْ
أَدْمَى أَحَدُهُمَا الْآخَرَ وَقَدْ هَجَرْتُهَا
لِأَجْلِ ذٰلِكَ مُنْذُ رَأَيْتُ هٰذِهِ الرُّؤْيَا
وَأَنَا وَاللّٰهِ أُحِبُّهَا ثُمَّ قَدَّمَ الْوَرَقَةَ إِلَى
الْإِمَامِ فَلَمَّا قَرَأَهَا رَفَعَ رَأْسَهُ وَقَالَ
لَا تَهْجُرْ زَوْجَتَكَ فَإِنَّهَا امْرَأَةٌ عَفِيفَةٌ
حُرَّةٌ طَاهِرَةٌ وَإِنَّهَا لَمَّا سَمِعَتْ بِقُرْبِكَ
وَسُرْعَةِ حُصُولِ قُدُومِكَ وَصِرْتَ
قَرِيبًا مِنْ مَنْزِلِهَا أَرَادَتْ أَنْ تَنْتِفَ
الْمَكَانَ بِمَا يُنْتَفُ بِهِ الشَّعْرُ فَلَمْ
تَقْدِرْ عَلَى وُجُودِهِ فَأَعْيَتْهَا الْحِيلَةُ وَلَا
اسْتَطَاعَتْ أَنْ تَنْتِفَهُ بِغَيْرِ مَا عَالَجَتْ
بِهِ فَخَافَتْ سُرْعَةَ قُدُومِكَ عَلَيْهَا
فَعَالَجَتْ ذٰلِكَ الشَّعْرَ بِالْمِقْرَاضِ وَ
قَدْ أَثَّرَ فِيهِ الْمِقْرَاضُ أَثَرًا ظَاهِرًا
فَإِنْ أَرَدْتَ بَيَانَ ذٰلِكَ فَامْضِ لَهَا
السَّاعَةَ وَانْظُرْ فَإِنَّكَ تَجِدُ مَا ذَكَرْتُهُ
لَكَ صَحِيحًا قَالَ فَعِنْدَ ذٰلِكَ مَضَى الرَّجُلُ
إِلَى زَوْجَتِهِ وَدَنَا مِنْهَا وَأَرَادَ وِصَالَهَا
تَنَفَّرَتْ مِنْهُ وَقَالَتْ وَاللّٰهِ لَا أُمَكِّنُكَ
مِنِّي حَتَّى تُخْبِرَنِي لِأَيِّ شَيْءٍ هَجَرْتَنِي

میں نے جب سے یہ خواب دیکھا ہے، اپنی بیوی کو
چھوڑ رکھا ہے حالانکہ خدا کی قسم! میں اس سے
بہت محبت کرتا ہوں۔ اس نے یہ عبارت لکھ کر کاغذ
امام کو پیش کیا۔ امام نے اسے پڑھ کر سر اٹھایا اور فرمایا
کہ اپنی بیوی کو مت چھوڑ کیونکہ وہ ایک پاکدامن اور
پاکباز خاتون ہے اور واقعہ یہ ہے کہ جب اس نے
سنا کہ تو آرہا ہے اور پہنچنے ہی والا ہے اور اسے
شرمگاہ سے بال صاف کرنے کی غرض سے اسے
کوئی چیز نہ ملی اور کوئی تدبیر نہ بن پڑی کہ وہ ان بالوں کو
صاف کر سکے تو اس نے یہ موئے زیریں قینچی سے
کاٹ دیے۔ اور قینچی نے اس پر زخم کر دیا۔ اگر تو
تصدیق چاہتا ہے تو ابھی جا کر دیکھ لے، میرے
قول کو سچا پائے گا۔ چنانچہ وہ شخص اسی وقت اپنی
بیوی کے پاس گیا اور اسے قریب بلا کر اس سے
جماع کرنا چاہا تو عورت بدکنے لگی اور کہا خدا
کی قسم، تجھے اس وقت تک قریب نہ آنے دوں گی
جب تک وضاحت نہ کرے کہ سات ماہ سے مجھے
کیوں چھوڑ رکھا تھا۔ اس نے خواب کا قصہ سنایا
اور امام محمد کی تعبیر کے متعلق بتایا، وہ کہنے لگی
خدا کی قسم امام نے سچ فرمایا ہے۔ پھر مرد کا ہاتھ
اس مقام پہ رکھا تو اس نے دیکھا کہ حضرت شیخ کے



مُنْذُ سَبْعَةِ أَشْهُرٍ قَالَ فَعِنْدَ ذٰلِكَ أَخْبَرَهَا
بِخَبَرِ الرُّؤْيَا وَكَيْفَ عَبَّرَهَا لَهُ الْإِمَامُ
رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُ فَقَالَتْ وَاللّٰهِ لَقَدْ
صَدَقَ الْإِمَامُ ثُمَّ إِنَّهَا أَخَذَتْ يَدَهُ
فَوَضَعَتْهَا عَلَى الْمَكَانِ فَوَجَدَ الْقُطْنَةَ
لَاصِقَةً عَلَى الْجُرْحِ الَّذِي ذَكَرَهُ الشَّيْخُ
وَأَخْبَرَهُ بِذٰلِكَ قَالَ فَعِنْدَ ذٰلِكَ حَمِدَ
اللّٰهَ سُبْحَانَهُ وَتَعَالَى وَأَثْنَى عَلَيْهِ۔
اَلْحَبَلُ - مَنْ رَآهُ فَإِنَّ ذٰلِكَ زِيَادَةٌ فِي
دُنْيَاهُ وَمَالِهِ وَرُبَّمَا كَانَ الْحَبَلُ خَوْفًا
مِنْ إِنْسَانٍ كَمَا يُقَالُ فِي الْمَثَلِ قَدْ حَبَلَ
فِي الْأَرْضِ خَوْفُ فُلَانٍ۔
اَلْوِلَادَةُ - مَنْ رَأَى فِي مَنَامِهِ أَنَّهُ وُلِدَ
لَهُ جَارِيَةٌ كَانَ ذٰلِكَ خَيْرًا يَنَالُهُ وَفَرَجًا
عَاجِلًا وَإِنْ كَانَ الْمَوْلُودُ غُلَامًا أَصَابَهُ
هَمٌّ وَغَمٌّ وَنَكَدٌ وَكَذٰلِكَ لَوْ رَأَى أَنَّهُ
يَشْتَرِي جَارِيَةً يَنَالُ خَيْرًا وَفَرَجًا وَإِنْ
رَأَى أَنَّهُ يَشْتَرِي غُلَامًا أَصَابَهُ هَمٌّ وَ
كَذٰلِكَ إِذَا رَأَى أَنَّ زَوْجَتَهُ وَلَدَتْ
غُلَامًا فَإِنَّهَا تَلِدُ جَارِيَةً فَعَلَى مَا
أَوَّلْنَاهُ آنِفًا وَقِيلَ إِنْ وَلَدَتْ غُلَامًا

زہار اور خبر کے مطابق زخم ہے اور اس پر روئی
لگی ہے۔ پھر وہ شخص امام کی خدمت میں حاضر ہوا،
تمام بات بتائی تو امام نے خدا تعالیٰ کا شکر
ادا کیا اور اس کی تعریف کی۔

**حمل** کی تعبیر دنیا کی اچھائی اور مال کی زیادتی ہے
کبھی یہ تعبیر بھی ہوتی ہے کہ کسی انسان سے خوف
ہوگا کیونکہ عربی میں ضرب المثل ہے کہ فلاں کے
خوف نے زمین پر بوجھ ڈال دیا ہے۔
**پیدائش** اگر کسی نے خواب میں دیکھا کہ اس کے
ہاں لڑکی پیدا ہوتی ہے تو اس کو بہت جلد کشائش
اور بھلائی ملے گی۔ اگر دیکھا کہ بیٹا پیدا ہوا ہے تو
رنج والم اور مصیبت پائے گا۔ اگر دیکھا کہ کنیز
خرید رہا ہے تو بھلائی اور کشائش حاصل ہوگی۔
اگر خواب میں غلام خرید رہا ہے یا اس کی بیوی کے بیٹا
پیدا ہوا ہے تو رنج و غم اور مصائب ملیں گے۔
اور اگر دیکھا کہ بچی پیدا ہوئی ہے تو تعبیر وہی ہے
جو پہلے بتائی جا چکی ہے۔ یہ بھی کہا جاتا ہے

فَإِنَّهَا تَلِدُ جَارِيَةً وَإِنْ وَلَدَتْ جَارِيَةً تَلِدُ غُلَامًا وَذٰلِكَ إِذَا كَانَتْ حُبْلٰى وَمَنْ رَأٰى أَنَّهٗ يَرْضَعُ أَوْ يَرْتَضِعُ فَإِنَّهٗ يُسْجَنُ وَيُغْلَقُ عَلَيْهِ بَابٌ وَاللّٰهُ أَعْلَمُ۔

کہ اگر عورت خواب میں دیکھے کہ اس کے لڑکا پیدا ہوا ہے تو تعبیر یہ ہے کہ لڑکی ہوگی۔ اگر دیکھا کہ اس کے لونڈی پیدا ہوئی ہے اور خواب دیکھنے والی حاملہ ہو تو لڑکا ہوگا۔ اگر کسی نے دیکھا کہ وہ دودھ پی رہا ہے یا اسے دودھ پلایا جا رہا ہے تو وہ جیل میں جائے گا اور دروازہ اس پر بند ہوگا۔ واللہ اعلم

## اَلْبَابُ الْحَادِيْ عَشَرَ

### فِيْ رُؤْيَةِ الْمَوْتِ وَالْمَوْتٰى وَأَخْبَارِهِمْ وَغَيْرِهِمْ

## گیارھواں باب

### موت اور مردے خواب میں دیکھنے اور ان کی اور غیروں کی خبروں کے بارے میں

اَلْمَوْتُ فِي النَّوْمِ فَسَادٌ فِي الدِّيْنِ وَعُلُوٌّ وَشَرَفٌ فِي الدُّنْيَا إِذَا كَانَ مَعَهٗ بُكَاءٌ وَنَوْحٌ وَصُرَاخٌ وَحَمْلٌ عَلٰى أَعْنَاقِ الرِّجَالِ عَلٰى سَرِيْرٍ أَوْ نَعْشٍ مَا لَمْ يُدْفَنْ فِي التُّرَابِ فَإِنْ دُفِنَ لَمْ يَرْجِعْ لِدِيْنِهٖ صَلَاحٌ بَلْ يَسْتَحْوِذُ عَلَيْهِ الشَّيْطَانُ وَالدُّنْيَا وَيَكُوْنُ أَتْبَاعُهٗ فِيْ سُلْطَانِهٖ بِقَدْرِ مَنْ تَبِعَ جَنَازَتَهٗ مِنَ الْخَلَائِقِ وَعَلٰى كُلِّ حَالٍ يَقْهَرُ الرِّجَالَ وَيَرْكَبُ أَعْنَاقَهُمْ۔

موت خواب میں موت نظر آنا، اگر اس میں رونا، چیخنا چلانا ہو یا مردے کو تختے یا جنازے پر رکھ کر لوگوں کے کاندھوں پر اٹھایا گیا ہو مگر دفن نہ کیا گیا ہو۔ خواب دیکھنے والے کے دین میں خرابی اور دنیا میں بہتری کی علامت ہے۔ اور اگر دفن کیا گیا ہو تو اس کے دین میں بھلائی نہیں بلکہ اس پر شیطان اور دنیا کا غلبہ ہوگا اور اس کی شوکت اور غلبے کو اسی قدر لوگ مانیں گے جتنے جنازے میں نظر آئیں۔ بہر حال وہ لوگوں پر غالب رہے گا اور ان کی گردنوں پر سوار رہے گا۔

وَأَمَّا إِذَا رَأٰى أَنَّهٗ قَدْ مَاتَ وَلَمْ يَكُنْ هُنَاكَ هَيْئَةُ الدَّفْنِ وَلَا هَيْئَةُ

اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ وہ مر گیا ہے مگر دفن کی کوئی صورت یا موت کا کوئی نقشہ مثلاً رونا



الْأَصْوَاتِ مِنْ بُكَاءٍ وَصُرَاخٍ أَوْ غُسْلٍ أَوْ كَفَنٍ أَوْ حَمْلٍ عَلٰى سَرِيْرٍ أَوْ نَعْشٍ فَإِنَّهٗ يَنْهَدِمُ مِنْ دَارِهٖ شَيْءٌ أَوْ حَائِطٌ أَوْ تَتَكَسَّرُ خَشَبَةٌ وَقِيْلَ بِدِرِقَّةٍ فِيْ دِيْنِهٖ وَعَمًى فِيْ بَصِيْرَتِهٖ۔

پیٹنا، چیخنا چلانا، غسل، کفن، تختہ، جنازہ کچھ نظر نہیں آیا تو تعبیر یہ ہے کہ یا اس کے گھر کا کوئی حصہ یا دیوار یا کوئی لکڑی ٹوٹ جائے گی۔ یہ تعبیر بھی ہوتی ہے کہ دین کمزور ہو جائے گا اور بصیرت زائل ہو جائے گی۔

وَمَنْ رَأٰى أَنَّهٗ فِيْ قَبْرٍ مِنْ غَيْرِ أَنْ يَمُوْتَ فَإِنَّهٗ يُسْجَنُ أَوْ يُصِيْبُهٗ ضِيْقٌ عَظِيْمٌ فِيْ أَمْرِهٖ وَمَنْ رَأٰى أَنَّهٗ احْتَفَرَ قَبْرًا فَإِنَّهٗ يَبْنِيْ بَيْتًا فِيْ تِلْكَ الْمَحَلَّةِ أَوِ الْبَلْدَةِ وَمَنْ رَأٰى مَيِّتًا وَسَأَلَهٗ عَنْ شَيْءٍ فَأَخْبَرَهٗ عَنْهُ فَهُوَ كَمَا أَخْبَرَهٗ مِنْ غَيْرِ زِيَادَةٍ وَلَا نُقْصَانٍ فَإِنْ أَخْبَرَ أَنَّهٗ فِيْ حَالٍ حَسَنٍ دَلَّ ذٰلِكَ عَلٰى حُسْنِ حَالِهٖ وَصَلَاحِ آخِرَتِهٖ فَكُلُّ مَا أَخْبَرَ بِهِ الْمَيِّتُ عَنْ نَفْسِهٖ أَوْ عَنْ غَيْرِهٖ فَهُوَ حَقٌّ لِأَنَّهٗ فِيْ دَارِ الْحَقِّ وَخَرَجَ مِنَ الْبَاطِلِ وَمَشْغُوْلٌ عَنْهُ فَلَا يَكْذِبُ فِيْمَا بِهٖ يُخْبِرُ۔

اگر کوئی مرے بغیر اپنے آپ کو قبر میں دیکھے تو یا تو وہ قید ہو جائے گا یا اپنے کسی معاملے میں سخت تنگی کا شکار ہو جائے گا اور اگر کوئی دیکھے کہ اس نے قبر کھودی ہے تو وہ اس محلے یا شہر میں ایک گھر بنائے گا۔ اگر خواب میں کسی مردے کو دیکھا اور اس سے کچھ پوچھا اس نے جواب بھی دیا تو جو کچھ جواب دیا، وہی تعبیر ہوگی، اس میں کمی بیشی کا امکان نہیں یعنی اگر مردے نے کہا کہ وہ اچھی حالت میں ہے تو تعبیر یہی ہے کہ آخرت میں اس کی اچھی طرح گزر رہی ہے۔ مردہ اپنی یا کسی اور کی جو حالت بتائے وہ درست ہوتی ہے کیونکہ مردہ سچائی کے گھر میں ہوتا ہے اور باطل گھر (دنیا) سے جا چکا ہے اور اس سے بے نیاز ہے اس لیے جھوٹی خبر نہیں دیتا۔

كَذٰلِكَ إِذَا رَأَى الْمَيِّتَ فِيْ هَيْئَةٍ حَسَنَةٍ أَوْ عَلَيْهِ ثِيَابٌ بِيْضٌ أَوْ خُضْرٌ وَهُوَ ضَاحِكٌ أَوْ مُسْتَبْشِرٌ دَلَّ ذٰلِكَ عَلٰى

اسی طرح مردہ اچھی حالت میں نظر آئے یا سفید یا سبز کپڑے پہنے ہو یا ہنس رہا ہو یا خوشی کی کوئی خبر دے رہا ہو تو تعبیر یہ ہے کہ اس کی حالت

صلاح حاله ايضاً في الآخرة. فان رأى انه اشعث اغبر وعليه ثياب بالية او هو بالي مغضب فان ذلك يدل على سوء حاله في الآخرة وكذلك اذا رآه مريضاً فانه يكون مرتهناً بذنوبه ومن رأى ميتاً قد مات موتة ثانية وعليه بكاء من غير صراخ ولا نوح فان بعض اهله يتزوج ويكون له فرح وسرور. وان كان عليه صراخ ونوح فانه يموت من عقبه او من اهله انسان ومن رأى انه نبش قبر ميت فانه يقتفي اثره في دينه او دنياه ان كان الميت معروفاً وان كان مجهولاً فانه يكون ساعياً في امر لا يدركه۔

آخرت میں ٹھیک ہے. اگر مردہ گرد آلود اور پراگندہ حال ہو یا بوسیدہ کپڑوں میں ہو یا خود بوسیدہ ہو یا غصے میں نظر آئے تو یہ تمام حالتیں آخرت میں اس کی بدحالی کی علامت ہیں اور اگر کسی نے خواب میں مردے کو بیمار دیکھا تو گویا وہ گناہوں میں گروی رکھا ہوا ہے. اگر دیکھا کہ مردہ دوبارہ مرگیا ہے اور اس پر رونے والے نہ چیختے ہیں نہ نوحہ کرتے ہیں تو خواب دیکھنے والے کا کوئی عزیز شادی کرے گا اور اس کو مسرت ہوگی. اگر مردے پر رونے کے ساتھ چیخنا چلانا بھی دیکھا تو تعبیر یہ ہے کہ اس کی اولاد یا خاندان میں سے کوئی شخص مرجائے گا. اگر کوئی دیکھے کہ اس نے کسی معلوم مردے کی قبر کو کھودا ہے تو وہ دنیا اور دین کے معاملے میں مردے کی پیروی کرے گا. اگر نامعلوم مردے کی قبر کھودی ہے تو تعبیر یہ ہے کہ وہ اپنی کوشش میں کامیاب نہ ہوسکے گا.

حكاية. عن ابي حنيفة رضي الله تعالى عنه انه رأى في منامه انه اتى قبر رسول الله صلى الله عليه وسلم فنبشه فاخبر به استاذه رضي الله عنه وكان ابو حنيفة يومئذ صبياً في المكتب

**حکایت:** امام ابوحنیفہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے زمایا کہ انھوں نے بچپن میں ایک خواب دیکھا جس میں اپنے آپ کو سرکار دوعالم صلی اللہ علیہ وسلم کے روضۂ مبارک پہ حاضر پایا اور قبر مبارک کھودی. انھوں نے یہ خواب اپنے استاد رضی اللہ عنہ کو



فقال له استاذه رضي الله عنه ان صدقت رؤياك يا ولدي فانك تقتفي اثر رسول الله صلى الله عليه وسلم وتنبش عن شريعته فكان كما عبر الاستاذ رحمه الله تعالى وظهر لابي حنيفة ما ظهر من الكرامات۔

سنایا جن سے وہ مکتب میں پڑھتے تھے. ان کے استاد نے ان سے فرمایا. بیٹے اگر تو نے یہی خواب دیکھا ہے تو تو حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی احادیث پاک کی تحقیق و جستجو کرے گا اور ان کی شریعت کی خدمت کرے گا. چنانچہ ان کے استاد کی تعبیر کے مطابق واقعات رونما ہوئے اور امام اعظم ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کی کرامات و عظمتیں سب پر ظاہر ہیں۔

والاخذ من الميت مستحب والعطية له مكروهة فمن رأى ان ميتاً اعطاه شيئاً من عرض الدنيا اصاب خيراً ورزقاً من موضع لم يكن يرجوه وان اعطى الحي الميت شيئاً من ملبوس الحي او كسوته فاخذها الميت ولبسها فان ذلك الحي يموت ويلحق به ومن رأى انه حمل ميتاً فان كان على غير هيئة الجنازة فانه مال حرام يحمله وقيل يحمل مؤنة رجل لا دين له وان كان على هيئة الجنازة فانه يتبع سلطاناً او يتحمل من اعماله شيئاً۔

خواب میں مردے سے کچھ لینا اچھا اور اسے کچھ دینا برا ہے. اگر کوئی دیکھے کہ مردے نے اسے دنیوی اشیا میں سے کوئی چیز دی ہے تو اسے کسی ایسی جگہ سے جس کے بارے میں اسے گمان بھی نہ ہو، بھلائی اور رزق ملے گا. اگر خواب میں کسی زندہ شخص نے کسی مردے کو زندہ آدمی کے کپڑے دیے اور اس نے وہ پہن لیے تو تعبیر یہ ہے کہ وہ زندہ مرکر اس مردے سے مل جائے گا. اگر کوئی دیکھے کہ اس نے جنازے کی صورت میں نہیں، مردے کو ویسے ہی اٹھایا ہے تو گویا وہ حرام مال اٹھا رہا ہے. اور اس کی تعبیر یہ بھی ہوسکتی ہے کہ وہ کسی بے دین پہ خرچ کر رہا ہے اور اگر اس نے جنازے کی صورت میں مردہ اٹھایا ہے تو وہ بادشاہ کی پیروی کریگا یا اس کی کچھ ذمہ داریاں سنبھال لے گا.

وَمَنْ رَأَى مَيِّتًا قَدْ عَانَقَهُ أَوْ خَالَطَهُ
أَوْ قَتَلَهُ فَإِنَّ الْحَيَّ تَطُولُ حَيَاتُهُ وَمَنْ رَأَى
أَنَّ الْحَيَّ مَعَ الْمَيِّتِ وَدَخَلَ مَعَهُ دَارًا
مَجْهُولَةً فَإِنَّهُ يَمُوتُ وَيَلْحَقُ بِهِ وَمَنْ
كَانَ مَرِيضًا وَرَأَى مَيِّتًا دَخَلَ دَارَهُ فَإِنَّهُ
يَطُولُ مَرَضُهُ وَرُبَّمَا يَمُوتُ وَمَنْ رَأَى
مَيِّتًا يَشْتَكِي بَعْضَ أَعْضَائِهِ فَإِنَّهُ يُسْئَلُ
فِي قَبْرِهِ عَمَّا يُنْسَبُ إِلَيْهِ ذَٰلِكَ الْعُضْوُ
وَمَنْ رَأَى مَيِّتًا أَخَذَ مِنْهُ رَغِيفًا أَوْ خَاتَمًا
مَاتَ وَلَدُهُ إِنْ كَانَ لَهُ وَلَدٌ أَوْ يَذْهَبُ
مَالُهُ إِنْ كَانَ لَهُ مَالٌ وَاللهُ سُبْحَانَهُ وَ
تَعَالَى أَعْلَمُ۔

اور اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ مردہ اسے گلے
لگا رہا ہے یا اس سے مل رہا ہے یا اسے قتل کر دیا
ہے تو خواب دیکھنے والا لمبی عمر پائے گا۔ اگر دیکھے کہ
مردہ اس کے ساتھ کسی نامعلوم گھر میں داخل ہوا
ہے تو وہ مر کر اس مردے سے جا ملے گا اور اگر کسی
بیمار نے خواب دیکھا کہ مردہ اس کے مکان میں داخل
ہو گیا ہے تو تعبیر یہ ہے کہ اس کی بیماری لمبی ہو جائیگی
اور یہ ہو سکتا ہے کہ وہ مر جائے۔ اگر دیکھے کہ
مردہ اپنے اعضا میں درد کی شکایت کر رہا ہے تو
گویا وہ عضو جس چیز کی طرف منسوب ہے اس کے
بارے میں مردے سے قبر میں سوال کیا جا رہا ہے
اگر خواب میں مردہ اس سے روٹی یا انگوٹھی لے تو
تعبیر یہ ہے کہ خواب دیکھنے والے کے ہاں لڑکا
ہے تو فوت ہو جائے گا، مال ہے تو ضائع ہو
جائے گا۔ واللہ اعلم۔

## اَلْبَابُ الثَّانِي عَشَرَ

فِي رُؤْيَا الْكِسْوَةِ وَاللِّبَاسِ وَالْبُسُطِ
وَغَيْرِهَا مِنَ الْمَلْبُوسِ۔

## بارھواں باب

کپڑے، لباس، بچھانے کی چیزوں اور دوسری
پوشاکوں کو خواب میں دیکھنے کے بارے میں

الْكِسْوَةُ۔ فِي التَّأْوِيلِ تَخْتَلِفُ بِاخْتِلَافِ
جَوْهَرِهَا وَأَجْنَاسِهَا وَقِمَاشِهَا فَمَا كَانَ
رَفِيعًا فَسُلْطَانٌ يَنَالُهُ وَمَالٌ حَرَامٌ۔

کپڑا کپڑے کی تعبیر اس کی اصلیت، جنس اور
نوعیت کے اعتبار سے کی جاتی ہے۔ اگر ریشم
ریشم یا دیبا دیکھے تو تعبیر یہ ہے کہ اسے شان و شوکت



الصُّوفُ۔ مَنْ رَأَى لَابِسَ ثِيَابِ صُوفٍ
يَنَالُ مَالًا كَثِيرًا وَدُنْيَا صَالِحَةً۔

وَأَمَّا الشَّعْرُ وَالْوَبَرُ وَالْقُطْنُ۔ فَهُوَ دُونَ
الصُّوفِ وَالْكَتَّانُ دُونَ الْقُطْنِ وَالْبُرْدُ
تَجْمَعُ الدُّنْيَا وَالدِّينَ۔

الْقَمِيصُ۔ هُوَ حَالُ الرَّجُلِ وَدِينُهُ وَ
دُنْيَاهُ عَلَى قَدْرِ ذَٰلِكَ الْقَمِيصِ يَكُونُ
حَالُهُ فِيهِمَا ذُكِرَ۔

وَمَنْ رَأَى ثَوْبًا خَلِقًا وَكَانَ فِي
الرُّؤْيَا مَا يَدُلُّ عَلَى الشَّرِّ كَانَ ذَٰلِكَ يَدُلُّ
عَلَى مَوْتِ صَاحِبِهِ سَرِيعًا۔
وَالْوَسَخُ۔ فِي الثَّوْبِ غَيْرُ صَالِحٍ لِصَاحِبِهِ
فِي الدِّينِ وَالدُّنْيَا وَالْوَسَخُ فِي الرَّأْسِ
وَالشَّعْرِ وَالْجَسَدِ هَمٌّ وَغَمٌّ وَنَكَدٌ۔

وَالْبَيَاضُ وَالنَّقَاءُ فِي الثَّوْبِ۔ يَدُلَّانِ
عَلَى حُسْنِ حَالِ صَاحِبِهَا۔

بھی ملے گی اور حرام مال بھی ملے گا۔
**اون:** جس نے خواب میں دیکھا کہ اس نے اون کا
لباس پہن رکھا ہے اسے بہت سا مال اور صالح
دنیا ملے گی۔
**عام بال، اونٹ کے بال اور روئی کو خواب**
میں دیکھنا اون کو دیکھنے سے کم ہے۔ کتان (السی) کا
ریشم، روئی سے کم ہے اور چادر کو دیکھنا دین و دنیا
میں ترقی کی علامت ہے۔
**قمیص:** قمیص چھوٹی یا بڑی یا جس قسم کی ہوگی،
اس کی تعبیر اسی کے مطابق خواب دیکھنے والے
کی حالت اور اس کا دین اور دنیا ہوگی جیسا کہ ذکر
کیا گیا ہے۔
اگر کسی نے خواب میں پرانا کپڑا دیکھا اور خواب
میں کوئی ایسی بات بھی ہوئی جو شر کی دلیل تھی تو
خواب دیکھنے والا جلدی مر جائے گا۔
میلا کپڑا خواب میں دیکھنا اس بات کی دلیل ہے
کہ خواب دیکھنے والے کی دنیا و دین بھی اچھا نہیں۔
سر میں یا بالوں میں یا جسم میں میل نظر آنے کی تعبیر غم
والم ہے۔
کپڑا سفید اور چمکدار دکھائی دے تو مراد یہ ہے
کہ دیکھنے والے کی حالت اچھی ہے۔

وَوَصْلُ الثَّوْبِ - إِنْ كَانَ دَنِسًا مُخَرَّقًا خَلَقًا فَإِنَّهُ فَقْرٌ وَحَاجَةٌ لِصَاحِبِهِ الَّذِيْ هُوَ لَابِسُهُ ۔

اَلْمُرَقَّعُ مِنَ الثِّيَابِ - بَعْضُهُ فِيْ بَعْضٍ اَشَدُّ الْفَقْرِ وَالْحَاجَةِ وَمَنْ رَأَى اَنَّ عَلَيْهِ ثِيَابًا بَيْضَاءَ مُطَرَّزَةً اِجْتَمَعَ لَهُ اَمْرُ الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ وَقِيْلَ رِفْعَةُ سُلْطَانٍ وَذِكْرٌ حَسَنٌ ۔

**کپڑے کا جوڑ:** میلا اور پھٹے پرانے کپڑے میں جوڑ ہو تو کپڑا پہننے والا تنگ دست اور محتاج ہو جائے گا۔

**پیوند لگے ہوئے کپڑے:** خواب میں جن کپڑوں کے ایک دوسرے میں پیوند لگے ہوئے نظر آئیں تو سخت غریبی اور حاجتمندی ہو گی اگر کوئی دیکھے کہ وہ کڑھے ہوئے سفید کپڑے پہنے ہے تو گویا اس کے دنیوی اور اخروی معاملات تکمیل پذیر ہو گئے اور بعض معبر اس کی تعبیر شان و شوکت اور ذکر خیر سے کرتے ہیں۔

اَلْعِمَامَةُ - وِلَايَةٌ بِقَدْرِ مَا يَتَعَمَّمُ بِهَا حَوْلَ رَأْسِهِ فَإِنْ كَانَتِ الْعِمَامَةُ حَرِيْرًا اَوْ اِبْرِيْسَمًا كَانَتِ الْوِلَايَةُ تُفْسِدُ عَلَيْهِ اَمْرَ دِيْنِهِ وَدُنْيَاهُ وَمَا اَصَابَ مِنَ الْمَالِ فِيْ تِلْكَ الْوِلَايَةِ كَانَ حَرَامًا عَلَيْهِ وَاِنْ كَانَتِ الْعِمَامَةُ مِنْ قُطْنٍ اَوْ صُوْفٍ كَانَتِ الْوِلَايَةُ صَالِحَةً فِيْ دِيْنِهِ وَدُنْيَاهُ وَيَجْرِيْ لَوْنُهَا فِي التَّاْوِيْلِ مِثْلَ اَلْوَانِ الثِّيَابِ عَلٰى مَا بَيَّنَّاهُ وَعَلٰى مَا سَنُبَيِّنُهُ فِيْ مَوْضِعِهِ اِنْ شَاءَ اللّٰهُ تَعَالٰى ۔

**پگڑی:** اس کی تعبیر متولی بننا ہے۔ عمامے کے جتنے پھیر ہوں گے اسی مرتبے کا وہ متولی ہو گا، اگر پگڑی ریشم یا ابریشم کی ہو تو اس کے متولی ہونے میں اس کے دین و دنیا کے کام خراب ہوں گے اور اس طرح جو مال ملے گا وہ جائز نہیں ہو گا۔ اگر پگڑی روئی یا اون کی ہو تو تولیت دین و دنیا کے لیے بہتر ہو گی اور پگڑی کے رنگ کی تعبیر کپڑے کے رنگ کی تعبیر کے مطابق ہو گی اس کا کچھ بیان ہو چکا ہے، باقی آئندہ بھی موقع پر ہو گا۔



اَلْقَلَنْسُوَةُ - هِيَ رَئِيْسٌ مِنْ مَالٍ اَوْ اَخٍ اَوْ وَلَدٍ اَوْ سَيِّدٍ اَوْ مَلِكٍ فَمَنْ رَأَى فِيْ قَلَنْسُوَتِهِ شَيْئًا مِنْ حُسْنٍ اَوْ قُبْحٍ يَكُوْنُ حَالُ رَئِيْسِهِ عَلٰى قَدْرِ ذٰلِكَ فَاِنْ رَأَى فِيْهِ خَرْقًا اَوْ وَسَخًا اَوْ شَقًّا فَإِنَّهُ سُوْءُ حَالِ رَئِيْسِهِ وَيَكُوْنُ ذٰلِكَ هَمًّا وَغَمًّا وَحُزْنًا ۔

**ٹوپی** کی تعبیر رئیس ہے، وہ مال ہو بھائی یا بیٹا ہو یا بادشاہ۔ جس شخص نے خواب میں اپنی ٹوپی میں کوئی خوبصورتی یا بدصورتی دیکھی تو اس کے رئیس کا وہی حال ہو گا۔ اگر ٹوپی پھٹی ہوئی ہو یا اس میں سوراخ ہو تو اس کا رئیس بدحال ہو گا اور یہ رنج الم اور پریشانی کی علامت ہے۔

وَالْقَبَاءُ - فَرَحٌ يَنَالُهُ ۔

**شیروانی** (اچکن) کی تعبیر خوشی کا حصول ہے

وَالْجُبَّةُ الْمُبَطَّنَةُ - اِمْرَاَةُ الرَّجُلِ وَكَذٰلِكَ الْمِلْحَفَةُ وَالسَّرَاوِيْلُ وَالْفِرَاشُ وَالنَّعْلُ فَمَنْ رَأَى شَيْئًا مِنْ ذٰلِكَ اُحْتُرِقَ وَنُزِعَ مِنْهُ اَوْ غُلِبَ عَلَيْهِ فَاِنَّهُ يُفَارِقُ زَوْجَتَهُ بِطَلَاقٍ اَوْ مَوْتٍ وَمَنْ رَأَى اَنَّهُ مُنِعَ اَوْ سُرِقَ اَشْرَفَ عَلٰى طَلَاقِ زَوْجَتِهِ وَلَا يَتِمُّ ذٰلِكَ وَرُبَّمَا كَانَ الْفِرَاشُ جَارِيَةً وَكَذٰلِكَ السَّرَاوِيْلُ فَحِيْنَئِذٍ مَا كَانَ فِي الْجَارِيَةِ ۔

**استر والا جبہ** یا لحاف، پاجامہ، بستر اور جوتے کی تعبیر مرد کی بیوی ہے۔ اگر کسی نے دیکھا کہ ان میں سے کوئی چیز خواب میں جل گئی یا اس سے چھن گئی یا اس پر غالب آگئی تو تعبیر یہ ہے کہ اس کی بیوی طلاق یا موت کی صورت میں جدا ہو جائے گی جس نے دیکھا کہ ان میں سے کوئی چیز اس سے روک لی گئی یا چوری کر لی گئی تو مراد یہ ہے کہ وہ بیوی کو طلاق دینے کے ارادے میں کامیاب نہ ہو گا۔ کبھی بستر یا پاجامے کو خواب میں دیکھنے کی تعبیر لونڈی ہوتی ہے، جو کچھ ان میں دکھائی دے گا، وہی لونڈی میں ظاہر ہو گا۔

اَلنَّعْلُ - مَنْ رَأَى نَعْلًا تَخَرَّقَ وَلَمْ يَبْقَ مِنْهُ شَيْءٌ فَإِنَّ زَوْجَتَهُ تَمُوْتُ وَرُبَّمَا

**جوتا:** اگر دیکھے اس کا جوتا پھٹ گیا ہے اور کچھ باقی نہیں بچا تو اس کی بیوی مر جائے گی کبھی

كَانَ اَحَدُ النَّعْلَيْنِ شَرِيْكًا اَوْ اَخًا وَمَنْ رَأَى اَحَدَ النَّعْلَيْنِ تَخَرَّقَ اَوْ اَمْتَزَعَ وَ مَشَى بِالنَّعْلِ الْاٰخَرِ كَانَ فِرَاقًا بَيْنَ شَرِيْكٍ اَوْ اَخٍ اَوْ اُخْتٍ۔

اَلْجُرَابُ ۔ هِيَ وِقَايَةُ الْمَالِ فَاِنْ كَانَ الْجُرَابُ صَحِيْحًا وَرَائِحَتُهُ طَيِّبَةً فَاِنَّهٗ يَتَوَلّٰى زَكَاةً وَيَبْقٰى مَالُهٗ مِنَ الْاٰفَاتِ وَيُطَهِّرُهَا وَيُحْسِنُ حَالَهٗ وَاِنْ كَانَ الْجُرَابُ مُمَزَّقًا اَوْ ضَاعَ مِنْهُ شَيْءٌ فَاِنَّ الرَّائِيَ يَمْنَعُ الزَّكٰوةَ وَالصَّدَقَةَ وَلَا يُخْرِجُهُمَا مِنْ مَالِهٖ نَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنْ ذٰلِكَ۔

اَلْخُفُّ ۔ هُوَ وِقَايَةُ الْمَعِيْشَةِ لِصَاحِبِهٖ وَمَكْسَبِهٖ فَاِنْ كَانَ الْخُفُّ صَحِيْحًا كَانَتْ مَعِيْشَتُهٗ صَالِحَةً جَارِيَةً وَرُبَّمَا كَانَ الْخُفُّ هَمًّا وَغَمًّا۔

وَمَنْ رَأَى اَنَّ عَلَيْهِ ثَوْبًا مُخَرَّقًا وَهُوَ يَخِيْطُ فَاِنَّهٗ يُدَبِّرُ اَمْرَهٗ فِيْ حَالِهٖ وَمَعِيْشَتِهٖ وَمَكْسَبِهٖ اِلَّا اَنَّ الثَّوْبَ هُوَ حَالُ الرَّجُلِ عَلٰى مَا بَيَّنَّاهُ فَاِنْ كَانَ

جوتے کی تعبیر شریک یا بھائی بھی ہوتا ہے۔ اگر کسی نے دیکھا کہ اس کا ایک جوتا پھٹ گیا ہے یا کھنچ گیا ہے اور وہ دوسرے ایک جوتے سے چل رہا ہے تو اس کا ساجھی یا بھائی یا بہن اس سے جدا ہو جائے گی۔

**جراب** پائتابہ کی تعبیر مال کی حفاظت ہے اگر یہ صحیح و سالم نظر آئیں اور ان میں خوشبو ہو تو دیکھنے والا زکوٰۃ دے گا اور اس کا مال آفات سے محفوظ و مامون رہے گا۔ یہ مال پاک ہو جائے گا اور اس کا حال اچھا ہوگا۔ اگر پائتابے پھٹے ہوئے نظر آئیں یا ان میں کوئی چیز ضائع ہو گئی ہو تو خواب دیکھنے والا اپنے مال میں سے زکوٰۃ اور صدقہ نہیں دے گا۔ اللہ اس گناہ سے محفوظ رکھے۔

**موزے** انہیں دیکھنے والے کی کمائی محفوظ رہے گی۔ اگر موزے درست حالت میں ہیں تو اسے حلال روزی ملتی رہے گی۔ کبھی موزوں کی تعبیر غم اور فکر سے بھی کی جاتی ہے۔

اگر کوئی دیکھے کہ اس نے پھٹے ہوئے کپڑے پہن رکھے ہیں اور انہیں سی رہا ہے تو مطلب یہ ہے کہ اس کی کمائی اور آمدنی کے معاملات درست ہو جائیں گے۔ کپڑے کو خواب میں دیکھنے کی تعبیر



عَاصِيًا فَبِلُوْغُ شَعَثِ الْمَعِيْشَةِ بِالتَّوْبَةِ وَفِعْلِ الْخَيْرِ وَمَنْ رَأَى اَنَّهٗ يَخِيْطُ فِيْ ثَوْبِ زَوْجَتِهٖ اَوْ غَيْرِهَا اَوْ مِقْنَعَتِهَا اَوْ يَرْقَعُ ثَوْبَهَا فَاِنَّهٗ يُخَاصِمُهَا وَيُظْهِرُ عَلَيْهَا مَا ظَهَرَ لِاَهْلِهٖ وَاَقَارِبِهٖ۔

اَلْخِمَارُ ۔ خِمَارُ الْمَرْأَةِ وَاِزَارُهَا وَ مِقْنَعَتُهَا هُوَ زَوْجُهَا فَمَا حَدَثَ فِيْ ذٰلِكَ مِنْ شَيْءٍ كَانَ فِيْ زَوْجِهَا وَمَهْمَا كَانَ مِنْ وَحَاشَةٍ اَوْ شَنَاعَةٍ اَوْ حُسْنٍ اَوْ بَيَاضٍ فَهُوَ فِيْ حَالِ الزَّوْجِ لَهَا كُلُّ ذٰلِكَ بِمَا يُنَاسِبُهٗ۔

اَلْمِغْزَلُ ۔ لِلرَّجُلِ سَفَرٌ فَمَنْ رَأَى اَنَّهٗ يَغْزِلُ صُوْفًا اَوْ شَعْرًا اَوْ وَبَرًا مِثْلَهٗ مِمَّا يَغْزِلُ الرِّجَالُ فَاِنَّهٗ يُسَافِرُ سَفَرًا وَ يَكْسِبُ فِيْهِ مَالًا حَلَالًا نَامِيًا وَخَيْرًا كَثِيْرًا وَاِنْ كَانَ مِمَّا لَا يَغْزِلُهُ اِلَّا النِّسَاءُ غَالِبًا مِثْلُ الْقُطْنِ وَالْكَتَّانِ فَاِنَّهٗ يُسَافِرُ

آدمی کے حال سے۔ یہ ہوتی ہے جیسا کہ بیان کیا جا چکا ہے۔ اگر خواب دیکھنے والا نافرمان اور گناہ گار ہے اچھے کام کرنے اور توبہ کرنے سے اس کی معاشی الجھنیں دور ہو جائیں گی۔ اور جس نے دیکھا کہ وہ اپنی بیوی یا کسی اور کا کپڑا یا برقعہ سی رہا ہے یا اس میں جوڑ لگا رہا ہے تو مراد یہ ہے کہ وہ بیوی سے جھگڑے گا اور اس عورت کو وہ بات معلوم ہو جائے گی جو خواب دیکھنے والے کے اعزہ و اقربا کو معلوم ہے۔

**دوپٹہ:** عورت کے دوپٹے، ازار بند اور برقع کی تعبیر اس کا خاوند ہے۔ جو بات ان میں دیکھے گی وہی اس کے شوہر میں ظاہر ہوگی۔ جو وحشت یا برائی، خوبی یا اچھائی ان میں دیکھے گی وہی اسی لحاظ سے اس کے شوہر میں ہوگی۔

**کاتنے کی چرخی** مرد کے لیے سفر کرنے کی علامت ہے۔ اگر کسی نے دیکھا کہ وہ بال یا اونٹ کی اون وغیرہ جو مردوں کے بٹنے کی چیزیں ہیں ان میں سے کچھ بٹ رہا ہے تو وہ ایک ایسا سفر کرے گا جس میں حلال مال اور خیر کثیر حاصل ہوگی۔ اگر خواب میں عورتوں کے کاتنے کی کوئی چیز مثلاً

وَيَنَالُ مَالاً وَيَكُوْنُ ذٰلِكَ الْمَالُ غَيْرَ مُسْتَحْسَنٍ عِنْدَ النَّاسِ وَاِنْ رَاَتِ الْمَرْاَةُ ذٰلِكَ فَاِنْ كَانَ لَهَا غَائِبٌ قَدِمَ وَاِنْ اَصَابَتِ الْمَرْاَةُ مِغْزَلاً فَاِنْ كَانَتْ حَامِلاً وَلَدَتْ جَارِيَةً اَوْ وُلِدَ لَهَا اُخْتٌ فَاِنْ كَانَ الْمِغْزَلُ فِيْهِ فَلْكَةٌ زُوِّجَتِ ابْنَتُهَا وَاِنْ رَاَتِ الْمَرْاَةُ كِسْوَةَ الرَّجُلِ عَلَيْهَا فَهُوَ صَالِحٌ لَهَا وَاِنْ كَانَتْ مِنْ كِسْوَةِ الْحَرْبِ كَانَ تَاْوِيْلُ ذٰلِكَ لِزَوْجِهَا اَوْ قَيِّمِهَا وَمَنْ رَاٰى اَنَّ عَلَيْهِ كِسْوَةَ النِّسَاءِ اَصَابَهُ خَوْفٌ شَدِيْدٌ وَخُضُوْعٌ ثُمَّ يَزُوْلُ ذٰلِكَ بِاِذْنِ اللّٰهِ تَعَالٰى۔

روئی یا اسی وغیرہ کاتتے ہوئے دیکھا تو تعبیر یہ ہے کہ وہ سفر کرے گا، اس سے مال پائے گا مگر یہ مال لوگوں کی نظر میں اچھا نہیں ہوگا۔ اگر یہی خواب عورت دیکھے اور اس کا کوئی عزیز گم ہوگا تو واپس آجائے گا۔ اگر عورت نے خواب میں کاتنے کی چرخی پائی تو حاملہ ہونے کی صورت میں اس کے لڑکا ہوگا یا پھر اس کی بہن پیدا ہوگی اور اگر اس چرخی میں تکلا بھی ہو تو اس کی لڑکی کی شادی ہو جائے گی۔ اگر کوئی عورت خواب میں دیکھے کہ اس پر مرد کے کپڑے پڑے ہیں تو یہ اچھا خواب ہے۔ اگر وہ کپڑے فوجی ہوں گے تو تعبیر کا تعلق اس کے خاوند یا اس کے نگران و محافظ سے ہوگا۔ اگر کسی شخص نے دیکھا کہ اس نے عورتوں کے کپڑے پہن رکھے ہیں تو اسے پہلے تو سخت خوف اور بے کسی در پیش ہوگی، بعد میں اللہ تعالیٰ کے حکم سے یہ کیفیت ختم ہو جائیگی۔

اَلْمُصَبَّغَاتُ - مِنَ الثِّيَابِ الْمَصْبُوْغَةِ تَخْتَلِفُ بِاخْتِلَافِ اَلْوَانِهَا فَمَنْ رَاٰى اَنَّ عَلَيْهِ ثَوْبًا مُخْتَلِفَ الْاَلْوَانِ فَاِنَّهُ يَسْمَعُ اَمْرًا يَكْرَهُهُ مِنْ خَوْفٍ فِيْ نَفْسِهِ وَيَشْتَهِرُ بَيْنَ النَّاسِ وَالْبَيَاضُ فِي الثِّيَابِ

**رنگے ہوئے کپڑے:** ان کی تعبیر رنگوں کے اعتبار سے مختلف ہوتی ہے۔ اگر کوئی دیکھے کہ وہ اپنے جسم پر مختلف رنگوں کے کپڑے پہنے ہوئے ہے تو یہ اس بات کی علامت ہے کہ وہ ناگوار اور ناپسندیدہ بات سنے گا۔ جس سے



صَلَاحٌ وَاضِحٌ لِّلْكُلِّ وَالثِّيَابُ الصُّفْرُ كُلُّهَا مَرَضٌ وَهَمٌّ لِصَاحِبِهَا فَاِنْ كَانَ ذٰلِكَ فِيْ جُبَّتِهِ لَمْ يَضُرَّهُ شَيْءٌ۔ اَلثِّيَابُ الْخُضْرُ صَالِحَةٌ لِلْحَيِّ وَالْمَيِّتِ وَهِيَ لِبَاسُ اَهْلِ الْجَنَّةِ وَالثِّيَابُ الْحُمْرُ شُهْرَةُ الْاِنْسَانِ اِذَا كَانَ لَابِسَهَا وَالسُّوْدُ مِنَ الثِّيَابِ صَلَاحٌ وَسَدَادٌ وَمَالٌ وَسُلْطَانٌ سِيَّمَا لِمَنْ عَادَتُهُ لُبْسُ الْاَسْوَدِ وَكُلُّ سَوَادٍ صَالِحٌ مَحْمُوْدٌ فِيْ جَمِيْعِ الْاَشْيَاءِ اِلَّا الْعِنَبُ الْاَسْوَدُ فَاِنَّهُ لَا خَيْرَ فِيْهِ۔

اسے خوف محسوس ہوگا اور وہ لوگوں میں شہرت پائے گا خواب میں سفید کپڑوں کا دکھائی دینا بہت اچھا ہے اور زرد رنگ کے کپڑوں کو دیکھنا بیماری اور فکر پر دلالت کرتا ہے البتہ شیروانی میں ہو تو کوئی نقصان نہیں۔ سبز کپڑے کا خواب میں دکھائی دینا مُردوں اور زندوں، سب کے لیے اچھا ہے کیونکہ یہ جنتیوں کا لباس ہے اگر وہ سرخ رنگ کے کپڑے پہنے ہو تو اس کی شہرت کی دلیل ہے۔ کالے کپڑے صلاحیت، مضبوطی، مال اور غلبے کی علامت ہیں اور خواب میں ہر طرح کی سیاہی دیکھنا قابل تعریف اور اچھا ہے سوائے کالے انگور کے کہ اس میں خیر نہیں۔

اَلْبِسَاطُ - فِي التَّاوِيْلِ الدُّنْيَا الصَّالِحَةُ لِصَاحِبِهِ الَّذِيْ يُبْسَطُ لَهُ وَيَكُوْنُ عَلٰى قَدْرِ سَعَتِهِ وَثَخَانَتِهِ وَرِقَّتِهِ وَجَوْهَرِهِ فَسَعَتُهُ هِيَ سَعَةُ دُنْيَا صَالِحَةٍ وَصِغَرُهُ وَضِيْقُهُ بِضِدِّ ذٰلِكَ وَثَخَانَتُهُ وَجِدَّتُهُ طُوْلُ عُمُرِ صَاحِبِهِ وَرِقَّتُهُ وَخَلَقَتُهُ ضِدُّ ذٰلِكَ فَمَنْ رَاٰى بِسَاطًا ثَخِيْنًا وَاسِعًا جَدِيْدًا نَالَ عُمُرًا طَوِيْلًا وَرِزْقًا وَاسِعًا وَحَيَاةً طَيِّبَةً وَدُنْيَا

**بچھانے کی چیزیں:** ایسے خواب میں جس کے لیے فرش بچھایا جائے اس کی دنیا اچھی ہوگی جتنا فرش کھلا موٹا یا پتلا یا اچھا ہوگا، اسی طرح اس کی دنیا ہوگی، مثلاً فرش کشادہ ہے تو دنیا اسی لحاظ سے بہتر ہوگی۔ فرش چھوٹا اور تنگ ہوگا تو دنیا بھی ویسی ہی ہوگی۔ فرش کا موٹا یا نیا ہونا خواب دیکھنے والے کی لمبی عمر کی علامت ہے اور فرش کا پتلا یا پرانا ہونا چھوٹی عمر کی دلیل ہے۔ جس نے خواب میں بچھانے کی کوئی چیز موٹی وسیع اور نئی دیکھی تو اس کی عمر طویل،

صالحة وإن كان البساط ثخيناً صغيراً
نال عمراً طويلاً لكن يكون قليل السعة
في ذات يده وإن كان البساط رقيقاً
فوق رقة البسط فهو واسع نال دنيا
واسعة ويكون عمره قليلاً ومن
رأى بساطاً صغيراً خلقاً رقيقاً فإن
ذلك لا خير فيه وكذلك إن رأى
بساطاً مطوياً فإنه لا خير فيه أيضاً۔
المنديل والمرافق والوسائد فجميع
ذلك خدم وغلمان لصاحبها وجواري
فمهما رأى في ذلك من حدث فهو
في خدمه۔
الستائر بأسرها هموم وغموم ونكد
لصاحبها فلا خير فيها جديدة كانت
أو قديمة قليلة كانت أو كثيرة فهي
رديئة جميعها والله أعلم۔

## الباب الثالث عشر

في رؤية الجواهر والحلي والذهب والفضة
والدنانير والدراهم والفلوس وغيرها۔
الجواهر۔ تختلف في التأويل باختلاف

رزق کھلا اور زندگی عمدہ ہوگی اور دنیا اچھی ہوگی اگر
بچھانے کی چیز موٹی اور چھوٹی ہو تو عمر تو لمبی پائے گا
مگر ہاتھ ہمیشہ تنگ رہے گا۔ اور اگر فرش بہت پتلا ہو
مگر بچھونے سے زیادہ پتلا ہو تو وہ دنیا میں کشائش
پائے گا لیکن کم عمر ہوگا۔ اگر دیکھے کہ بچھانے کی چیز
بہت چھوٹی، پتلی اور پرانی ہے تو اس میں قطعاً خیر
نہیں۔ اسی طرح اگر بچھونا لپٹا ہوا دیکھے تو بھی کوئی
بھلائی نہیں۔
رومال، تکیے اور گاؤ تکیے دیکھنے کی تعبیر خادموں
لونڈوں اور لونڈیوں کا ملنا ہے ان میں جو بات محسوس
ہوگی وہی خادموں میں ہوگی۔

پردے: پردوں کو خواب میں دیکھنا فکر، شفقت
اور رنج و غم کا حصول ہے پردے چاہے نئے ہوں،
ان میں سے کچھ پرانے ہوں یا سب کے سب خراب
اور ردی ہوں ان کا خواب میں دیکھنا کسی طرح اچھا
نہیں ہے۔ واللہ اعلم۔

## تیرھواں باب

زیورات و جواہرات، سونا چاندی، اشرفیوں
اور روپے پیسے کو دیکھنے کے بارے میں

جواہرات کو خواب میں دیکھنے کی تعبیر ان کی جنس



أجناسها وأقدارها في الرؤيا وبالجملة
إن عرف عددها فهي نساء وأولاد
وخدم وإن كانت مجهولة كثيرة في
العدد فهي قرآن وعلم وتسبيح و
ذكر فمن رأى أنه أصاب لؤلؤة
أصاب امرأة أو جارية أو غلاماً
كذلك ومن رأى أنه أصاب ياقوتة
أو زمردة أو شبه ذلك فإن كانت
امرأته حاملاً ولدت له جارية و
من رأى أن عليه عقد لؤلؤ فإنه
يحفظ كتاب الله تعالى ويكون كثير
الأمانة والورع والنسل والجاه في
النساء والناس وإن كان العقد مثلثاً
أو مربعاً كان ذلك أقوى وأفضل فإن
رأى أنه عجز عن حمل ذلك العقد
ومن ثقله فهو بمنزلة من عنده
علم كثير يعجز عن العمل به۔
ومن رأى أن عليه قرطاً فإنه
يحفظ القرآن والعلم ويعلم عنه ما
يتجمل به بين الناس والقرط للمرأة
زوجها وأولادها فمن رأى أن اللؤلؤ

اور ان کے مماثل کے لحاظ سے ہوتی ہے۔ لیکن اگر
جواہرات کی تعداد کا علم ہو جائے تو اس کی تعبیر عورتیں
اولاد اور خادم ہیں اور اگر تعداد زیادہ ہو مگر معلوم
نہ ہو کہ کتنے ہیں تو مراد قرآن، علم، تسبیح اور ذکر
خداوندی ہے یعنی اگر کوئی دیکھے کہ اسے موتی ملا ہے تو
وہ عورت، لونڈی یا غلام پائے گا۔ اگر دیکھے کہ یاقوت
یا زمرد یا اسی طرح کی کوئی چیز ملی ہے تو تعبیر یہ ہے
کہ اگر اس کی بیوی حاملہ ہے تو لڑکی ہوگی۔ اگر کسی نے دیکھا
کہ اس نے موتیوں کا ہار پہن رکھا ہے تو وہ کتاب اللہ
(قرآن) کا حافظ ہوگا اور بڑا امین، متقی ہوگا اور خاندان،
عورتوں اور لوگوں میں اس کی بڑی شان ہوگی۔ اگر
ہار تین یا چار لڑیوں کا ہو تو زیادہ مضبوط اور بہتر
ہوگا۔ اگر کوئی دیکھے کہ وہ ہار نہیں اٹھا سکتا اور اسے
پہننے سے بھی عاجز ہے تو اسے اتنا زیادہ علم
حاصل ہوگا جس پر عمل کرنا اس کے لیے ممکن نہ ہوگا۔

کان کی بالی: اگر کسی نے دیکھا کہ اس نے بالی پہن
رکھی ہے تو وہ حافظ قرآن ہوگا اور ایسا علم سیکھے گا
جس سے لوگوں میں اس کی عزت و تکریم بہت زیادہ
ہوگی۔ عورت کو اگر خواب میں بالی دکھائی دے تو

يخرج من فيه فانه يظهر منه كلام البر والعلم ويكون كثير الدرس في القرآن والتسبيح فان رأى انه يأكل اللؤلؤ او يضعه في فيه فانه يستر كلام الله في صدره ويكتم العلم ولا يظهرهما بناس وربما كان اكله اللؤلؤ تعلمه واستفادته ومن رأى انه ينثر اللؤلؤ في الطرقات والمنازل والاسواق فانه يتعلم العلم والحكمة ويضعهما عند غير اهلهم.

اس سے اس کا شوہر یا اولاد مراد ہے۔ اگر کوئی دیکھے کہ اس کے منہ سے موتی جھڑ رہے ہیں تو اس کی ذات سے نیکی اور علم کا اظہار ہوگا اور درس قرآن اور تسبیح میں نام پیدا کرے گا۔ اگر کوئی خواب میں اپنے آپ کو موتی کھاتا یا منہ میں موتی رکھتا دیکھے تو تعبیر یہ ہے کہ وہ کلام الٰہی کو اور علم کو سینے میں چھپائے گا اور لوگوں سے پوشیدہ رکھے گا۔ کبھی موتی کھانے کی تعبیر علم سیکھنے اور اس سے استفادہ کرنے سے بھی کی جاتی ہے۔ اگر دیکھے کہ وہ راہوں اور بازاروں میں اور کوڑا کرکٹ کی جگہوں میں موتی بکھیر رہا ہے تو تعبیر یہ ہوگی وہ علم و حکمت حاصل تو کرے گا مگر نااہلوں کو سکھائے گا۔

القلادة التي من ذهب او من فضة مرصعة بالجواهر فانه تقليد امانة وربما كانت الجواهر النفيسة اذا كثرت ولم يعلم عددها اموالا نفيسة يستفيدها اذا كانت من معادن الارض.

ہار: خواب میں سونے یا چاندی کا جڑاؤ ہار دیکھنا اس بات کی علامت ہے کہ کوئی امانت اس کے پاس رکھی جائے گی۔ اگر جواہر نفیس ہوں اور ان کی تعداد معلوم نہ ہو تو تعبیر نفیس مال ہے جس سے خواب دیکھنے والے کو فائدہ ہوگا مگر وہ جواہر زمین کی کانوں سے حاصل شدہ ہوں۔

الخرز۔ مال لا خطر له وربما كان كلاما او علما لا ينتفع به والقليل منه نساء وخدم.

کوڑیاں: خواب میں دیکھنے کی تعبیر مال ہے جو اہم نہ ہو۔ کبھی اس کی تعبیر کلام یا علم بھی ہوتی ہے کوڑیاں تھوڑی ہوں تو مراد عورتیں اور خادم ہیں۔



الحلي۔ الذي جرت العادة ان تلبسه الرجال فهو زينة وجمال ويكون قيمة الرجال على قدر جوهره وصفته فان كانت منطقة محلاة فانه يصيب مالا وشرفا يستظرف به في الناس وربما نال ولاية ويكون ذلك في نصف عمره فان كان في حليتها جواهر اصاب من المال ما يسود به اهل بيته او يصيب ولدا يسود اهله وربما كانت كثرة المناطق في وسطه اجود وارفق واجمل ومن رأى ان منطقته انقطعت او انكسرت او انتزعت او حدث بها حادث فان ذلك فيمن تنسب اليه المنطقة.

زیور: آدمیوں کے پہننے والا زیور دیکھے تو مراد زیب و زینت اور جمال ہے۔ اور آدمیوں کی عزت اسی قدر ہوگی جس قدر زیور کی قدر اور خصوصیت ہوگی۔ اگر کمر پٹہ مرصع ہو تو دیکھنے والا مال اور عزت اور شان پائے گا جس سے وہ لوگوں میں فخر و ناز کر سکے گا۔ اس کی تعبیر یہ بھی ہوتی ہے کہ وہ نصف عمر کا ہو تو کسی شہر کا حاکم بنے۔ اگر خواب دیکھنے والے کے زیور میں جواہرات بھی ہوں تو تعبیر یہ ہے کہ اسے اس قدر مال ملے گا جس سے وہ گھر والوں کا سردار بن جائے گا۔ اور خواب میں کثرت سے کمر پٹے کے دیکھنے کی تعبیر نہایت عمدہ اور خوبصورت ہوتی ہے اور اگر کسی نے دیکھا کہ اس کا کمر پٹہ کٹ گیا یا ٹوٹ گیا یا چھین لیا گیا ہے یا وہ کسی حادثے کا شکار ہو گیا ہے تو یہ تمام باتیں اس آدمی کو پیش آئیں گی جس سے وہ کمر پٹہ منسوب ہے۔

التاج۔ رؤيته للرجل سلطان وعز وشرف وعلو في الدنيا دون الآخرة ومن رأى ان عليه تاجا من ذهب او فضة او جوهر فانه يصيب مالا وعزا عظيما ويكون فيه مضيعا لدينه.

تاج المرأة۔ زوجها فان لم يكن لها

تاج: خواب میں کسی مرد کا تاج کو دیکھنا دنیا میں غلبے، عزت اور بلندی کی علامت ہے، آخرت میں نہیں۔ اور جس نے دیکھا کہ اس کے سر پہ سونے یا چاندی یا جواہرات کا تاج ہے اسے مال اور بڑی عزت ملے گی لیکن وہ اپنے دین کو بیچے گا۔ اگر عورت کو خواب میں تاج دکھائی دے

زَوْجٍ تَزَوَّجَتْ رَجُلاً اَعْجَمِيًّا اَوْ عَرَبِيًّا وَ يَكُوْنُ مُرْتَفِعًا ذَا هَيْبَةٍ وَّشَرَفٍ وَّمَنْ رَاٰى فِيْ عُنُقِهٖ طَوْقًا فَاِنَّهٗ يَتَقَلَّدُ اَمَانَةً

تو اس کی تعبیر اس کا خاوند ہوگا۔ اگر کنواری یا بن بیاہی ہے تو اس کی شادی کسی ایسے عجمی یا عرب مرد سے ہوگی جو بہت بلند مرتبہ، ہیبت و شرف والا اور بلند درجے کا مالک ہوگا۔ اگر کوئی اپنی گردن میں طوق دیکھے تو مراد یہ ہے کہ اسے کوئی امانت سونپی جائے گی۔

اَلْخَاتَمُ۔ خَاتَمُ الرَّجُلِ فِي الرُّؤْيَا هُوَ مِلْكُهٗ وَمَالُهُ الَّذِيْ يَتَجَمَّلُ بِهٖ بَيْنَ النَّاسِ وَ سُلْطَانُهٗ وَعِزُّهٗ ثُمَّ مَا حَدَثَ فِيْهِ كَانَ فِيْمَا ذَكَرْنَاهُ وَمَنْ رَاٰى اَنَّهٗ اُعْطِيَ خَاتَمًا فَاِنَّهٗ يَمْلِكُ شَيْئًا مِمَّا ذَكَرْنَاهُ وَيَنَالُهٗ وَرُبَّمَا كَانَ الْخَاتَمُ امْرَاَةً اَوْ وَلَدًا اَوْ دَابَّةً اَوْ غَيْرَ ذٰلِكَ عَلٰى قَدْرِ حَالِ الرَّائِيْ وَاِنْ كَانَ سُلْطَانًا مَلَكَ مِنَ الْمُلْكِ مَا يُرِيْدُ وَاِنْ كَانَ تَاجِرًا مَلَكَ مِنَ التِّجَارَةِ وَمَا يَلِيْقُ بِهٖ وَكَذٰلِكَ سَائِرُ النَّاسِ فِيْ مَعَايِشِهِمْ۔

انگوٹھی۔ مرد انگوٹھی دیکھے تو تعبیر اس کا ملک و مال ہے جس سے وہ لوگوں میں نیک نامی، شوکت اور عزت حاصل کرے گا۔ جو کچھ انگوٹھی میں نظر آئے وہ خود اس میں دکھائی دے گا جس کا ذکر ہو چکا ہے۔ اگر دیکھے کہ اسے انگوٹھی دی گئی ہے تو جن چیزوں کا ذکر کیا جا چکا ہے وہ ان کا مالک بنے گا یا انہیں حاصل کرے گا۔ کبھی انگوٹھی کی تعبیر عورت، بیٹا، چوپایہ وغیرہ بھی ہوتی ہے اور یہ خواب دیکھنے والے کے مرتبے کے مطابق ہوتی ہے۔ اگر وہ بادشاہ ہے تو جس ملک کا خواہشمند ہے، وہ اسے مل جائیگا اگر تاجر ہے تو تجارت میں اس کی بہتری کے مطابق صورت حال پیش آئے گی۔ اسی طرح ہر شخص اپنی روزی کے مطابق چیزوں کو پائے گا۔

وَمَنْ رَاٰى اَنَّ خَاتَمَهُ انْتُزِعَ مِنْ يَدِهٖ ذَهَبَ عَنْهُ مَا يَمْلِكُهٗ وَمَنْ رَاٰى اَنَّهٗ سُرِقَ اَوْ ضَاعَ فَاِنَّهٗ يَنْخَلُّ

اور جس نے دیکھا کہ اس کی انگوٹھی اس کے ہاتھ سے چھین لی گئی تو جس چیز کا وہ مالک ہوگا وہ اس سے چھن جائے گی۔ اگر کسی نے دیکھا کہ انگوٹھی



عَلَيْهِ فِيْمَا يَمْلِكُهٗ مَكْرُوْهٌ وَعُسْرٌ فِيْ اَمْرٍ مِنْ اُمُوْرِ النَّاسِ وَفَصُّ الْخَاتَمِ وَيَقُوْلُ فَصُّهٗ فَاِنَّ مَا يَمْلِكُهٗ يَذْهَبُ وَيَبْقٰى ذِكْرُهٗ وَ جَمَالُهٗ بَيْنَ النَّاسِ وَقِيْلَ اِنَّ فَصَّ الْخَاتَمِ وَلَدُهُ الَّذِيْ يَتَجَمَّلُ بِهٖ فَاِنْ كَانَ الْخَاتَمُ ذَهَبًا فَاِنَّ مَا يَمْلِكُهٗ وَيَلْبَسُهٗ مِنْ جِهَةِ الْحَرَامِ وَاِنْ كَانَ الْخَاتَمُ مِنْ حَدِيْدٍ كَانَ مَا يَمْلِكُهٗ مِنْ قِبَلِ السُّلْطَانِ وَاِنْ كَانَ الْخَاتَمُ مِنْ حَدِيْدٍ كَانَ مَا يَمْلِكُهٗ مِنْ قِبَلِ السُّلْطَانِ وَاِنْ كَانَ الْخَاتَمُ صُفْرًا اَوْ رَصَاصًا كَانَ مَا يَمْلِكُهٗ ضَعِيْفًا حَقِيْرًا وَجَمِيْعُ حُلِيِّ النِّسَاءِ اِذَا لَبِسَهُ الرَّجُلُ لَا خَيْرَ فِيْهِ سِوَى الْقِلَادَةِ اَوِ الْقُرْطِ اَوِ الْخَاتَمِ وَمَنْ رَاٰى عَلَيْهِ سِوَارَيْنِ اَصَابَهٗ ضِيْقٌ فِيْ ذَاتِ يَدِهٖ وَمَكْرُوْهٌ وَمَنْ رَاٰى اَنَّ عَلَيْهِ خَلْخَالًا اَوْ خَلْخَالَيْنِ اَصَابَهٗ شِدَّةٌ اَوْ خَوْفٌ اَوْ حَبْسٌ وَمَا اَشْبَهَ ذٰلِكَ۔

ضائع ہو گئی ہے یا چرا لی گئی ہے تو اس کی ملکیت کی چیزوں میں کوئی ناگوار صورت حال پیدا ہوگی یا لوگوں کے معاملات کے بارے میں کوئی ناپسندہ بات ہوگی۔ انگوٹھی کے نگینے کی تعبیر جمال اور زیب و زینت ہے۔ اگر انگوٹھی ٹوٹ جائے اور نگینہ باقی رہے تو وہ جن چیزوں کا مالک ہے، وہ اس کی ملکیت سے نکل جائیں گی لیکن ان کا ذکر اور خوبی کو لوگ یاد کرتے رہیں گے۔ بعض نے انگوٹھی کے نگینے کی تعبیر خواب دیکھنے والے کے بیٹے سے دی ہے جس کی وجہ سے اسے شان و شوکت نصیب ہوگی۔ اگر انگوٹھی سونے کی ہو تو تعبیر یہ ہے کہ اس کی مملوکہ چیزیں اور لباس حرام کی کمائی سے بنے ہیں۔ اگر خواب میں لوہے کی انگوٹھی دیکھے تو مراد یہ ہے کہ جن اشیا کا وہ مالک ہے وہ بادشاہ کی طرف سے ہیں۔ اگر انگوٹھی پیتل یا سیسے کی ہے تو گویا اس کی مقبوضہ چیزیں حقیر ہیں۔ اگر مرد نے دیکھا کہ وہ ہار یا بالی کے علاوہ عورتوں کا کوئی زیور پہنے ہے تو اس میں کوئی بھلائی نہیں۔ اگر دیکھا کہ اس کے پاس دو کنگن ہیں تو اس کا ہاتھ تنگ ہوگا اور کوئی ناپسندیدہ بات رونما ہوگی۔ اگر دیکھے کہ ایک یا دو پازیبیں پہنے ہے تو سختی خوف، قید یا اسی طرح کی کسی تکلیف سے دوچار ہوگا

الدُّمْلُجُ - ضِيقٌ وَمَكْرُوهٌ يَنَالُهُ مِنْ أَخَوَيْهِ أَوْ مِنْ صَدِيقِهِ وَالْفِضَّةُ أَهْوَنُ مِنْ ذَلِكَ كُلِّهِ وَأَسْرَعُ بِفَرَجِهِ وَأَمَّا حُلِيُّ النِّسَاءِ فَهُوَ لَهُنَّ صَلَاحٌ وَجَمَالٌ وَزِينَةٌ وَأَحْسَنُ حَالًا لَهُنَّ إِنْ كَانَ مِنْ ذَهَبٍ أَوْ فِضَّةٍ أَوْ مِنْ جَوْهَرٍ سِوَى الْخَلْخَالِ أَوِ الْخَلْخَالَيْنِ وَالسِّوَارَيْنِ فَإِنَّهُ زَوْجُهَا أَوْ أَخُوهَا أَوْ أَبُوهَا وَكَذَلِكَ التَّاجُ وَقِيلَ بَلْ هُوَ سُلْطَانٌ۔

کڑے دیکھنے کی تعبیر یہ ہے کہ خواب دیکھنے والے کو اس کے بھائیوں کو یا دوست کی طرف سے کسی ناگوار بات کا سامنا ہوگا۔ چاندی کے کڑے دیکھنا سب سے آسان ہے اور جلدی کشائش ہوگی۔ عورتوں کے زیور ان کے لیے بہتری، خوبصورتی، زیبائش اور عمدہ حالت کی علامت ہے۔ اگر عورتوں کا زیور سونے چاندی یا جواہرات کا ہو مگر ایک یا دو پازیبیں یا دو کنگن نہ ہوں تو اس کی تعبیر خواب دیکھنے والی کا خاوند، بھائی یا باپ ہے یہی تعبیر تاج کی ہے بلکہ یہ تو حکومت کی علامت ہے۔

الدَّنَانِيرُ - الْمَجْهُولَةُ النَّوْعِ وَالْعَدَدِ إِذَا زَادَتْ عَلَى أَرْبَعَةِ دَنَانِيرَ فَإِنَّهَا مَكْرُوهَةٌ فِي التَّأْوِيلِ وَمَنْ أَصَابَ شَيْئًا مِنْهَا يَقَعُ مِنَ الْكَلَامِ فِي عِرْضِهِ وَفِيمَنْ يَعِزُّ عَلَيْهِ وَهُوَ أَيْضًا يَدُلُّ عَلَى الْمُنَافَسَةِ عَلَى كُلِّ حَالٍ وَإِنْ كَانَتْ مَعْرُوفَةَ الْقَدْرِ كَانَ الْأَمْرُ أَهْوَنَ عَلَيْهِ وَأَمَّا الدِّينَارُ الْوَاحِدُ أَوْ مَا زَادَ عَلَى الْوَاحِدِ إِلَى الْأَرْبَعَةِ فَإِنَّهُ أَوْلَادٌ عَلَى عَدَدِ ذَلِكَ وَمَنْ أَصَابَ مَا هُوَ عَلَى هَيْئَتِهِ مِنْ غَيْرِ نَقْشٍ فَهُوَ وَلَدٌ۔

**دینار** (اشرفیاں): اگر تعداد اور قسم کا پتا نہ ہو اور چار سے زیادہ ہوں تو اچھی علامت نہیں۔ جسے خواب میں اشرفیاں دکھائی دیں تو دیکھنے والے یا جس کی عزت پر یہ حرف گیری کرتا اور شرم دلاتا ہے، اس پر تنقید کی نشانی ہے۔ اگر قسم اور عدد معلوم ہے تو تعبیر آسان ہے۔ ایک سے چار تک دینار دکھائی دیں تو تعبیر تعداد کے مطابق بیٹے ہیں۔ اگر ایسی اشرفی دیکھی جس پر کوئی نقش نہیں تو اس کے ہاں بیٹا ہوگا۔



سَبَائِكُ الذَّهَبِ أَوْ آنِيَتِهِ - تَدُلُّ عَلَى ذَهَابِ شَيْءٍ مِنْ مَالِهِ أَوْ يَغْضَبُ عَلَيْهِ السُّلْطَانُ۔

سونے کے ٹکڑے اور برتنوں کو خواب میں دیکھنے والے پر حاکم ناراض ہو جائے گا یا اس کا کچھ مال ضائع ہو جائے گا۔

دَرَاهِمُ الْفِضَّةِ - تَخْتَلِفُ بِاخْتِلَافِ طَبَائِعِ النَّاسِ فَمِنْهُمْ مَنْ إِذَا رَآهَا أَوْ أَصَابَهَا فِي النَّوْمِ أَصَابَ مِثْلَهَا فِي الْيَقَظَةِ وَمِنْهُمْ مَنْ إِذَا رَآهَا أَوْ أَصَابَهَا أَصَابَ رِزْقًا حَسَنًا مَعَ كَلَامٍ وَمُنَاقَشَةٍ وَقَدْ تَكُونُ الدَّرَاهِمُ كَلَامًا حَسَنًا۔

**چاندی کے سکوں** کی تعبیر خواب دیکھنے والے کی طبیعت کے مطابق ہوگی۔ اگر کوئی خواب میں انہیں دیکھے یا پائے تو مزاج کے مطابق کسی کو تو واقعی بیداری کے عالم میں یہی ملیں گے، کسی کو جھگڑے کے نتیجے میں اچھا رزق ملے گا اور کبھی چاندی کے سکوں کی تعبیر اچھی بات سے بھی کی جاتی ہے۔

وَأَمَّا الدَّرَاهِمُ السُّودُ - وَهِيَ الْمَغْشُوشَةُ فَرُؤْيَتُهَا تَدُلُّ عَلَى كَلَامٍ رَدِيءٍ وَمَغْشُوشٍ وَخُصُومَةٍ وَأَمَّا إِذَا كَانَتِ الدَّرَاهِمُ فِي كِيسٍ أَوْ فِي صُرَّةٍ وَرَأَى أَنَّهُ أُعْطِيَهَا فَإِنَّهُ يُسْتَوْدَعُ سِرًّا وَيَحْفَظُهُ بِقَدْرِ حِفْظِهِ وَمَنْ رَأَى أَنَّهُ دَفَعَهَا إِلَى غَيْرِهِ فَإِنَّهُ يَسْتَوْدِعُ سِرًّا كَذَلِكَ وَالدِّرْهَمُ الْوَاحِدُ وَلَدٌ صَغِيرٌ فَإِنْ ضَاعَ مِنْهُ أَوْ سُرِقَ مَاتَ وَلَدُهُ۔

**چاندی کے کالے** (کھوٹے) سکے دیکھنا دھوکے، جھوٹ اور لڑائی کی نشانی ہے مگر یہ سکے کسی تھیلی میں یا جیب میں ہوں یا دیکھے کہ کسی نے اسے دیے ہیں تو اسے کوئی راز کی بات معلوم ہوگی اور وہ حتی الامکان اس کی حفاظت کرے گا۔ اگر دیکھے کہ اس نے کالے سکے کسی اور کو دیے ہیں تو مطلب یہ ہے کہ اسے راز کی کوئی بات بتائی گئی ہے۔ چاندی کا ایک سکہ دکھائی دے تو اس کی تعبیر چھوٹا بیٹا ہے۔ اگر خواب میں ایک سکہ ضائع ہو تو اس کا چھوٹا بچہ مر جائے گا۔

وَالْفَلْسُ أَوِ الْفُلُوسُ - كَلَامٌ رَدِيءٌ وَ

ایک پیسہ یا کئی پیسے کسی نے خواب میں دیکھا

فيجب من ينال منها شيئا وهي تدل على الرزق في غير الحسن والصناعة الرديئة.

سبائك الفضة - رؤيتها في المنام تدل على خير وهي أحسن من سبائك الذهب فإنها تدل على النساء ومن رأى أنه أصاب نقرة غير معمولة أصاب امرأة حسنة حرة أو أمة ومن أصاب نقرة في معدنها أصاب امرأة من غير الموضع الذي وضعت فيه.

سبائك الحديد والنحاس والرصاص كل ذلك خير يصيبه من متاع الدنيا إذا لم يكن معمولا ومن رأى أنه يسبك ذهبا أو فضة أو حديدا أو رصاصا فإنه يقع في ألسنة الناس ويغتابونه بأشد الغيبة، كفانا الله تعالى كل مصيبة وأزال عنا كل شدة وكل شك وريبة آمين.

## الباب الرابع عشر

### في تأويل رؤيا الأواني والمواعين ونحوها

کہ اسے پیسے ملے ہیں تو اس کے خلاف بُری بات کی جائے گی یا وہ قید ہوگا۔ پیسوں کی تعبیر بُرے رزق سے بھی ہوتی ہے جو بُرے پیشے کے ذریعے حاصل ہو۔

چاندی کے ٹکڑے خواب میں دیکھنا بھلائی پر دلالت کرتا ہے۔ یہ سونے کے ٹکڑوں سے بہتر ہے کیونکہ اس کی تعبیر عورتیں ہیں۔ اگر کسی نے ایسی چاندی پائی جس پر کام نہ کیا گیا ہو تو اسے خوبصورت آزاد عورت یا کوئی لونڈی ملے گی جس نے کان میں سے چاندی پائی اسے اس جگہ سے عورت ملے گی جہاں وہ نہیں تھی۔

**لوہے، تانبے اور سیسے کے ٹکڑے**، انہیں دیکھنے کی تعبیر دنیوی متاع کے نتیجے میں بھلائی اور فائدہ ہے اگر ان ٹکڑوں پہ کام نہ کیا گیا ہو۔ اگر کوئی دیکھے کہ وہ سونے، چاندی، لوہے یا جست کے سکے بنا رہا ہے تو تعبیر یہ ہے کہ لوگوں کی زبانوں پر چڑھ جائے گا اور وہ اس کی بہت غیبت کرینگے۔ اللہ تعالیٰ ہمیں سب مصیبتوں سے بچائے ہر سختی، شبے اور شک سے ہمیں نجات دے۔

## چودھواں باب

### برتن اور سامان وغیرہ کو دیکھنے کے بارے میں



الأواني - في التأويل خدم وغلمان إلا الكانون والقدر والسفرة والمسرجة والسراج فإن ذلك في التأويل رؤياهم وغيرهم قيم البيت أو قيمته ومن كان اسمه مذكرا أو منفعته عامة لأهل البيت كالسراج والكانون ما خلا السفرة فهو قيم البيت وما كان اسمه مؤنثا كالقدر والقفة والمائدة والمسرجة والقصعة فهي الزوجة وما كان معمولا من النحاس والرصاص كالطست والطاسة والإبريق فهو خدم وغلمان.

المرآة - هي المرأة فمن رأى أنه ينظر فيها فإن كانت زوجته حاملا ولدت غلاما يشبه الرجل وإن لم يكن له زوجة حامل ولا ولد ولد عزل من عمله وسلطانه ويرى في مكانه غيره وإن رأت هذه الرؤيا امرأة إن كانت حاملا ولدت جارية مثلها في الشبه وإن كانت غير حامل فإن زوجها يتزوج عليها وترى نظيرتها

**برتن**: اس کی تعبیر خادم یا نوکر ہوتے ہیں لیکن چولہے، ہانڈی، دسترخوان، چراغ اور چراغدان کی تعبیر یہ ہے کہ گھر کا سردار (مرد) ہو یا عورت رنج والم میں مبتلا ہوگا۔ اور جس برتن یا سامان کا نام مذکر ہو یا گھر والوں کے لیے جو عام طور پر نفع بخش ہو، مثلاً چراغ اور چولہا وغیرہ (دسترخوان نہیں) اس کی تعبیر گھر کا بڑا ہوتا ہے اور جس کا نام مؤنث ہو مثلاً ہانڈی، ٹوکری، ڈیوٹ، پیالی یا جو چیزیں تانبے اور جست سے بنائی جاتی ہیں مثلاً طشت، تسلا اور لوٹا، ان کی تعبیر غلام اور خادم ہیں۔

**شیشہ** کی تعبیر عورت ہے۔ کوئی خواب میں شیشے کو دیکھ رہا ہو تو اگر اس کی بیوی حاملہ ہے تو باپ کی مشابہت والا بیٹا جنے گی۔ اگر بیوی حاملہ نہیں اور اس کا کوئی بیٹا بھی نہیں تو خواب دیکھنے والا اپنے کام اور عہدے سے ہٹا دیا جائے گا اور اس کی جگہ دوسرا آدمی نظر آئے گا۔ اگر حاملہ عورت یہ خواب دیکھے تو اس کے ہاں اپنے جیسی بیٹی پیدا ہوگی۔ اگر حاملہ نہیں تو اس کا خاوند اس پر سوت لائے گا اور وہ اپنی سوکن کو گھر میں دیکھے گی اگر

في منزلها وإذا رأى الصبي أنه ينظر
فيها فإنه يولد له أخ يكون نظيره
وإن كان الرائي فيها جارية صغيرة
ولدت أمها جارية صغيرة.

بھی خواب لڑکا دیکھے تو اسی جیسا اس کا بھائی جنم
لے گا اور اگر خواب دیکھنے والی لڑکی ہے تو اسکی
چھوٹی بہن پیدا ہوگی۔

الإبرة - تدل رؤيتها على امرأة الرجل
وطاعتها له ثقبها وإدخال الخيط
فيها ما لم يخط بها فإن رأى أنه يخيط
بها ثياب الناس فإنه نصيحة ينصح
بها الناس وقيل بل هي سبب ما يطلب
من صلاح أمره وشأنه ومن رأى
أنه يخيط بها ثيابه أو ثياب غيره و
رأى إبرة فيها خيط فإنه يلتئم له
أمره ويجتمع حاله ويصلح شأنه
فإن خاط بها ثياب زوجته فلا خير
في ذلك وإن انكسرت افتقر حاله
وتشعث أمره.

سوئی کو خواب میں دیکھنے کی تعبیر مرد کی فرمانبردار
بیوی ہے۔ اگر سوئی کا سوراخ دیکھے اور اس میں
دھاگہ پروئے مگر اس کے ساتھ سیے نہیں تو بھی یہی
تعبیر ہے کہ عورت اس کی اطاعت کرے گی اگر
دیکھے کہ وہ سوئی کے ساتھ لوگوں کے کپڑے سی
رہا ہے تو گویا لوگوں کو نصیحت کر رہا ہے اور یہ
تعبیر بھی دی گئی ہے کہ اس کے حال کی درستی کا مطالبہ
کیا جا رہا ہے اگر کوئی خواب میں سوئی سے اپنے یا
دوسروں کے کپڑے سیے اور سوئی میں دھاگہ
پڑا ہوا ہو تو تعبیر یہ ہے کہ اس کے حالات ٹھیک
ہو جائیں گے۔ اگر اپنی بیوی کے کپڑے سیے تو
یہ خواب اچھا نہیں۔ اگر سوئی ٹوٹ جائے تو محتاج
ہو جائے گا اور اس کا حال خراب ہوگا۔

المشط - فرح وسرور يجتمع فمن
رأى أنه سرح رأسه ولحيته يزول
عنه الغم والهم سريعا وقيل إن
المشط رؤياه تدل على خير كثير وهو

کنگھی کی تعبیر خوشی اور مسرت ہے اگر کوئی دیکھے
کہ اپنے سر یا داڑھی میں کنگھی کر رہا ہے تو اس کی
پریشانیاں جلد دور ہو جائیں گی اور یہ بھی تعبیر دی
جاتی ہے کہ کنگھی کا دیکھنا خیر کثیر کی علامت ہے



العلم وعلى الذي ينتفع به وبكلامه و
أمره كالحاكم والمفتي والواعظ والطبيب.

یعنی اسے علم حاصل ہوگا اور کسی حاکم، مفتی، واعظ
یا طبیب کی طرح لوگ اس کے علم کلام اور احکام
سے فائدہ اٹھائیں گے۔

المقراض - يدل على انضمام شخص
إلى شخص فمن رأى أن بيده مقراضا
نزل عليه من السماء فإنه يدل على
انقراض عمره فإن جز به شعرا
أو صوفا فإنه يجمع مالا كثيرا.

قینچی کی تعبیر یہ ہے کہ ایک آدمی کسی دوسرے
آدمی سے ملے گا۔ اگر دیکھے کہ اس کے ہاتھ میں
آسمان سے نازل شدہ قینچی ہے تو اس کی عمر ختم
ہو جائے گی۔ اگر اس سے بال یا اون کاٹے تو وہ
بہت سا مال اکٹھا کرے گا۔

الزجاج - رؤياه تدل على أمتعة البيوت
مثل القوارير الملونة والكرسي و
وربما يكون ذلك إماء وعبيدا.

کانچ سے مراد گھر کا بہت سا سامان ہے مثلاً
مرتبان اور کرسیاں۔ اکثر ان سے لونڈی اور غلام
مراد ہوتے ہیں۔

حكاية - جاء رجل إلى الإمام محمد بن
سيرين رحمه الله تعالى فقال يا مولاي
إني رأيت كأن في يدي قدحا من زجاج
فيه ماء وإذا بالقدح وقع من يدي
أو قال فانكسر فهو في يدي معلق
في الهواء بالقدرة فقال له الإمام
ألك زوجة حامل قال نعم قال يدل
على أنها تموت عند الولادة ويعيش
الولد بإذن الله تعالى فكان الأمر كما
عبره الإمام رحمه الله.

حکایت: ایک آدمی حضرت امام محمد بن سیرین
علیہ الرحمہ کی خدمت میں آکر عرض گزار ہوا کہ حضرت!
میں نے خواب میں اپنے ہاتھ میں کانچ کا پانی سے
بھرا ہوا پیالہ دیکھا اور وہ اچانک میرے ہاتھوں
سے گر گیا یا اس نے کہا کہ ٹوٹ گیا، اور خدا کی
قدرت سے میرے ہاتھوں پر موجود ہے۔ امام نے
اس سے پوچھا کیا تیری بیوی حمل سے ہے اس نے
اثبات میں جواب دیا تو فرمایا کہ وہ بچہ پیدا ہونے
ہی مر جائے گی اور بیٹا اللہ کے حکم سے زندہ رہیگا
بعد میں وہی ہوا جس کی تعبیر امام نے دی تھی۔

# الباب الخامس عشر

في تأويل رؤيا السلاح وأنواعها

السلاح كله في التأويل عز وسلطان وشرف يناله صاحبه على قدر مبلغه في الجودة والاشتهار فمهما حدث فيه من إصلاح فهو سلطان يناله ومن رأى أن سلاحه قد انتزع منه أو قهر عليه أو رمي به أو وهبه أو باعه أو سرق منه أو انكسر أو ضيعه أو أعاره فإن ذلك نقصان في سلطانه

# پندرہواں باب

## ہتھیار اور ان کی قسموں کو دیکھنے کے بارے میں

ہر قسم کے ہتھیاروں کو خواب میں دیکھنا عزت رعب اور بزرگی کی علامت ہے جو ہتھیار دیکھنے والے کو اپنے فہم وفراست اور شہرت کے مطابق حاصل ہوں گے. جب بھی اس میں اصلاح کی کوئی نئی بات پیدا ہوگی تو شوکت وحشمت پائے گا اگر دیکھے کہ اس کا ہتھیار کسی نے اس سے چھین لیا ہے یا اس کے ساتھ زیادتی کی گئی ہے یا اسے پھینک دیا گیا ہے یا کسی کو دے دیا یا چوری کر لیا گیا ہے یا ٹوٹ گیا یا ضائع کر دیا گیا ہے یا مانگے پر کسی دوسرے کو دے دیا گیا ہے تو اس کی شوکت کو نقصان پہنچے گا۔

ومن رأى أن معه سيفا أو قوسا أو رمحا أو عمودا يقاتل به أحدا فإن ذلك عز أو سلطان يناله فإن قاتل به غيره فإن ذلك منازعة أقوام ومن رأى أنه ضرب إنسانا بسيف فإنه يبسط لسانه عليه وإن رماه بسهم فهو كلام نافذ في رسائل وكتب فإن طعنه برمح فإنه يناله المطعون

اگر کوئی دیکھے کہ اس کے پاس تلوار، کمان، نیزہ یا لکڑی ہے اور وہ اس سے کسی کے ساتھ لڑ رہا ہے تو اسے عزت اور شان نصیب ہوگی اور اگر کسی اور نے ان چیزوں کی مدد سے اس کے ساتھ جنگ کی تو یہ قوموں کے درمیان لڑائی ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے کسی شخص کو تلوار سے مار دیا ہے تو مراد یہ ہے کہ اس شخص کے خلاف زبان کھولے گا۔ اگر اس نے کسی کو تیر سے مارا تو اس کا مؤثر کلام رسالوں



خيرا بإدخال نصرة عليه.

العمود. الضرب به وبالقضيب ونحوه مما يلتوي كلام يقوى المضروب بمصيبة تؤمله وكذلك إذا رأى أنه جرح جراحة فإنه يدخل على قلبه مضرة من الجارح ويقدح في عرضه على قدر ما بلغت الجراحة منه ومن رأى أنه قطع رأسا أو لحما أو يدا أو رجلا أو غير ذلك من الأعضاء وأبانه عنه فإنه كلام يقع بين القاطع وبين من ينسب إليه ذلك العضو.

اور کتابوں میں چھپے گا۔ اگر کسی نے خواب دیکھنے والے کو نیزے سے زخمی کیا تو خواب دیکھنے والے کی بہتری ہوگی اور اسے مدد ملے گی۔

گرز، لکڑی یا کسی مڑی ہوئی شے سے مارنے کی تعبیر یہ ہے کہ مار کھانے والا کسی دکھ دینے والی مصیبت کا شکار ہوگا۔ اسی طرح اگر دیکھے کہ اس کو زخم لگا ہے تو زخم لگانے والا شخص اسے اتنا نقصان پہنچائے گا اور بے عزتی کرے گا، جتنا اسے زخم لگا ہے۔ اگر کسی نے خواب میں دیکھا کہ اس نے سر، گوشت، ہاتھ پاؤں یا اور کسی حصہ جسم کو جسم سے جدا کر دیا تو تعبیر یہ ہے کہ جس کا عضو کٹا ہے اور جس نے کاٹا ہے دونوں میں زبانی جھگڑا ہوگا۔

ومن رأى أنه قد أعطي سيفا مسلولا فرفعه إلى رأسه ولم يرد به ضرب أحد فإنه يصيب سلطانا عظيما مشهورا أو صبية حسنة وقال الكرماني وحده في تأويل رؤيا السيف على هذه الصفة أنه ولد يخرج أو رأى أنه أعطي سيفا في غمد ورأى أنه انكسر في غمده مات الولد في

اور اگر کسی نے دیکھا کہ اسے ننگی تلوار دی گئی ہے اور اس نے اسے سر سے بلند کیا مگر کسی کو مارنے کا ارادہ نہیں تھا تو وہ بڑے غلبے اور شان کا مالک ہوگا یا اسے حسین وجمیل لڑکی ملے گی۔ مگر خواب میں تلوار کو دیکھنے کے متعلق کرمانی کا خیال یہ ہے کہ اس کا بیٹا یا بھائی پیدا ہوگا۔ اگر دیکھے کہ اس کے ہاتھ میں تلوار دی گئی ہے اور وہ نیام میں ٹوٹ گئی ہے تو تعبیر یہ ہے کہ بچہ ماں کے پیٹ میں مر جائے گا

بطن امه فان انكسر الغمد وسلم السيف سلم الولد وتموت الام فان رأى ان قائم السيف انكسر مات ابوه او عمه او مثل احدهما في القدر وكذلك كل ما حدث في قائم السيف من صلاح او فساد فهو فيمن ذكرته۔

وان رأى ان نصل سيفه انكسر او سقط ماتت امه او جدته او خالته او من في درجتهن منه من النساء وقال جعفر ن الصادق رضي الله عنه من رأى بيده سيفا مسلولا بسط لسانه على الناس فان ضرب به وسال الدم ولم يتلطخ به الضارب ولا المضروب فانه يبسط لسانه على الناس فان ضرب وسال منه الدم يأثم به او يؤجره الله عليه اجرا عظيما بقدر ما سال منه من الدم ان الدم اثم اذا سال ولم يتلطخ به فان رأى ان الدماء سالت من المضروب ولطخت الضارب فان المضروب يبسط لسانه على الضارب او يصيب

اگر نیام ٹوٹ جائے اور تلوار نہ ٹوٹے تو بچہ سلامت رہے گا، ماں مر جائے گی۔ اگر کوئی دیکھے کہ تلوار کا قبضہ ٹوٹ گیا ہے تو اس کا والد، چچا یا اسی مرتبے کا کوئی بزرگ فوت ہو جائے گا۔ اور جو اچھائی یا برائی تلوار کے قبضے میں نظر آئے گی، وہی ان بزرگوں میں ظاہر ہو گی جن کا میں نے ذکر کیا ہے۔

اور جس نے دیکھا کہ تلوار کی باڑھ ٹوٹ گئی ہے یا تلوار گر گئی ہے، اس کی ماں، دادی، خالہ یا اسی رتبے کی کوئی خاتون فوت ہو جائے گی۔ اور حضرت جعفر صادق رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ اگر کوئی خواب میں ہاتھ میں ننگی تلوار دیکھے تو وہ لوگوں کے خلاف زبان درازی کرے گا۔ اگر اس نے کسی کو تلوار ماری اور خون بہایا اور دونوں میں سے کوئی خون میں لت پت نہ ہوا تو اس کی تعبیر بھی یہی ہے کہ وہ لوگوں کے خلاف زبان کھولے گا۔ اگر اس نے تلوار ماری اور خون بہا تو وہ اس کی وجہ سے گنہگار ہو گا یا اللہ تعالیٰ اسے اجر عظیم عطا فرمائے گا۔ کیونکہ خون بہے اور کسی کے جسم سے نہ لگے تو اس کی تعبیر گناہ ہے۔ اگر دیکھے کہ چوٹ کھانے والے کے بھی لگ گیا تو مار کھانے والا مارنے والے کے خلاف زبان درازی کرے گا یا اسے حرام مال دیگا۔



الضارب منه مالا حراما۔

ومن رأى انه متقلد بحمائل سيف فانه يصيب ولاية بقدر ما استقل السيف من الارض لطول حمائله ويضعف عن حمل تلك الولاية او يصغر عنها ومن رأى انه قصير عليه لقصر حمائله فانه يرتفع عن تلك الولاية ولا يرضاها ومن رأى ان حمائله قطعت ذهبت ولايته ومن رأى ان بسيفه صدأ لم يكن لكلامه بهاء ولا قبول هذا على قول من اوله بالكلام واما من اوله بالولد فان الولد يكون قليل الجوهر لا نفع له ومن اوله بالولاية كانت الولاية قليلة النفع واذا ذهب حد السيف او كل عن القطع لم ينسب اليه نفع ولا تأثير۔

الرمح - ان كان مع غيره من السلاح فهو سلطان يصيبه ينفذ امره فيه

اور جس نے دیکھا کہ تلوار کا پرتلہ اس کے گلے میں ہے تو جتنی تلوار زمین کی طرف جھکی ہوئی ہو گی، اس کے مطابق اسے حکومت ملے گی مگر وہ حکومت کی اس ذمہ داری کو نبھانے میں کمزور ثابت ہو گا۔ اگر دیکھا کہ پرتلہ چھوٹا ہے، اسی لیے تلوار بھی چھوٹی ہے تو تعبیر یہ ہے کہ وہ اس حکومت سے دستکش ہو جائے گا اور اسے پسند نہیں کرے گا۔ اگر پرتلہ کٹا ہوا دیکھا تو مراد یہ ہے کہ اس کی حکومت چھن جائیگی اگر تلوار کو زنگ لگا ہوا پایا تو جو معبر تلوار کی تعبیر کلام سے کرتے ہیں، ان کے نزدیک اس کی باتوں کی قدر و قیمت زائل ہو جائے گی۔ جو لوگ تلوار کی تعبیر لڑکے سے دیتے ہیں، ان کے نزدیک اس خواب کو دیکھنے والے کا بیٹا کم اصل ہو گا اور اس سے فائدہ نہیں ہو گا۔ جو حضرات اس کی تعبیر حکومت سے کرتے ہیں ان کے نزدیک تعبیر یہ ہے کہ اس کی حکومت کم فائدے والی ہو گی، اگر تلوار کی دھار ختم ہو گئی یا کاٹنے سے کند ہو گئی تو کوئی نفع یا تاثیر اس کی طرف منسوب نہ ہو گی۔

**نیزہ:** اگر نیزے کے ساتھ دوسرے ہتھیار بھی ہوں تو خواب دیکھنے والے کو شوکت اور غلبہ ملے گا اور

مِنْ بَعْدِهِ فَإِنْ لَمْ يَكُنْ مَعَ الرُّمْحِ غَيْرُهُ
مِنَ السِّلَاحِ فَإِنَّهُ يُصِيبُ وَلَدًا أَوْ أَخًا
إِذَا كَانَ لَهُ سِنَانٌ فَإِنْ لَمْ يَكُنْ لَهُ سِنَانٌ
فَإِنَّهُ يُرْزَقُ بَنَاتٍ إِنْ عُرِفَ ذٰلِكَ الرُّمْحُ
وَمَهْمَا حَدَثَ فِي الرُّمْحِ مِنْ خَيْرٍ وَشَرٍّ
كَانَ فِيمَنْ يُنْسَبُ إِلَيْهِ۔

حِكَايَةٌ - ذَكَرَ لَنَا أَبُو عُمَارَةَ الطَّيَّانُ
رَحِمَهُ اللّٰهُ تَعَالٰى أَنَّهُ أَتَى إِلَى الْإِمَامِ مُحَمَّدِ
بْنِ سِيرِينَ رَحِمَهُ اللّٰهُ تَعَالٰى فَقَالَ لَهُ
إِنِّي رَأَيْتُ فِي مَنَامِي كَأَنَّ فِي يَدِي رُمْحًا
أَوْ قَنَاةً فَقَالَ لَهُ الْإِمَامُ هَلْ رَأَيْتَ فِي
أَعْلَاهَا سِنًّا لَكَانَ يُولَدُ لَكَ ابْنَةٌ ثُمَّ
إِنَّ الْإِمَامَ سَكَتَ سَاعَةً ثُمَّ قَالَ يُولَدُ
لَكَ اثْنَتَا عَشْرَةَ بِنْتًا قَالَ مُحَمَّدُ بْنُ
يَحْيٰى حَدَّثْتُ بِهٰذِهِ الرُّؤْيَا أَبَا الْوَلِيدِ
رَحِمَهُ اللّٰهُ فَضَحِكَ أَبُو الْوَلِيدِ رَحِمَهُ
اللّٰهُ وَقَالَ أَنَا ابْنُ وَاحِدَةٍ مِنْهُنَّ وَلِي
إِحْدٰى عَشْرَةَ خَالَةً وَأَبُو عُمَارَةَ الطَّيَّانُ
جَدِّي رَحِمَهُ اللّٰهُ تَعَالٰى وَرَحِمَنَا مَعَهُمْ
وَالْمُسْلِمِينَ أَجْمَعِينَ۔

اس کی عدم موجودگی میں بھی اس کا حکم چلے گا۔ اگر برت
نوک والا نیزہ نظر آئے تو اس کا بیٹا یا بھائی پیدا ہوگا
اگر نیزہ نوک کے بغیر ہو اور معلوم ہو تو خواب دیکھنے
والے کے لڑکیاں پیدا ہوں گی اور نیزے میں جو
خوبی یا خرابی دکھائی دے گی، وہ نیزے والے میں
ظاہر ہوگی۔

حکایت: ابوعمارہ طیان علیہ الرحمہ نے ہمیں بتایا
کہ انھوں نے امام محمد بن سیرین رحمۃ اللہ علیہ کی
خدمت میں حاضر ہو کر عرض کیا کہ مجھے خواب میں
اپنے ہاتھ میں نیزہ یا بھالا نظر آیا ہے۔ امام نے پوچھا
کیا نیزے پر نوک بھی نظر آئی؟ کہا نہیں۔ انھوں نے
فرمایا، تیرے ہاں بچی پیدا ہوگی۔ اگر خواب میں نیزے
پر نوک بھی دیکھتا تو تیرے ہاں بچہ پیدا ہوتا۔ امام
تھوڑی دیر خاموش رہنے کے بعد پھر گویا ہوئے کہ
تیری بارہ لڑکیاں ہوں گی۔ محمد بن یحیی کہتے ہیں میں
نے اس خواب کے متعلق ابوالولید رحمہ اللہ تعالی کو
بتایا تو وہ ہنسنے لگے اور فرمایا کہ میں ان بارہ لڑکیوں
میں سے ایک کا بیٹا ہوں، میری گیارہ خالائیں
ہیں اور ابوعمارہ طیان علیہ الرحمہ میرے دادا ہیں۔
اللہ کریم ان پر اور ہم پر اور سب مسلمانوں پر رحم
فرمائے۔



الْقَوْسُ - إِذَا لَمْ يَنْزِعْ مِنْهُ الْوَتَرُ فَهُوَ
سُلْطَانٌ يَنَالُهُ أَوْ وَلَدٌ أَوْ أَخٌ فَإِنْ كَانَ
الْقَوْسُ بِغِلَافٍ فَإِنَّ زَوْجَتَهُ حُبْلٰى
بِغُلَامٍ وَمَنْ رَأٰى أَنَّ قَوْسَهُ تَكَسَّرَ
فَإِنَّهُ مُصِيبَةٌ فِي سُلْطَانِهِ أَوْ وَلَدِهِ
أَوْ أَخِيهِ وَمَنْ رَأٰى أَنَّهُ يَنْزِعُ قَوْسَهُ
وَيَرْمِي بِهِ فَإِنَّهَا نَكْبَةٌ تَنْفُذُ فِي سُلْطَنِهِ
بِقَدْرِ مَا رَأٰى وَبَلَغَ مِنْهُ وَقِيلَ إِنَّهُ
يُسَافِرُ وَيَرْجِعُ سَالِمًا إِذَا لَمْ يَنْقَطِعِ
الْوَتَرُ فَإِنِ انْقَطَعَ الْوَتَرُ قَامَ بِالْمَكَانِ
الَّذِي يُسَافِرُ فِيهِ وَرُبَّمَا يَتِمُّ سَفَرُهُ۔

وَمَنْ رَأٰى أَنَّهُ يَحْذِفُ بُنْدُقًا
كَأَنَّهُ يَحْذِفُ إِنْسَانًا وَهُوَ مَكْرُوهٌ فِي
الدِّينِ وَرُبَّمَا كَانَ رَمْيُهُ بِاتِّهَامِ كَلَامِهِ
حَقٌّ وَالْبَاطِلُ يَنْفُذُ بِقَدْرِ مَا نَفَذَ السَّهْمُ
وَمَنْ رَأٰى أَنَّهُ يَنْحِتُ قَوْسًا فَإِنَّهُ سُلْطَانٌ
أَوْ أَخٌ أَوْ وَلَدٌ أَوْ يَتَزَوَّجُ وَيُرْزَقُ غُلَامًا
وَمَنْ رَأٰى أَنَّهُ يَنْتَزِعُ قَوْسًا وَهُوَ كَا

کمان کو اگر تانت سے نہ اتارا گیا ہو تو خواب دیکھنے
والے کو یا تو شان و شوکت ملے گی یا اس کا لڑکا یا بھائی
پیدا ہوگا۔ اگر کمان غلاف میں لپٹی ہوئی دکھائی دے تو
گویا اس کے بیوی کے پیٹ میں لڑکا ہے۔ اگر دیکھے
کہ اس کی کمان ٹوٹ گئی ہے تو اس کی عظمت و شان
میں کمی ہوگی یا اس بیٹے یا بھائی کو کسی نقصان کا سامنا
ہوگا۔ اور جس نے یہ دیکھا کہ وہ اپنی کمان کو کھینچ
رہا ہے اور اس سے تیر چلا رہا ہے تو تیر مارنے
اور لگنے کے اندازے کے مطابق اس کی شان و شوکت
میں کمی ہوگی۔ اس خواب میں اگر کمان کی تانت نہ ٹوٹی ہو تو ایک
تعبیر یہ بھی کی جاتی ہے کہ وہ سفر کرے گا اور سلامتی
کے ساتھ واپس آ جائے گا۔ لیکن اگر تانت ٹوٹ گئی
تو جہاں کے لیے سفر کرے گا، وہیں رہ جائے گا
اور یہ سفر کبھی مکمل نہیں ہوگا۔

اور اگر کسی نے دیکھا کہ مٹی کا غلہ مار رہا ہے تو
گویا وہ کسی شخص پر طعن کر رہا ہے جو دین میں اچھی بات
نہیں اور اکثر خواب میں تیر چلانے کو سچی بات کی
نشانی سمجھا جاتا ہے۔ اور جس قدر یہ تیر لگے گا،
اتنا ہی سچی بات کا باطل پر اثر ہوگا۔ اور اگر کوئی دیکھے
کہ وہ کمان کو چھیل رہا ہے تو تعبیر یہ ہے کہ اسے
حکومت ملے گی یا بھائی یا لڑکا پیدا ہوگا۔ جس

يُطِيْعُهُ وَالَّذِيْ يُنْسَبُ إِلَيْهِ الْقَوْسُ مِنْ سُلْطَانٍ أَوْ أَخٍ أَوْ وَلَدٍ يَعْسُرُ عَلَيْهِ أَمْرُهُ وَيَلْتَوِيْ۔

اَلسِّكِّيْنُ وَالنَّبْلُ وَالْخَنْجَرُ وَالْحَرْبَةُ وَكُلُّ آلَةٍ مِنْ حَدِيْدٍ فَإِنَّهُ مِنْ جُمْلَةِ السِّلَاحِ وَيَجْرِيْ تَأْوِيْلُهُ مَجْرَى تَأْوِيْلِ السِّلَاحِ وَأَمَّا إِذَا كَانَ مُفْرَدًا فَهُوَ يُنْسَبُ إِلَى أَخٍ أَوْ وَلَدٍ مِثْلُ الرُّمْحِ وَكَذٰلِكَ الْمِنْجَلُ وَالْفَأْسُ وَالْقَدُوْمُ وَشِبْهُ ذٰلِكَ فِي التَّأْوِيْلِ كَذٰلِكَ مِثْلُهُ كُلُّهُ۔

اَلدِّرْعُ وَالزَّرَدِيَّاتُ وَالْجَوَاشِنُ وَالْبَيْضَةُ وَالْمِغْفَرُ وَالرَّايَةُ أَيْضًا۔ حِصْنٌ وَجُنَّةٌ وَوِقَايَةٌ مِنَ الْأَعْدَاءِ وَسُلْطَانٌ وَشِدَّةٌ وَأَمْنٌ وَقُوَّةٌ فِي الدُّنْيَا وَعُلُوٌّ وَارْتِفَاعٌ۔

اَلتُّرْسُ۔ إِذَا كَانَ مَعَهُ سِلَاحٌ فَالتُّرْسُ وِقَايَةٌ وَجُنَّةٌ وَإِنْ كَانَ وَحْدَهُ فَإِنَّهُ رَجُلٌ أَدِيْبٌ حَافِظٌ لِإِخْوَانِهِ وَاقٍ لَهُمْ مِنَ الْمَكَارِهِ وَالشُّرُوْرِ۔

اَلسَّوْطُ۔ وِلَايَةٌ عَلَى الصَّدَقَاتِ أَوْ عَلَى مَالٍ قَلِيْلٍ وَشِبْهِ ذٰلِكَ وَاللّٰهُ أَعْلَمُ۔

دیکھا کہ وہ کمان کو کھینچنے کی ناکام کوشش کر رہا ہے تو بادشاہ، بھائی یا بیٹا جس سے بھی کمان منسوب ہوگی اس کا مشکل اور پیچیدہ ہو جائے گا۔

چھری، تیر، خنجر اور لوہے کے تمام آلے تعبیر کے لحاظ سے ہتھیار ہی سمجھے جائیں گے اور اگر ہتھیار مثلاً نیزہ ایک ہو تو اس کی نسبت بھائی یا بیٹے سے کی جائے گی۔ اسی طرح درانتی، پھاوڑا اور بسولہ وغیرہ تعبیر میں ایسے جیسی دوسری چیزوں کی طرح ہوں گے۔

زرہ، ڈھال، لوہے کی ٹوپی اور جھنڈا وغیرہ ان کی تعبیر دشمن سے حفاظت، بچاؤ، غلبہ، حکومت، امن کی ضمانت، دنیا میں قوت، طاقت اور بلندیٔ درجات سے کی جاتی ہے۔

ڈھال کے ساتھ اگر کوئی ہتھیار بھی نظر آئے تو تعبیر حفاظت اور بچاؤ ہے۔ اگر صرف ڈھال دکھائی دے تو گویا خواب دیکھنے والا لائق آدمی ہے، اپنے بھائیوں کی حفاظت کرتا ہے انہیں برائیوں اور ناپسندیدہ باتوں سے بچاتا ہے۔

کوڑا دیکھنے کی تعبیر یہ ہے کہ وہ تھوڑے سے مال یا صدقات کا نگران ہوگا یا اسی طرح کسی اور



# اَلْبَابُ السَّادِسُ عَشَرَ

## فِيْ تَأْوِيْلِ رُؤْيَا الْخَيْلِ وَالْبِغَالِ وَالْحَمِيْرِ وَأَلْوَانِهَا

اَلْفَرَسُ۔ فِي التَّأْوِيْلِ هِيَ جَاهُ الرَّجُلِ وَعِزُّهُ وَسُلْطَانُهُ وَشَرَفُهُ فَإِنْ رَأَى فِيْهَا زِيَادَةً فَهِيَ زِيَادَةٌ فِيْمَا ذَكَرْنَاهُ وَمَنْ رَأَى أَنَّهُ رَكِبَهُ وَهُوَ يَسِيْرُ بِهِ رُوَيْدًا وَذَاتُ الْفَرَسِ كَامِلَةٌ فَإِنَّهُ يُصِيْبُ سُلْطَانًا وَعِزًّا وَشَرَفًا وَكَذٰلِكَ إِذَا رَأَى أَنَّ لَهُ فَرَسًا أَوِ اتَّخَذَ فَرَسًا وَرَبَطَهَا فَإِنَّهُ يَنَالُ مَا وَصَفْنَاهُ وَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ارْتَبِطُوا الْخَيْلَ فَإِنَّ ظُهُوْرَهَا لَكُمْ عِزٌّ وَبُطُوْنَهَا لَكُمْ كَنْزٌ۔

فَإِنْ رَأَى فِيْهَا أَيْ فِيْ ذَاتِ الْفَرَسِ نُقْصَانًا أَوْ فِيْ سَرْجِهَا أَوْ فِيْ لِجَامِهَا أَوْ فِيْ رِكَابِهَا أَوْ غَيْرِ ذٰلِكَ فَإِنَّهُ نُقْصَانٌ فِيْ سُلْطَانِهِ وَعِزِّهِ وَشَرَفِهِ بِقَدْرِ ذٰلِكَ وَإِنْ كَانَ الْفَرَسُ لَهُ ذَنَبٌ طَوِيْلٌ أَوْ

چیز کا نگران مقرر ہوگا۔ واللہ اعلم۔

# سولھواں باب

## گھوڑے، خچر، گدھے اور ان کے رنگوں کو دیکھنے کے بارے میں

گھوڑے کی تعبیر آدمی کے مرتبے، عزت اور شان و شوکت سے کی جاتی ہے۔ اگر کسی نے ان میں زیادتی دیکھی تو وہی زیادتی اوپر بیان کی گئی خوبیوں میں ہوگی۔ اور اگر کوئی شخص خواب میں کسی بے عیب اور اچھے گھوڑے پر سوار ہوا اور گھوڑا آہستہ آہستہ چل رہا ہے تو تعبیر یہ ہے کہ اس کو شان، عزت اور غلبہ حاصل ہوگا۔ اسی طرح کوئی دیکھے کہ اس کے پاس گھوڑا ہے یا اس نے گھوڑا لیا ہے یا اسے باندھا ہے تو اوپر بیان کی گئی صفتیں اسے ملیں گی اور حضور رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ گھوڑوں کو باندھ کر رکھو کیونکہ ان کی پیٹھ تمہارے لیے عزت ہے اور پیٹ تمہارے لیے خزانہ۔

اگر کسی نے گھوڑے میں، زین، لگام یا رکاب میں یا اسی طرح کی کسی اور چیز میں کمی پائی تو اس خواب کے مطابق اس کی شان و عظمت میں کمی ہوگی۔ اگر گھوڑے کی دم لمبی یا بڑی نظر آئے تو اس کی لمبائی کے لحاظ سے اس کے ماننے والے زیادہ ہوں گے۔

كَبِيرٌ فَإِنَّهُ يَكُونُ لَهُ أَتْبَاعٌ بِقَدْرِ ذٰلِكَ الذَّنَبِ وَإِنْ كَانَ مَمْلُوبًا أَوْ مَقْطُوعَ الذَّنَبِ فَإِنَّ أَتْبَاعَهُ قَلِيلَةٌ وَكُلُّ عُضْوٍ مِنَ الْأَعْضَاءِ هُوَ شُعْبَةٌ مِنْ سُلْطَانِهِ بِقَدْرِ مَنْزِلَةِ ذٰلِكَ الْعُضْوِ وَمَنْ رَأَى الْفَرَسَ تُنَازِعُهُ أَوْ تَجْمَحُ بِهِ فَإِنَّهُ يَرْتَكِبُ مَعْصِيَةً وَيُصِيبُ أَمْرًا هَائِلًا بِقَدْرِ قُوَّةِ الْفَرَسِ فِي مَوْضِعٍ يَمْتَنِعُ فِيهِ مِثْلَ أَنْ يَكُونَ عَلَى حَائِطٍ أَوْ سَطْحٍ أَوْ صَوْمَعَةٍ أَوْ شِبْهِ ذٰلِكَ فَإِنَّ عِزَّهُ وَشَرَفَهُ يَكُونُ مُمْتَنِعًا عِنْدَ النَّاسِ وَعَلَى التَّأْوِيلِ الْآخَرِ يَكُونُ مَعْصِيَةً وَقَبِيحَةً شَنِيعَةً فِيهَا خَوْفٌ وَهَوْلٌ۔

اگر گھوڑا دم کٹا ہو یا اس کے بال اکھڑے ہوں تو خواب دیکھنے والے کو ماننے والوں میں کمی ہوگی۔ گھوڑے کا ہر عضو اپنے مرتبے کے مطابق اس کی شان و شوکت کا مظہر ہے۔ جس نے دیکھا کہ گھوڑا اس سے لڑ جھگڑ رہا ہے تو تعبیر یہ ہے کہ وہ کسی گناہ کا ارتکاب کرے گا یا گھوڑے کے ہنہنانے کی جگہ دیوار، چھت یا عبادت خانے ایسی کوئی جگہ، کی قوت و حیثیت کے مطابق کوئی خطرناک کام کرے گا۔ کیونکہ لوگوں میں اس کی عزت اور شان و شوکت گھوڑے کے ہنہنانے کے حساب سے ہوگی۔ ایک تعبیر یہ بھی ہے کہ اس سے گناہ یا برا کام مراد ہے جس سے خوف و خطر متصور ہو۔

وَمَنْ رَأَى أَنَّ الْفَرَسَ تَطِيرُ بِهِ بَيْنَ السَّمَاءِ وَالْأَرْضِ أَوْ رَأَى الْفَرَسَ لَهَا جَنَاحَانِ فَإِنَّ ذٰلِكَ شَرَفٌ يَنَالُهُ فِي الدُّنْيَا وَالْآخِرَةِ وَرُبَّمَا يُسَافِرُ صَاحِبُهُ وَأَمَّا إِذَا رَأَى خَيْلًا تَتَرَاكَضُ فِي الْمَدِينَةِ أَوْ بَيْنَ الدُّورِ فَإِنَّ ذٰلِكَ سَيْلٌ وَشِدَّةٌ وَأَمْطَارٌ فَإِنْ كَانَتْ بِسُرُوجٍ فَإِنَّهُ سَنَجْتَمِعُ لِفَرَحٍ أَوْ تَرَحٍ۔

اور اگر کسی نے خواب میں دیکھا کہ گھوڑا اسے زمین و آسمان کے درمیان لیے اڑتا پھر رہا ہے یا خواب میں گھوڑے کے دو پر نظر آئے تو تعبیر یہ ہے کہ خواب دیکھنے والا دنیا اور آخرت میں عزت و بزرگی پائے گا۔ کبھی اس خواب کی تعبیر یہ بھی ہوتی ہے کہ وہ سفر کرے گا، لیکن اگر دیکھے کہ گھوڑے شہر میں یا گھروں میں دوڑتے پھرتے ہیں تو سیلاب اور بارش اور سختی کی علامت ہے۔ اگر گھوڑا اپ



أَلْوَانُ الْخَيْلِ۔ فَإِنْ كَانَ الْفَرَسُ أَبْلَقَ فَإِنَّهُ يَشْتَهِرُ فِي ذٰلِكَ الْأَمْرِ الَّذِي يُنْسَبُ إِلَيْهِ وَإِنْ كَانَ أَدْهَمَ فَإِنَّهُ يُصِيبُ بِذٰلِكَ الْأَمْرِ مَالًا وَسُرُورًا وَإِنْ كَانَ كُمَيْتًا فَهُوَ قُوَّةٌ وَصَلَاحٌ فِي الدِّينِ وَإِنْ كَانَ أَشْهَبَ أَوْ سَمِنْدًا فَإِنَّهُ يَصِيرُ فِي كَرَاهَةٍ أَمْرَضٍ وَالْأَبْيَضُ مِثْلُ الْأَبْلَقِ وَالْأَحْمَرُ أَحْسَنُ عَاقِبَةً فِي جَمِيعِ الْأَلْوَانِ وَأَجْوَدُ الْخَيْلِ الْمُحَجَّلَةُ فِي جَمِيعِ مَا ذَكَرْنَاهُ وَمَنْ رَأَى أَنَّهُ أَرْدَفَ رَجُلًا عَلَى فَرَسٍ فَإِنَّهُ يَتَوَصَّلُ بِذٰلِكَ الرَّجُلِ إِلَى الْأَمْرِ الَّذِي يُنْسَبُ إِلَيْهِ وَالْفَرَسُ الْأُنْثَى امْرَأَةٌ فَمَنْ رَأَى أَنَّهُ مَلَكَ فَرَسًا أَوْ رَكِبَهَا وَهُوَ يَمْلِكُهَا فَإِنَّهُ يُصِيبُ امْرَأَةً شَرِيفَةً مُبَارَكَةً۔

وَإِنْ كَانَ أَدْهَمَ وَهِيَ أُنْثَى كَانَتْ

زینیں بھی ہیں تو یہ کسی خوشی یا صدمے کے لیے اکٹھے ہوئے ہیں۔

گھوڑوں کے رنگ: اگر کوئی شخص خواب میں چتکبرا یا سفید رنگ کا گھوڑا دیکھے تو تعبیر یہ ہے کہ جو کام اس سے منسوب ہے، وہ اس میں معروف رہے گا۔ سیاہ مشکی رنگ کا گھوڑا نظر آئے تو اسے مال اور مسرت حاصل ہوگی اور اگر لاکھا ہو تو خواب دیکھنے والے کے دین میں قوت اور بہتری ہوگی۔ اگر گندمی رنگ کا گھوڑا دکھائی دے تو دیکھنے والا ناپسندیدہ اور مکروہ جگہ پہنچے گا۔ اگر گھوڑے کا رنگ سرخ ہو تو انجام کے اعتبار سے تمام رنگوں سے بہتر ہے۔ جن گھوڑوں کا رنگ سرخ ہو تو انجام کے اعتبار سے تمام رنگوں سے بہتر ہے۔ جن گھوڑوں کا اب تک ذکر کیا گیا ہے، ان کے ہاتھ پیر سفید ہوں تو مذکورہ تعبیریں ہوں گی اور اگر کوئی دیکھے کہ کسی شخص نے اسے گھوڑے پر اپنے پیچھے بٹھا لیا ہے تو اس آدمی کے ذریعے اس کو اپنا مقصود حاصل ہوگا۔ گھوڑی کی تعبیر عورت ہے۔ اگر دیکھے کہ گھوڑی کا مالک بنا ہے یا اس کا مالک بن کر اس پر سوار ہوا ہے تو اسے شریف اور بابرکت عورت نصیب ہوگی۔ اگر گھوڑی سیاہ رنگ کی ہو تو باثروت عورت

امرأة غنية وإن كانت شهباء كانت
جميلة وإن كانت خضراء كانت ذات
لهو وغناء أيضا المهر ولدها وكل
ما حدث بالفرس من موت وسرقة
أو شيء كان بزوجته وأكل لحمها
مال وشرف ويصيب إنسانا صالحا
ورزقا حسنا والفرس المجهول الذي
لا يملكه ولا يركبه إذا رآه فإنه رجل
عظيم القدر شريف۔

وإن رآه دخل محلة أو دارا
فإنه يدخل الموضع رجل عظيم عزيز
شريف خطير وإن رآه قد خرج من
داره أو محلته خرج منها مثل ذلك
إما بنقلة أو موت۔

البراذين - البرذون الواحد هو جد
الرجل وحظه فإن رآه مطاوعا
ذلولا فإن جده مطاوع له وإن رآه
بعكس ذلك فإن جده مخالف له وإن
ركب البرذون وعادته ركوب الخيل

پائے گا اگر سیاہی مائل سفید گھوڑی دیکھے تو حسین
خاتون ملے گی۔ اگر ہری گھوڑی ہو تو گانے بجانے
والی عورت حاصل ہوگی۔ مہر سے مراد اس کا بچہ
ہے اور جو نئی بات گھوڑی میں دیکھے مثلاً مرجانا،
چوری ہوجانا اور کوئی اور نقصان نظر آئے وہی
واقعہ اس کی بیوی کو پیش آئے گا۔ اگر خواب میں
گھوڑی کا گوشت کھایا تو اسے مال، عزت، نیک
نامی اور رزق حلال ملے گا۔ اگر کسی نامعلوم گھوڑے
کو دیکھا اور اس کا مالک نہیں بنا تو گویا وہ اعلیٰ
رتبے اور شرافت کا مالک ہے۔

اگر دیکھا کہ یہ نامعلوم گھوڑا اس کے گھر یا
علاقے میں داخل ہوا تو تعبیر یہ ہے کہ اس جگہ کوئی
عظیم صاحب شرافت، معزز، صاحب قوت اور
بہادر آدمی آئے گا۔ اگر دیکھا کہ گھوڑا اس کے گھر
یا علاقے سے نکلا ہے تو ایسا آدمی وہاں سے نکل جائے گا
یا مرجائے گا۔

ٹٹو: گھٹیا قسم کے گھوڑے کی تعبیر انسان کی قسمت
اور بخت سے کی جاتی ہے۔ اگر ٹٹو کو اپنا فرمانبردار
اور تابع پایا تو گویا اس کی قسمت اس کے موافق
ہے اور اس کے برعکس نظر آیا تو اس کی تقدیر اس کا
ساتھ نہیں دے گی۔ اگر عربی گھوڑوں پر سواری کا



العربية نزلت مرتبته ونقص حظه
وإن كان عادته ركوب البراذين على
الدوام ارتفع ذكره وعلا حظه وإناث
البراذين مثل إناث الخيل في التأويل
وكذلك ألوانها إلا أنهن نساء أعجميات
غير عربيات۔

البغل - هو رجل لا حسب له مثل
العبد والراعي وولد الزنا وهو رجل
قوي شديد فمن رأى أنه ركب بغلا
وكان له خصم على هذه الصفة فإنه
يقهره ويظفر به إذا كان رجلا وإن
كانت الرؤيا لامرأة تزوجت رجلا
على هذه الصفة وربما كان البغل
سفرا وإن كانت بغلة فهي امرأة
عاقر إذا رأى أنه ركبها أو ملكها وهي
كاملة الآلات من السرج واللجام و
غير ذلك وألوان البغال في التأويل
مثل ألوان الخيل كما تقدم وقد تكون
البغلة جاه الرجل ومنزلته ومنصبه
ولحوم البغال وجلودها مال بحسب

عادی شخص اپنے آپ کو ٹٹو پر سوار دیکھے تو اس کا
مرتبہ گھٹ جائے گا اور خوشی میں کمی ہوگی اور اگر وہ
ہمیشہ سے ٹٹوؤں کی سواری کا عادی ہے تو لوگ
اس کا ذکر اچھے الفاظ میں کریں گے اور بخت اچھا
ہوگا۔ معمولی گھوڑیوں اور ان کے رنگوں کی تعبیر
گھوڑوں اور گھوڑیوں کی طرح ہے البتہ ان سے
مراد عرب عورتیں نہیں عجم کی عورتیں ہوں گی۔

خچر سے مراد ایسا انسان ہے جو کسی لحاظ سے
شریف نہ ہو مثلاً غلام، چرواہا اور حرامی لیکن وہ
انسان طاقتور اور سخت ہوگا۔ اگر کبھی مرد نے دیکھا
کہ وہ خچر پر سوار ہے اور اس کے دشمن میں یہ صفات
ہوں گی تو اس کے مقابلے میں کامیابی حاصل ہوگی
اور اسے مطیع کرے گا۔ اگر یہی خواب کوئی خاتون
دیکھے تو تعبیر یہ ہے کہ اس صفت کے حامل مرد سے
اس کی شادی ہوگی۔ کبھی خچر کی تعبیر سفر بھی ہوتی ہے۔

خچر اگر مادہ ہو اور خواب دیکھنے والا اس پر سوار ہو
یا اس کا مالک ہو اور اس پر زین، لگام وغیرہ پورا
سامان موجود ہو تو اسکی تعبیر بانجھ عورت ہے۔ اور
خچروں کے رنگوں کی تعبیر گھوڑوں کے رنگوں کی
طرح ہے۔ کبھی مادہ خچر دیکھنے کی تعبیر انسان کی
قدر و منزلت شان اور منصب سے کی جاتی ہے

مَا يُنْسَبُ إِلَيْهِ وَأَمَّا لَبَنُ الْبَغْلَةِ فَمَكْرُوهٌ لِمَنْ شَرِبَهُ وَبِأَنَّهُ خَيْرٌ وَعُسْرٌ بِقَدْرِ مَا شَرِبَ مِنْهُ وَيَكُونُ ذٰلِكَ مِنْ جِهَةِ مَا نُسِبَتْ إِلَيْهِ الْبَغْلَةُ۔

اور خچر کا گوشت اور چمڑا اس کے منسوب کے مال کی علامت ہے. خچر کا دودھ جس نے پیتے دیکھا، اس کے لیے بُرا ہے. جتنا دودھ پیا اسی کے مطابق بھلائی یا سختی نصیب ہوگی اور یہ مادہ خچر جس کے ساتھ منسوب ہوگی اسی بنیاد پر یہ بھلائی یا سختی ہوگی۔

الْحِمَارُ - هُوَ جَدُّ الرَّجُلِ وَسَعْدُهُ وَحَظُّهُ وَخَيْرٌ مِنَ الْبِرْذَوْنِ فَمَنْ رَأَى فِي ذٰلِكَ مِنْ زِيَادَةٍ أَوْ نَقْصٍ فَهُوَ فِي جَدِّهِ وَسَعْدِهِ وَالْأُنْثَى مِثْلُ الذَّكَرِ وَأَفْضَلُ فِي جَمِيعِ الْخَيْرِ وَالْإِقْبَالِ وَمَنْ رَأَى أَنَّهُ رَكِبَ حِمَارًا وَهُوَ مُطَاوِعٌ لَهُ ذَلُولٌ فَإِنَّ جَدَّهُ قَدِ اسْتَيْقَظَ لِلْخَيْرِ وَتَحَرَّكَ لِجَمْعِ الْمَالِ وَالرِّزْقِ فَإِنْ كَانَ الْحِمَارُ أَسْوَدَ فَإِنَّهُ يُصِيبُ مَالًا وَسُؤْدَدًا وَسَائِرُ أَلْوَانِ الْحَمِيرِ مِثْلُ أَلْوَانِ الْخَيْلِ عَلَى مَا تَقَدَّمَ وَلَا فَرْقَ بَيْنَ رُكُوبِهِ وَارْتِبَاطِهِ وَأَخْذِهِ وَتَمَلُّكِهِ وَحِيَازَتِهِ وَالْحَمِيرُ الْمُؤَنَّثَةُ أَفْضَلُ وَأَكْثَرُ خَيْرًا۔

گدھا: اس کی تعبیر آدمی کی خوش نصیبی، سعادتمندی اور خیر سے کی جاتی ہے اور یہ تعبیر کے لحاظ سے عربی گھوڑے سے بہتر ہے. جس نے اس میں کوئی کمی یا زیادتی دیکھی، وہی اس کے بخت اور سعادت میں ہوگی، مادہ اور نر کی تعبیر ایک ہی طرح ہوتی ہے لیکن بھلائی اور خوش بختی میں مادہ نر سے بہتر ہے۔
اگر دیکھا کہ گدھے پر سوار ہے اور گدھا اس کا فرمانبردار اور مطیع ہے تو گویا اس کا مقدر بھلائی کے لیے بیدار ہوگیا اور اسے مال اور رزق ملنا شروع ہوگیا۔
اگر گدھا سیاہ رنگ کا ہو تو دیکھنے والے کو مال اور سرداری ملے گی۔ اور گدھے کے تمام رنگوں کی تعبیر گھوڑوں کے مطابق ہے جس کا ذکر پہلے کیا جا چکا ہے۔ گدھے اور گھوڑے پر سوار ہونے، باندھنے، پکڑنے اور اس کا مالک بننے اور گھیرنے میں تعبیر کے لحاظ سے کوئی فرق نہیں. عیب والا گدھا بے عیب گدھے



سے افضل ہوتا ہے اور اس کو دیکھنے میں زیادہ بھلائی ہے۔

فَمَنْ رَأَى أَنَّهُ رَكِبَ حِمَارًا يَسِيرُ بِهِ فَسَقَطَ عَنْهُ فَإِنَّهُ يَتَحَوَّلُ عَنْ حَالِهِ الَّذِي هُوَ فِيهِ إِلَى مَا دُونَهُ وَرُبَّمَا يَمُوتُ وَمَنْ رَأَى أَنَّهُ يَنْزِلُ عَنْ حِمَارٍ مِثْلَ النُّزُولِ الْمُعْتَادِ لَمْ يَضُرَّهُ ذٰلِكَ فَإِنْ أَضْمَرَ أَنَّهُ لَا يَعُودُ إِلَيْهِ لَمْ تَعُدْ إِلَيْهِ حَالَتُهُ الَّتِي نَزَلَ عَنْهَا فَإِنْ رَأَى أَنَّهُ يَشْتَرِي حِمَارًا وَنَقَدَ الثَّمَنَ دَرَاهِمَ وَدَنَانِيرَ وَقَلَّبَهَا بِيَدِهِ فَإِنَّهُ خَيْرٌ أَوْ كَلَامٌ يَتَكَلَّمُ بِهِ وَمَنْ رَأَى أَنَّهُ نَقَدَ الثَّمَنَ وَلَمْ يَرَ الدَّرَاهِمَ وَلَا قَلَّبَهَا بِيَدِهِ فَإِنَّهُ يُصِيبُ خَيْرًا أَوْ يُؤَدِّي شُكْرَهُ لِأَنَّ الثَّمَنَ هُوَ الشُّكْرُ لِتِلْكَ النِّعْمَةِ۔

اگر کوئی خواب میں گدھے پر سوار ہو کر جاتے ہوئے گر پڑا ہے تو اس کی موجودہ حالت برقرار نہ رہے گی، اس میں کمی آجائے گی، ہو سکتا ہے، وہ مر ہی جائے۔ جو دیکھے کہ گدھے سے اسی طرح اتر رہا ہے جیسے عموماً لوگ اترتے ہیں تو کوئی نقصان کی بات نہیں. اگر دل میں یہ خیال آیا کہ اب وہ اس گدھے کی طرف نہ جائے گا تو اس سے اترنے کی پہلی حالت پر نہ ہوگا۔ اگر دیکھا کہ گدھا خریدا ہے اور اپنے ہاتھوں سے نقد قیمت اشرفیوں یا روپوں کی شکل میں دی ہے اور رقم کو اپنے ہاتھوں میں الٹ پلٹ کر دیکھا ہے تو یہ اچھا خواب ہے یا وہ اچھی باتیں کرے گا۔ اگر نقد قیمت ادا کرتے وقت روپیہ نہیں لوٹایا اور اسے ہاتھوں سے الٹا پلٹا نہیں تو وہ بھلائی پائے گا اور اس نعمت کا شکر ادا کرے گا کیونکہ قیمت دراصل نعمت کا شکر ہوتی ہے۔

وَمَنْ رَأَى أَنَّ حِمَارَهُ ضَعِيفُ الْعَيْنِ أَوْ أَعْوَرُ فَإِنَّ ذٰلِكَ إِدْبَارٌ فِي أَمْرِ مَعِيشَتِهِ وَإِنْ كَانَ فِي الْحِمَارِ عَجْزٌ فَإِنَّ لَهُ أَمْرًا لَا يَهْتَدِي إِلَيْهِ وَمَنْ رَأَى

اگر کسی نے خواب میں دیکھا کہ اس کے گدھے کی آنکھیں کمزور ہیں یا وہ کانا ہے تو تعبیر یہ ہے کہ اس کی روزی کی بات تنگ اور شبے میں پڑ جائے گی۔
اگر خواب میں گدھا کمزور یا بے بس نظر آئے تو دیکھنے

أن حمارة تحول بغلاً فإن جدته في معيشته بتحول إلى رجل لا ينسب له ويكون في سفر فإن تحول فرساً في معيشته من سلطان أو رجل شريف فإن رأى أن حماره ضعف وعجز عن حمل شيء أو في صعوده أو في تخطيه ضعف جده وقل سعده في الدنيا۔

والے کو اپنے ایک معاملے میں درست رہنمائی ملے گی۔ اگر دیکھا کہ گدھا خچر بن گیا ہے تو سفر کے دوران میں اس کا مقدر اور روزی کسی اجنبی آدمی کے ہاتھ میں چلے جائیں گے۔ اگر گدھا گھوڑا بن گیا تو اسے بادشاہ یا کسی شریف النفس آدمی سے روزی ملے گی۔ اگر اس کا گدھا کمزور ہوگیا یا بوجھ اٹھانے سے معذور ہوگیا یا اس کے چڑھنے اور قدم اٹھانے میں کمزوری نظر آئی تو خواب دیکھنے والے کا نصیبہ اچھا نہ رہے گا اور دنیا میں اس کی سعادت گھٹ جائے گی۔

ومن رأى أنه أكل لحم حمار أو ملكه أو ذبح حماراً ليأكله أصاب مالاً خبيثاً ومن رأى أنه شرب لبن أتان فإنه يمرض مرضاً شديداً وقل أن ينجو من ذلك المرض والله سبحانه وتعالى أعلم۔

اگر کوئی خواب میں گدھے کا گوشت کھائے یا اس کے گوشت کا مالک بن جائے یا وہ کھانے کے ارادے سے گدھے کو ذبح کرے تو تعبیر یہ ہے کہ اسے حرام مال ملے گا۔ جس نے دیکھا کہ گدھی کا دودھ پیا ہے تو تعبیر یہ ہے کہ سخت بیمار ہوگا جس میں بچنے سے مایوسی ہوگی، واللہ اعلم

## الباب السابع عشر
### في تأويل رؤيا الإبل والبقر والغنم والمعز ولحومها وألوانها

## سترھواں باب
### اونٹ، گائے، بھیڑ بکری کو اور ان کے گوشت اور رنگوں کو دیکھنے کے بارے میں

الإبل - في التأويل قد يكون سفراً وقد يكون حزناً وقد يكون رجلاً

اونٹ کو دیکھنے کی تعبیر کبھی سفر سے، کبھی رنج و الم سے اور کبھی کسی عجمی یا عربی موٹے آدمی سے کی



ضخماً عربياً أو عجمياً فإن كان بختياً فهو كما ذكرنا والناقة امرأة إذا كان الرائي لها عزباً وإلا فهي سفر أو ملك أو أرض أو دار فإن رأى أنه راكب جملاً وهو يسير به فإنه يسافر وإن رأى أنه تحول عليه أصاب هماً وحزناً أو مرضاً ثم يبرأ ومن رأى أنه يقاتل رجلاً عدواً وإن كان الجمل بختياً فهو رجل أعجمي۔

جاتی ہے۔ اگر اونٹ سرخ رنگ اور طاقت والا ہو تو بھی یہی تعبیر ہے۔ اگر غیر شادی شدہ آدمی خواب میں اونٹنی دیکھے تو اس کی تعبیر عورت ہے۔ اگر شادی شدہ آدمی دیکھے تو سفر، ملک، زمین یا گھر سے اس کی تعبیر ہوگی۔ اگر کوئی دیکھے کہ وہ اونٹ پر سوار لے کر چل رہا ہے تو سفر کی علامت ہے۔ اگر دیکھے کہ وہ اونٹ بن گیا ہے تو اسے بیماری رنج والم یا پریشانی ہوگی پھر اس سے نجات پائے گا۔ جس نے دیکھا کہ اونٹ سے لڑ جھگڑ رہا ہے تو گویا وہ کسی دشمن سے لڑے گا اگر سرخ رنگ کا بختی اونٹ ہو تو وہ دشمن عجمی ہوگا۔

ومن رأى أن له إبلاً كثيرة يسوقها أو يملكها فإنه يلي على قوم ولاية ومن رأى إبلاً مجهولة دخلت أرضاً أو محلاً أو قرية فإنه يدخلها عدو أو ربما كانت سيلاً أو وباء أو مرضاً فإن كانت الإبل صالحة كانت عاقبة العدو أو المرض أو الوباء إلى خير وصلاح وبركة وإن كانت مكروهة فالأمر بضد ما ذكرناه۔

اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ وہ بہت سے اونٹوں کا مالک ہے یا ان کو ہانک رہا ہے تو مطلب یہ ہے کہ وہ کسی قوم پر حکومت کرے گا۔ اگر دیکھا کہ کوئی نامعلوم اونٹ کسی زمین یا محلے یا گاؤں میں آیا ہے تو وہاں کوئی دشمن آئے گا یا وہاں کوئی سیلاب وبا یا مرض کا حملہ ہوگا۔ اگر اونٹ اچھا ہو تو دشمن یا مرض یا وبا کا انجام بہتری، اچھائی اور برکت والا ہوگا۔ لیکن اگر اونٹ برا ہو تو ان امور کے مخالف حالات پیش آئیں گے۔

لحوم الإبل - أموال من تنسب إليه

اونٹ کا گوشت دیکھنے کی تعبیر وہ مال ہے

وَقِيْلَ مَنْ رَأَى أَنَّهُ يَأْكُلُ شَيْئًا مِنْهَا أَصَابَهُ مَرَضٌ وَمَنْ رَأَى أَنَّهُ يَحْلِبُ نَاقَةً أَصَابَ مَالًا حَلَالًا مِنْ امْرَأَةٍ وَمَنْ حَلَبَ مِنْهَا غَيْرَ اللَّبَنِ كَالدَّمِ وَالْقَيْحِ كَانَ ذٰلِكَ الْمَالُ حَرَامًا وَمَنْ رَأَى أَنَّهُ شَرِبَ لَبَنَ نَاقَةٍ مِنْ غَيْرِ أَنْ يَحْلِبَهُ بِنَفْسِهِ أَصَابَ مَالًا مِنْ رَجُلٍ ضَخْمٍ ذِيْ سُلْطَانٍ وَفَصِيْلُ النَّاقَةِ وَلَدٌ وَمَنْ رَأَى أَنَّ نَاقَتَهُ خَرَجَتْ عَنْهُ أَوْ ضَاعَتْ أَوْ سُرِقَتْ فَإِنَّ زَوْجَتَهُ تُفَارِقُهُ۔

اَلثَّوْرُ - رَجُلٌ ضَخْمٌ عَامِلٌ مِنْ عُمَّالِ السُّلْطَانِ أَوْ رَجُلٌ لَهُ مَنْفَعَةٌ وَقُوَّةٌ إِذَا كَانَ لَهُ قُرُوْنٌ فَإِنْ لَمْ يَكُنْ لَهُ قُرُوْنٌ فَهُوَ رَجُلٌ حَقِيْرٌ ذَلِيْلٌ قَصِيْرٌ سُلِبَتْ نِعْمَتُهُ۔

اَلْبَقَرَةُ - هِيَ السَّنَةُ وَرُبَّمَا كَانَتِ الْمَرْأَةُ فَإِنْ رَأَى أَنَّهُ رَاكِبٌ ثَوْرًا أَوْ مَالِكُهُ فَإِنَّهُ يُصِيْبُ عَمَلًا مِنْ أَعْمَالِ السُّلْطَانِ فَيَنَالُ فِيْهِ خَيْرًا وَسِمَنًا مِنْ عَامِلِ

جس کی طرف وہ منسوب ہو، یہ بھی ہے کہ اگر خواب میں کسی نے کچھ گوشت کھایا تو مرض میں مبتلا ہو جائیگا اگر اونٹنی کا دودھ دوہے تو اسے کسی خاتون سے حلال مال حاصل ہوگا۔ اگر دودھ کے بجائے خون یا پیپ نکالے گا تو تعبیر حرام مال ہے۔ اگر دیکھا کہ اونٹنی کا دودھ خود نہیں دوہا مگر پیا ہے تو اسے کسی موٹے آدمی سے مال ملے گا جس سے اس کی شان و شوکت بڑھے گی۔ "فصیل الناقۃ" اونٹنی کے اس بچے کو کہتے ہیں جس نے دودھ چھوڑ دیا ہو۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ اونٹنی اس کے پاس نہ رہی یا ضائع یا چوری ہوگئی تو اس کی بیوی اس سے بچھڑ جائے گی۔

سینگوں والے بیل کی تعبیر بادشاہ کے گورنر یا ایسے آدمی سے جو نفع اور طاقت کا مالک ہو کی جاتی ہے۔ اگر سینگ نہ ہو تو اس کی تعبیر حقیر ذلیل چھوٹے قد کا ایسا آدمی ہے جس کی نعمت اس سے چھن گئی ہو۔

گائے کی تعبیر کبھی سال سے اور کبھی عورت سے ہوتی ہے۔ اگر کسی نے خواب میں دیکھا کہ وہ بیل کا مالک ہے یا اس پر سوار ہے تو خواب دیکھنے والا



السُّلْطَانِ وَيُصِيْبُ مِنْهُ خَيْرًا مِنْ كَنَفِهِ فَإِنْ دَخَلَ ذٰلِكَ الثَّوْرُ مَنْزِلَهُ وَاسْتَوْثَقَ مِنْهُ فَإِنَّهُ يَحُوْزُ ذٰلِكَ الْمَالَ الَّذِيْ يُصِيْبُهُ وَكَانَ ذٰلِكَ الثَّوْرُ زِيَادَةً فِي الْخَيْرِ وَمَنْ رَأَى أَنَّهُ مَلَكَ ثِيْرَانًا فَإِنَّهُ يَحْكُمُ عَلَى مَالٍ فَيَصِيْرُ تَحْتَ يَدِهِ۔

وَمَنْ رَأَى أَنَّ ثَوْرًا نَطَحَهُ فَإِنَّهُ يُعْزَلُ عَنْ عَمَلِهِ وَيَنَالُ مَضَرَّةً بِقَدْرِ تِلْكَ النَّطْحَةِ فَإِنْ كُسِرَ قَرْنُ ثَوْرِهِ فَإِنَّهُ يَنَالُ مِنْ عَمَلِهِ مَكْرُوْهًا وَيُشْرِفُ عَلَى الْعَزْلِ وَقُرُوْنُ الثَّوْرِ هِيَ عِزَّةٌ وَ مَالٌ وَصَلَاحٌ وَإِنْ رَأَتِ الْمَرْأَةُ أَنَّهَا رَكِبَتْ ثَوْرًا تَزَوَّجَتْ زَوْجًا عَلَى هٰذِهِ الْحَالَةِ إِنْ لَمْ يَكُنْ لَهَا زَوْجٌ فَإِنْ كَانَ لَهَا زَوْجٌ ذَلَّ لَهَا وَرَكِبَتْهُ وَلَحْمُ الثَّوْرِ الْعَامِلِ مَالُهُ وَجِلْدُهُ تَرِكَتُهُ۔

سے اس کی بہتری ہوگی یا بادشاہ کے کسی عہدیدار کو اپنے زیر اثر کرے گا اور اس کی پناہ کی وجہ سے بہت سا مال پائے گا۔ اگر بیل گھر میں داخل ہو گیا اور اور اس پر قابو پا لیا گیا تو تعبیر یہ ہے کہ جو مال اسے ملے گا، اسے محفوظ رکھ سکے گا اور یہ بیل اس کی بھلائی اور بہتری میں ترقی کا موجب ہوگا۔ اگر کوئی بہت سے بیلوں کا مالک بن گیا ہے تو تعبیر یہ ہے کہ بہت سا مال اس کے ہاتھ اور حکم کے تحت ہوگا۔

اگر کسی نے خواب میں دیکھا کہ بیل نے اسے سینگ مارا ہے تو وہ اپنے عہدہ سے سبکدوش کر دیا جائے گا، اور سینگ مارنے کے عمل کے مطابق اسے نقصان پہنچے گا۔ اگر دیکھے کہ اس کے بیل کا سینگ ٹوٹ گیا ہے تو وہ اپنے میں کسی ناگوار بات کا سامنا کرے گا اور معزولی کے قریب پہنچ جائے گا۔ بیلوں کے سینگ عزت، مال اور بھلائی پر دلالت کرتے ہیں۔ اگر کوئی غیر شادی شدہ عورت دیکھے کہ وہ بیل پر سوار ہے تو اس کی اسی حالت میں شادی ہو جائے گی۔ اگر شادی شدہ ہے تو اس کا شوہر اس کا تابع ہو جائے گا اور وہ اس پر سوار ہو جائے گی۔ اور کام والے بیل کا گوشت مال اور کھال ترکہ ہے۔

فمن رأى أنه ذبح ثورا وقسم
لحمه فإنه يموت فإن كان الثور من
غير أموال فإن الرجل في ذلك
الموضع يموت ويقسم ماله ومن
رأى أنه ذبح ثورا أو عجلا لم يبلغ
العمل فإنه يقهر رجلا ويأكل من
ماله من غير موت وليس ذلك مثل
الذي ذبح ولم يأكل لحمه۔

الثيران ۔ المجهولة التي لا أرباب
لها إذا دخلت محلا أو دارا فإنها
أمراض أو وباء يقع في ذلك الموضع
سيما إذا اختلفت ألوانها أو كانت
حمرا أو صفرا۔

البقرة ۔ هي السنة كما تقدم وربما
تكون امرأة والبقرة السوداء سنة
مخصبة وإذا اجتمع بقرات سود كانت
سنينا مخصبة بقدر سمنها وإن
كانت هزالا فهي سنون مجدبة فمن
رأى بقرة سمينة فهي سنة مخصبة
إن ملكها أو كانت لأهل ذلك الموضع
الذي هو فيه ولحوم البقر أموال

اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ اس نے بیل کو ذبح کرکے اس کا گوشت بانٹ دیا ہے تو وہ مر جائے گا۔ اگر بیل کا کوئی نہیں تو آدمی اس جگہ مر جائیگا۔ اور اس کا گوشت تقسیم ہوگا۔ اگر دیکھا کہ اس نے بیل یا کام کرنے کی عمر تک پہنچنے سے پہلے کوئی بچھڑا ذبح کر دیا ہے تو گویا وہ کسی آدمی کو مغلوب کرے گا اور اس کی زندگی میں اس کا مال کھا جائے گا۔ اور یہ شخص اس آدمی کی طرح نہیں جس نے ذبح کیا اور گوشت نہ کھایا۔

بہت سے بیل اگر نا معلوم ہوں اور ان کا کوئی محافظ نہ ہو اور وہ کسی مقام یا گھر میں گھس آئیں تو تعبیر یہ ہے کہ وہاں بیماریاں یا وبائیں پھوٹ پڑیں گی خاص طور سے اگر بیلوں کے رنگ مختلف ہوں یعنی کالے پیلے وغیرہ۔

گائے، بیل کی طرح گائے کی تعبیر سال بھی ہے اور عورت بھی۔ کالی گائے کی تعبیر سرسبز سال ہے اور بہت سی کالی گائیں جمع ہوں تو ان کا جتنا موٹاپا ہوگا اتنے ہی سرسبز سال ہوں گے۔ اگر گائیں دبلی ہوں تو خشک سالی کی علامت ہیں۔ اگر موٹی گائے دیکھے اور اس کا مالک ہو جائے یا وہ ان لوگوں کی ہو جس مقام پر وہ رہتا ہے تو اس کی تعبیر بھی سرسبز سال ہے۔ گائے کے گوشت اور کھال کی تعبیر ان برسوں کے مال سے



من تلك السنين وكذلك جلودها
وأدوتها أموال يكتسبها وكذلك
سرجين الدواب بأسرها أموال
إلا أن حرمتها وحلها بقدر التحريم
وكذلك العذرة وهي كل ما يخرج
من البطون إلا أن تكون العذرة
شيئا كثيرا بحيث يغيب فيه فإنه
مال خبيث لا خير فيه وقد تقدم
ذكره وسمن البقرة ولبنها مال و
خصب وغنى لمن ناله وملكه۔
ومن رأى أنه يحلب بقرة ويشرب
لبنها فإنه يستغني إن كان فقيرا و
إن كان غنيا ازداد وإن كان عبدا
عتق وتزوج مولاته ومن رأى
بقرة حاملا فإنها سنة مرجوة بالخير
والخصب تتحقق ذلك۔

الكبش ۔ رجل ضخم من مكرم
منظور إليه من بين الرجال شريف
منيع عزيز شجاع فمن رأى أنه أصاب
كبشا أو ملكه فإنه يصيب سلطانا
ومالا ويقهر رجلا ضخما ومن

دی جائے گی۔ اور گائے کے گوبر وغیرہ کی تعبیر وہ مال ہیں جو وہ کمائے گا۔ اور تمام چوپاؤں کے گوبر تمام و کمال مال ہوتے ہیں مگر مال کے حرام یا حلال ہونیکا تعلق گوبر کی بو سے ہے۔ اسی طرح گندگی اور پیٹ سے نکلنے والی ہر چیز ہے۔ اگر گندگی بہت زیادہ ہو کہ اس میں غائب ہو جائے تو یہ ایسے خبیث مال کی علامت ہے جس میں کوئی بہتری نہیں اور یہ ذکر پہلے ہو چکا ہے۔

گائے کا گھی اور دودھ اس کے مالک کے لیے اور اس کے لیے جسے وہ حاصل ہو، مال، سرسبزی اور امارت ہے۔

اگر کسی فقیر نے خواب میں دیکھا کہ وہ گائے کا دودھ نکال رہا ہے اور پی رہا ہے تو وہ غنی ہو جائے گا اور اگر مالدار نے یہ خواب دیکھا تو اس کی ثروت میں اضافہ ہوگا۔ غلام نے دیکھی تو آزاد ہو کر اپنی مالکہ سے شادی کرے گا۔ اگر خواب میں گائے کو حاملہ دیکھا تو اس کے لیے تمام سال خیر و برکت اور سرسبزی کی علامت ہے اور یہ ہو کر رہیگا۔

مینڈھا دیکھنے کی تعبیر موٹا، جانا پہچانا، شریف، امیر اپنی حفاظت کرنے والا اور بہادر آدمی ہے۔ اگر کسی کو خواب میں مینڈھا مل گیا یا وہ اس کا مالک ہو گیا تو اسکو شان اور مال حاصل ہوگا۔ اور کسی موٹے آدمی کو اپنے زیر اثر کرے گا۔ اگر کسی نے خواب میں مینڈھے کو

رأى أنه ذبحه لغير الأكل أو قتله
فإنه يظفر برجل عزيز منيع۔

ومن رأى أنه سلخه فإنه يأخذ
ماله ويفرق بينه فإن أكل من
من لحمه فإنه يأكل ماله ومن
رأى أنه راكب كبشا يصرفه كيف
يشاء فإنه يصيب من ذلك خيرا
فإن رأى أنه حمله على ظهره فإنه
يحمل مؤنة رجل فإن ركبه
الكبش من غير أن يكون هو الذي
حمله فإنه يركبه الرجل ويقهره
وإن رأى أنه نكسه فإنه يقهره و
تذهب قوته ومنعته۔

ومن رأى أنه ملك جماعة
من الكباش فإنه يملك أشراف الناس
وعظماءهم وكذلك إذا كان يرعاهم
ومن رأى أنه ذبح كبشا ليضحي به
أو ذبح أضحية غير الكبش فإن ذلك
فكاك رقبة أو استنقاذ أسير أو شفاء
من مرض أو قضاء دين أو غنى بعد

ذبح کیا مگر گوشت کے لیے نہیں۔ یا اس کو قتل کیا تو
اسے کسی مضبوط اور طاقتور آدمی کے مقابلے میں
کامیابی نصیب ہوگی۔

جس نے خواب میں دیکھا کہ اس نے مینڈھے کی
کھال کھینچی ہے تو وہ اس صاحب عزت اور مضبوط
آدمی کا مال لے گا اور ان میں جدائی ہو جائے گی۔
اور اگر اس نے مینڈھے کا گوشت کھایا تو گویا وہ
اس آدمی کا مال کھائے گا۔ جس نے دیکھا کہ وہ مینڈھے
پر سوار ہے اور اسے اپنی مرضی پر ادھر ادھر لیے پھرتا
ہے تو وہ بھلائی پائے گا۔ اگر دیکھا کہ اس نے مینڈھے
کو پیٹھ پر اٹھا رکھا ہے تو گویا وہ کسی شخص کا خرچ برداشت کر رہا
ہے۔ اور اگر مینڈھا خواب دیکھنے والے پر سوار ہو گیا تو تعبیر
ہے کہ اس کا مخالف اس پر سوار ہو جائیگا اور اسے بے بس کر دے گا۔
اگر دیکھے کہ اس نے مینڈھے کو نیچے گرا دیا ہے تو
خواب دیکھنے والا موٹے آدمی پر غالب آ جائے گا
اور اس کی طاقت و شوکت ختم ہو جائے گی۔
اور اگر کسی نے خواب میں دیکھا کہ وہ مینڈھے کے
پورے ریوڑ کا مالک بن گیا ہے یا مینڈھوں کو چرا
رہا ہے تو شرفا اور بڑے لوگوں پر اس کا اثر ہو جائیگا
اگر کوئی دیکھے کہ قربانی کے لیے مینڈھے کو ذبح
کر رہا ہے تو تعبیر یہ ہے کہ غلام ہے تو آزاد ہوگا



فقر۔

النعجة۔ امرأة شريفة كريمة
محظية فإن رأى أنه أصاب نعجة
أو ملكها فإنه يصيب امرأة كذلك
فإن رأى أنه ذبحها ليأكل من لحمها
فإنه ينال خيرا منها فإن ذبح النعجة
من غير أن يريد الأكل منها فإنه ينكح
امرأة ومن رأى نعجة خرجت من
بيته أو ضاعت أو سرقت فإنما
يقع له في زوجته ما يسوؤه۔
شحوم الغنم ولحومها وجلودها و
ألبانها وأصوافها وأرواثها وجميع
ذلك فإنه مال وغنيمة لمن نال
منها شيئا۔

والسخلة۔ ولد فإن رأى أنها وهبت
له فيولد له ولد ومن رأى أنه ذبح
السخلة لغير الأكل فيموت له ولد
أو البعض من أهله فإن رأى أنه يأكل
لحم السخلة فإنه يصيب مالا بسبب

قیدی ہے تو آزاد ہوگا، بیمار ہے تو صحت یاب
ہو جائے گا۔ مقروض ہونے کی صورت میں قرض سے
چھٹکارا پائے گا اور فقیر ہے تو صاحب ثروت ہو جائے گا۔

بکری کی تعبیر شریف عمدہ اور خوش نصیب
خاتون ہے اگر کوئی خواب میں بکری پائے یا اس کا
مالک بن جائے تو وہ اسی طرح کی عورت حاصل
کرے گا۔ اگر دیکھا کہ اس کا گوشت کھانے کے لیے
اسے ذبح کیا ہے تو اسے اس سے بھلائی حاصل
ہوگی اگر بکری کو کھانے کی نیت سے ذبح نہیں کیا
تو کسی عورت سے نکاح کرے گا۔ اگر خواب میں بکری
گھر سے چلی گئی، کھو گئی یا چرالی گئی تو کوئی ایسی بات
جو اسے بری لگے، اس کی بیوی کے متعلق ہوگی۔
بکری کی چربیاں، گوشت، کھالیں، دودھ، اون،
گوبر۔ سب کچھ انہیں پانے والے کے لیے مال
غنیمت کی حیثیت رکھتے ہیں۔

سخلہ بکری کا بچہ ہے۔ اگر کسی نے خواب میں دیکھا
کہ اسے بکری کا بچہ بخشا گیا ہے تو اس کے ہاں بیٹا پیدا
ہوگا۔ اگر دیکھے کہ وہ بکری کا بچہ ذبح کر رہا ہے لیکن
گوشت کی خاطر نہیں تو اس کا بیٹا یا اس کے خاندان کا
کوئی آدمی مر جائے گا۔ اگر کوئی دیکھے کہ وہ بکری کے

ذلك الولد ومن رأى أنه يأكل لحم
شاة مطبوخة فإنه يصيب رزقا و
خصبا ومن رأى أنه يأكل لحما نيا
أو يضرب به إنسانا فإنه يغتاب إنسانا
ويأكل من لحمه أو يضره بلسانه۔

ومن رأى أنه يأكل لحما مشويا
أصاب رزقا فيه حزن وتعب لما فيه
من اليأس ومن رأى أنه دخل بيته
شاة مسلوخة أو معلقة فإنه يموت
إنسان في ذلك الموضع فإن كان
بعض أعضاء الشاة فيموت من ينسب
إليه العضو وإن أكل رجل الشاة أو
عضوها فيموت بعض عترته وإن
كان جنبها أو ضلعها فتموت امرأة
من هناك كل هذا إذا كان اللحم طريا
ومن رأى أنه يرعى غنما فإنه يلي على
الناس ولاية۔

العنز ـ فإن الذكور منه مثل
الكبش في العز والحظ وتجري مجرى

بچے کا گوشت کھا رہا ہے تو اس بچے کی وجہ سے اسے
مال ملے گا اگر دیکھا کہ بکری کا پکا ہوا گوشت کھا رہا
ہے تو تعبیر یہ ہے کہ اچھا رزق اور سرسبزی پائے گا۔
اگر دیکھا کہ کچا گوشت کھا رہا ہے یا اس سے کسی
آدمی کو مار رہا ہے تو مراد یہ ہے کہ وہ کسی انسان
کی غیبت کر رہا ہے اور اس کا گوشت کھا رہا ہے یا
اسے اپنی زبان سے تکلیف پہنچا رہا ہے۔

اگر کسی نے خواب میں دیکھا کہ وہ بھنا ہوا گوشت
کھا رہا ہے تو اسے ایسا رزق ملے گا جس میں رنج و
غم اور تکلیف حتیٰ کہ ناامیدی یا مایوسی ہوگی۔ اگر
کوئی دیکھے کہ اس کے گھر میں۔ یا علاقے میں ایسی
بکری آگئی ہے جس کی کھال اتری ہوئی ہے تو تعبیر
یہ ہے کہ اس جگہ کوئی آدمی مر جائے گا۔ اگر بکری کے
بعض اعضا کی کھال غائب ہو تو جس آدمی کی طرف
اس عضو کی نسبت ہوگی وہ مر جائے گا۔ اگر خواب میں
بکری کا پیر یا کوئی اور عضو کھا لیا تو اس کے گھر والوں میں
سے کوئی مر جائے گا۔ اگر بکری کا پہلو یا پسلی کھائی تو اس
جگہ ایک عورت مر جائے گی۔ یہ سب تعبیریں اسی صورت
میں ہیں کہ گوشت تازہ ہو۔ اگر کوئی دیکھے کہ وہ بکری
چرا رہا ہے تو وہ لوگوں پر حکومت کرے گا۔

نر بھیڑ کی تعبیر مینڈھے کی طرح عزت اور خوش بختی



الكبش في جميع ما ذكرناه والعنز مثل
النعجة في التأويل إلا أن شرفها دون
شرف النعجة وقيل إن العنز مثل البقر
لكنها دون البقرة في الخصب والخير۔

الشعر ـ مثل الصوف وكذلك سخالها
وألبانها مثل النعجة لكن دونها في
الشرف وأما لحم العنز فإنه مرض
لمن أكله أو شيئا منه۔

والقصاب ـ المجهول ملك الموت
فمن رأى أنه يشتري من قصاب شيئا
من لحم وأوصله إلى منزله فإنه
يصاب فيمن ينسب إليه ذلك العضو
فإن أعطى الثمن فإنه يؤجر على تلك
المصيبة وإن لم يعط الثمن فإنه
يجزع من تلك المصيبة ولا يؤجر
عليها۔

ومن رأى أنه تحول شاة فإنه
يصيب خيرا وجميع أجزاء الشاة
الباطنة مثل الكبد والشحم والطحال
والقلب والكلية وغير ذلك فإنها

ہے۔ اور مینڈھے کے سلسلے میں جن باتوں کا ذکر اوپر ہو
چکا ہے بھیڑ اگر نر ہو تو یہی تعبیر یہاں بھی ہوگی۔ مادہ بھیڑ
کی تعبیر بکری کی طرح ہے مگر اس کی عزت بکری سے کم ہے۔
یہ بھی کہا گیا ہے کہ بھیڑ گائے کی طرح ہے مگر سرسبزی
اور بھلائی میں گائے سے کم ہے۔

بال کی تعبیر اون کی طرح ہے۔ اسی طرح بھیڑ کا
پیشاب، گوبر یا اس کا دودھ بکری کے دودھ کی
طرح لیکن عزت میں اس سے کمتر ہے۔ خواب میں
بکری کا گوشت تھوڑا یا زیادہ کھانے والا بیمار ہوگا۔

قصاب اگر نامعلوم نظر آئے تو اس کی تعبیر موت کا
فرشتہ ہے اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ قصاب سے
کچھ گوشت خرید کر اس نے اپنے گھر پہنچا دیا ہے تو
وہ عضو جس سے منسوب ہوگا، اس میں تکلیف ہوگی۔
اگر اس نے گوشت کی قیمت ادا کر دی تو اس مصیبت کا
ثواب پائے گا۔ لیکن قیمت ادا نہ کرنے کی صورت
میں اسے اس مصیبت کی وجہ سے رنج پائے گا اور
اس کا اسے کوئی اجر نہیں ملے گا۔

اور اگر کسی نے خواب میں اپنے آپ کو بکری
بنا ہوا دیکھا تو اس کے لیے خیر و برکت ہے۔ اور بکری
کی اندرونی چیزیں، جگر، چربی، تلی، دل، گردے وغیرہ
سب ایسے منقولہ اموال ہیں جنہیں خواب دیکھنے والا

أموال منقولة يستخرجها فمن رأى أنه يأكل من تلك الأجزاء أو ملكها من غير أكل فهي أموال أيضا ولا فرق بين المطبوخ والمشوي والمقلي وكذلك أجزاء كل حيوان غير الشاة وأفضلها الآدمي ورأس الشاة وغيرها من الحيوان يدل على طول عمر من أكله ويدل على المال وكثرة الخير وأفضلها رأس الآدمي والله أعلم۔

## الباب الثامن عشر

### في رؤية الوحوش المأكولة من الحمير والبقر والوعول والظباء ولحومها وألبانها

ذكر الوحوش

كلها رجال لا دين لهم قد فارقوا جماعة المسلمين وارتكبوا أهواءهم هذا إذا لم يكن قصده منها الصيد فمن رأى أنه ركب حمار وحش أو ثور أو أيلا أو ملكه أو تمكن منه أو أدخله ولم يقصد صيده فإنه يذل رجلا لا دين له فيتمكن منه وإن نازعه فإنه ينازع رجلا في تلك الصفة والغالب

نکال سے گا۔ اگر دیکھا کہ وہ ان چیزوں کو کھا رہا ہے یا ان کا مالک بن گیا ہے یہ چیزیں کچی ہوں یا پکی ہوئی یا تلی ہوئی تو بھی اس کی تعبیر مال ہے۔ یہ چیزیں بکری کے علاوہ کسی حیوان کی ہوں یہی تعبیر ہے اور آدمی کے اجزا سب سے افضل ہیں۔ بکری کا یا کسی دوسرے جانور کا سر کھانا بڑی عمر کی علامت ہے۔ اس کے علاوہ مال اور زیادہ خیر و برکت بھی ہوگی اور آدمی کا سر سب سے افضل ہے۔ واللہ اعلم۔

## اٹھارھواں باب

### حلال جنگلی جانوروں مثلاً گورخر، جنگلی گائے، بکرے، ہرن اور ان کے گوشت دیکھنے کے بارے میں

تمام جنگلی نر جانوروں کی تعبیر بے دین لوگ ہیں جو مسلمانوں کی جماعت کو چھوڑ کر اپنی خواہشات کے غلام بن چکے ہیں۔ یہ تعبیر اس صورت میں ہوگی جب خواب میں اس کے شکار کا ارادہ نہ ہو۔ جس نے دیکھا کہ خواب میں جنگلی گائے، بیل یا اونٹ پر سوار ہے یا ان کا مالک یا ان پر قابض ہے یا انہیں شکار کے قصد کے بغیر گھر میں لے آیا ہے تو وہ کسی بے دین کو اپنے گھر میں داخل کرے گا اور اس پر قابو



منهما هو الظاهر لاختلاف جنسهما ونوعهما فأما إذا رأى أنه اتفق بين جنس واحد فإن الغالب منهما المغلوب لما ذكرناه في قصة عبد الله بن الزبير وعبد الملك بن مروان وإن قصد الصيد فهو مال وغنيمة يحوزها ولا فرق بين الذكور والإناث إذا كان قصده الصيد وإناث الوحوش إذا كان يقصد صيدها نساء ورجال وجوار فمن رأى أنه يصيد ظبية فإنه يصيب جارية حسناء أو يتزوج امرأة جميلة ومن رأى أنه ذبح ظبيا فإنه يفتض جارية عذراء فإن كان الذبح من القفا أو من غير موضع الذبح فإنه يأتي الرجال دون النساء۔

بقرة الوحش۔ امرأة جميلة أيضا فمن رأى أنه قتل ظبيا أو بقرة لغير الصيد فإنه يصيب مالا من امرأة۔

الأرنب۔ امرأة لا تضر ولا تنفع۔

پائے گا۔ اگر دیکھے کسی جنگلی جانور سے جھگڑ رہا ہے تو گویا کسی بے دین انسان سے جھگڑے گا اور جنس اور نوع کے اختلاف کے باعث خواب میں غالب یا مغلوب ہونے والا تعبیر میں بھی ایسا ہی ہوگا۔ اگر جھگڑا ایک ہی جنس میں ہو تو خواب میں جیتنے والا تعبیر میں ہار جائے گا جیسا کہ عبداللہ بن زبیر اور عبدالملک کا قصہ بیان کیا جا چکا ہے۔ اگر خواب میں ان جانوروں میں سے کسی ایک نر یا مادہ کے شکار کا ارادہ کیا تو مال اور غنیمت پائے گا۔ لیکن اگر مادہ وحشی جانور کے شکار کا قصد ہو تو تعبیر عورت، مرد اور لونڈیاں ہیں۔ گویا اگر دیکھے کہ ہرنی کو شکار کر رہا ہے تو اسے خوبصورت لونڈی حاصل ہوگی یا حسین عورت سے شادی کریگا اگر ہرنی کو ذبح کر رہا ہو تو کنواری کا کنوارپن توڑیگا اگر ذبح کی جگہ کے بغیر کہیں سے ذبح کرے مثلاً پیٹھ کے پیچھے سے تو عورتوں کو چھوڑ کر اغلام بازی کرے گا۔

جنگلی گائے کی تعبیر بھی حسین و جمیل عورت ہے۔ اگر دیکھا کہ ہرنی یا جنگلی گائے کو شکار کے ارادے کے بغیر قتل کر دیا ہے تو کسی عورت سے بہت سا مال پائے گا۔

خرگوش سے مراد ایسی عورت ہے جو نہ نفع پہنچائے نہ نقصان

أَوْلَادُ الْوُحُوشِ الْمَأْكُولَةِ - أَوْلَادٌ وَرُبَّمَا كَانَتْ غِلْمَانًا لِمَنْ أَصَابَ مِنْهَا شَيْئًا وَمَنْ رَأَى أَنَّهُ مَلَكَ الْوُحُوشَ أَوْ أَصَابَ مِنْهَا شَيْئًا وَهِيَ تُطِيعُهُ يُصَرِّفُهَا كَيْفَ يَشَاءُ فَإِنَّهُ يَلِي وِلَايَةً عَلَى قَوْمٍ۔

جُلُودُ الْوُحُوشِ - وَأَلْبَانُهَا وَشُحُومُهَا وَجَمِيعُ أَجْزَائِهَا أَمْوَالُ مَنْ تُنْسَبُ إِلَيْهِ فِي التَّأْوِيلِ وَهِيَ غَنِيمَةٌ لِمَنْ أَصَابَ مِنْهَا شَيْئًا وَاللّٰهُ سُبْحَانَهُ وَتَعَالَى أَعْلَمُ۔

## اَلْبَابُ التَّاسِعُ عَشَرَ

### فِي تَأْوِيلِ رُؤْيَةِ الْفِيلِ وَالسِّبَاعِ الضَّارِيَةِ وَفُرُوعِهَا

اَلْفِيلُ فِي التَّأْوِيلِ رَجُلٌ مُسَلَّطٌ عَظِيمٌ ذُو قَهْرٍ وَهَيْبَةٍ وَهُوَ عَجَمِيٌّ فَمَنْ رَأَى أَنَّهُ رَاكِبُهُ أَوْ مَالِكُهُ وَحَائِزُهُ أَوْ مُتَصَرِّفٌ فِيهِ مِنْ غَيْرِ الْحَرْثِ فَإِنَّهُ يُصِيبُ سُلْطَانًا وَقَهْرًا وَغَلَبَةً أَوْ يَتَمَكَّنُ مِنْ سُلْطَانٍ أَعْجَمِيٍّ وَمَنْ رَأَى أَنَّهُ يَأْكُلُ لَحْمَ فِيلٍ فَإِنَّهُ يُصِيبُ مَالًا مِنْ سُلْطَانٍ بِقَدْرِ

حلال جنگلی جانوروں کے بچے اگر دیکھے تو تعبیر بچے ہیں کبھی انہیں خواب میں پانے کی تعبیر لونڈوں سے دی جاتی ہے اگر دیکھے کہ جنگلی جانوروں کا مالک ہے یا وہ اس کے فرمانبردار ہیں کہ جدھر چاہتا ہے لے جاتا ہے یا اسے کچھ جانور ملے ہیں تو گویا وہ ایک قوم پر حکومت کرے گا۔

جنگلی جانوروں کی کھالیں، دودھ، چربی اور دوسرے تمام اجزا کی تعبیر ان کے لیے مال ہے جن سے وہ منسوب ہوں۔ اور اس کے لیے غنیمت ہیں جس کو یہ چیزیں ملیں۔ اور حق تعالیٰ سب سے زیادہ جاننے والا ہے۔

## انیسواں باب

### ہاتھیوں، پیچھا کرنے والے درندوں اور اس قسم کے جانوروں کو دیکھنے کے بارے میں

ہاتھی کی تعبیر قہر، ہیبت اور عظمت والا عجمی شخص ہے۔ کسی نے خواب میں دیکھا کہ وہ ہاتھی پر سوار ہے، اس کا مالک ہے یا اسے گھیر رہا یا کھیتی باڑی کے کام کے علاوہ اسے استعمال میں لا رہا ہے تو اسے قدرت و طاقت، شان و شوکت اور غلبہ نصیب ہوگا۔ اگر دیکھا کہ ہاتھی کا گوشت کھا رہا ہے تو جتنا گوشت کھایا، اتنا مال اسے بادشاہ



مَا أَكَلَ مِنْهُ وَكَذٰلِكَ إِذَا أَخَذَ شَيْئًا مِنْ شَعْرِهِ أَوْ جِلْدِهِ أَوْ عَظْمِهِ أَوْ سَائِرِ أَجْزَائِهِ وَإِنْ رَأَى أَنَّهُ رَاكِبُ الْفِيلِ فِي الْحَرْبِ فَإِنَّ الْغَلَبَةَ تَكُونُ عَلَى أَصْحَابِ الْفِيلِ۔

حِكَايَةٌ - حُكِيَ أَنَّ جَمَاعَةً مِنْ جَزِيرَةِ صَقَلِّيَةَ قِيلَ إِنَّ مَلِكَهُمْ عَزَمَ عَلَى قِتَالِ الْمُسْلِمِينَ وَكَانَ قَدْ جَهَّزَ جَيْشًا عَظِيمًا فِي الْبَحْرِ فَرَأَى فِي نَوْمِهِ أَنَّهُ رَاكِبٌ فِيلًا وَطُبُولٌ وَنَقَّارَاتٌ تُضْرَبُ بَيْنَ يَدَيْهِ فَلَمَّا انْتَبَهَ أَحْضَرَ بَعْضَ أَسَاقِفَتِهِ وَقَصَّ عَلَيْهِمُ الرُّؤْيَا فَبَشَّرُوهُ بِالنَّصْرِ وَالظَّفَرِ فِيمَا عَزَمَ عَلَيْهِ فَطَلَبَ مِنْهُمْ دَلِيلَ ذٰلِكَ التَّأْوِيلِ فَذَكَرُوا لَهُ أَنَّ الْفِيلَ أَعْظَمُ حَيَوَانِ الْبَرِّ وَأَشَدُّهَا قُوَّةً وَقَهْرًا وَالرَّاكِبُ لَهُ يَتَمَكَّنُ مِنَ الْقَهْرِ وَالْغَلَبَةِ وَأَمَّا الطُّبُولُ وَالنَّقَّارَاتُ فَهِيَ فَرَحٌ وَسُرُورٌ وَبِشَارَةٌ وَصِيتٌ وَاشْتِهَارُ الْمَمْلَكَةِ إِذْ لَا تُضْرَبُ إِلَّا بَيْنَ يَدَيِ الْمُلُوكِ فِي أَوْقَاتِ السُّرُورِ فَلَمَّا سَمِعَ ذٰلِكَ مِنْهُمْ أَعْجَبَهُ قَوْلُهُمْ ثُمَّ صَرَفَهُمْ

سے ملے گا۔ اسی طرح ہاتھی کے بال، کھال، ہڈی یا کسی اور جزء سے کوئی چیز لی تو وہی مال حاصل کرنے کی تعبیر ہوگی۔ اگر دیکھے کہ جنگ میں ہاتھی پر سوار ہے تو وہ ہاتھی والوں کو مغلوب کرے گا۔

حکایت: کہا جاتا ہے کہ جزیرۂ صقلیہ میں رہنے والی ایک جماعت کے بادشاہ نے مسلمانوں سے لڑائی کے ارادے سے ایک بڑا بحری بیڑا بنایا پھر خواب دیکھا کہ ہاتھی پر سوار ہے اور طبل اور نقارے اس کے سامنے بج رہے ہیں۔ جاگا تو بعض پادریوں کو بلا کر اپنا خواب بیان کیا۔ انہوں نے اسے فتح اور امداد غیبی کی خوشخبری سنائی۔ بادشاہ نے اس تعبیر کی دلیل چاہی تو انہوں نے بتایا کہ جنگلی جانوروں میں طاقت اور جبروت کے لحاظ سے ہاتھی سب سے بڑا ہے لہٰذا اس کا سوار بھی قہر و غلبے کا مالک ہوگا۔ اور طبل اور نقارے اس امر پر دال ہیں کہ مسرت، بشارت، شہرت اور بادشاہی کا غلغلہ ہوگا کیونکہ طبل اور نقارے خوشی کے موقع پر ہی بادشاہوں کے سامنے بجائے جاتے ہیں۔ بادشاہ نے یہ باتیں سنیں تو اسے اچھی لگیں اس نے انہیں رخصت کرکے یہود کے علما کو بلایا۔ انہوں

وأمر بإحضار أحبار اليهود فبشروه
بالنصر والغلبة أيضا ثم صرفهم و
استدعى بطائفة من علماء المسلمين
فقص عليهم الرؤيا فأشار إلى شيخ
منهم عالم فقال الشيخ إن أعطيتني
الأمان أخبرتك بتأويل رؤياك
فأعطاه الأمان وحلف له فقال
له الشيخ عند ذلك أيها الملك ما
أرى عزيمتك هذه وخروجك هذا
تنال به خيرا فلا تبعث هذا الجيش
فإنه لا يرجع وتكون مقهورا مغلوبا
وتتهمني في هذا التأويل فقال له أيها
الشيخ فما دليلك في هذا قال دليلي
فيه أخذته من كتاب الله تعالى قال
وما هو قال له قال الله تبارك وتعالى
ألم تر كيف فعل ربك بأصحاب الفيل.
وتلا السورة إلى آخرها ثم قال له هذا
دليلك في الفيل فما دليلك في النقارة
قال قوله تعالى. فإذا نقر في الناقور
فذلك يومئذ يوم عسير على الكافرين
غير يسير. فلما سمع الملك كلام

نے بھی یہی خوشخبری سنائی۔ اس نے انہیں بھی واپس
بھیجا اور مسلمانوں کے علما کے ایک گروہ کو بلا کر
خواب بیان کیا۔ ان کے ایک بزرگ کی طرف اشارہ
کیا گیا تو انہوں نے جان کی امان چاہی تاکہ خواب کی
تعبیر بتائیں۔ اس نے جان کی امان دی اور قسم کھائی۔
اس شیخ نے کہا کہ تیرے اس ارادے اور فوج کشی میں
کوئی بھلائی یا فائدہ نہیں ہے۔ لشکر کو نہ بھیجا جائے
کیونکہ اگر ایسا ہوا تو یہ صرف شکست کھا کر اور
مغلوب ہو کر ہی واپس آسکے گا۔ شیخ نے کہا تعبیر
یہی ہے۔ یہ الزام درست نہیں کہ میں مسلمان ہونے کی
وجہ سے ایسا کہہ رہا ہوں۔ بادشاہ نے دلیل پوچھی
تو انہوں نے کہا دلیل کتاب اللہ کی یہ سورۃ ہے

الم ترکیف فعل ربک باصحاب الفیل۔
(کیا آپ نے نہیں دیکھا کہ اللہ تعالیٰ نے ہاتھی والوں
کے ساتھ کیا کیا)؛ انہوں نے پوری سورت پڑھی۔ بادشاہ
نے پوچھا کہ یہ تو ہاتھی کی بات ہوئی، طبل اور نقاروں
کے بارے میں کیا کہتے ہو۔ شیخ نے ارشاد باری
تعالیٰ پڑھا فاذا نقر فی الناقور فذلک
یومئذ یوم عسیر۔
(جب صور پھونکا جائے گا تو وہ دن کافروں پر
بہت بھاری ہوگا، آسان نہیں ہوگا)۔ بادشاہ یہ سن کر



الشيخ فزع منه وخاف ولم يرد
ذلك وقال له أيها الشيخ لولا أنك
من المسلمين لكنت صدقت قولك
ولكنك أنت تكره أن نقاتل المسلمين
فقال له الشيخ سوف ترى ذلك أيها
الملك ثم انصرف هو وجماعته ثم
إن الملك صار يتفكر في قول الشيخ
وضعفت نيته عن إرسال العسكر
إلى قتال المسلمين قال فلما بلغ ذلك
القسيسين والبطارقة وولاة الأمور
حضروا بين يديه على ذلك وقالوا له
أيها الملك دام عزك وتم نصرك أنت
تصغي لرجل مسلم يكره هذا ويكره أن
نقاتل المسلمين فإن أذنت لنا قطعناه
بأسنان الرماح فمنعهم عن ذلك
ولم يأذن لهم ثم إنهم قاموا عن
بين يديه وشدوا همته ورجع إلى قولهم
وأمر ولده مقدما على الجيش ثم إنهم
ساروا وأقلعت بهم المراكب المذهبة
وعبرها في البحر فلاقاهم عساكر
القيروان وعدوا البحر واقتتلوا هم

ڈر گیا اور گھبرایا۔ کہنے لگا اے شیخ! اگر تو مسلمان
نہ ہوتا تو میں تیری بات کو سچ سمجھتا۔ اصل میں تجھے
ہمارا مسلمانوں سے لڑنا اچھا نہیں لگتا۔ بزرگ نے
اسے کہا کہ عنقریب تجھے حقیقت معلوم ہو جائے گی
پھر وہ شیخ وہاں سے اپنے ساتھیوں سمیت چلے گئے۔
بادشاہ نے ان کی باتوں پر غور کیا تو اس کی نیت
ڈانواڈول ہو گئی۔ جب بات عیسائیوں کے سالاروں،
پادریوں اور عاملوں تک پہنچی تو وہ بادشاہ کے
پاس آئے اور کہنے لگے کہ تیری عزت کو دوام ہو اور
تجھے فتح و کامرانی نصیب ہو۔ تو ایک مسلمان کی بات
پر کان دھرتا ہے اور ہمیں برا جانتا ہے اور مسلمانوں
سے جنگ کو برا سمجھنے لگا ہے۔ ہمیں اجازت دے
کہ ہم نیزوں سے اس مسلمان معبر کے ٹکڑے اڑا دیں۔
بادشاہ نے انہیں اس بات سے روکا، پھر وہ اس کے
سیدھے ہاتھ کھڑے ہوئے اور اس کی ہمت بندھائی
ان کے اصرار پر بادشاہ مان گیا اور کمان اپنے بیٹے کو
سونپ دی اور انہیں روانہ کیا، سنہری جہازوں کے
ذریعے انھوں نے دریا میں سفر شروع کیا۔ راہ
میں قیروان کے لشکر نے دریا عبور کر کے انہیں آلیا
جنگ ہوئی اور تین دن بعد وہ یوں فنا کر دیے
گئے کہ کوئی ایک شخص بھی بچ نہ سکا اور تمام جہاز

وراهم فبعد ثلاثة أيام أتوهم عن آخرهم وأخذوا جميع مراكبهم ولم يرجع منهم ولا شخص واحد قال فلما بلغ الملك قطيعتهم أرسل إلى الشيخ المعبر واعتذر له وقال له لا تؤاخذني فأسلم على يديه وأحسن إليه إحسانا عظيما وأمره بملازمته ليلا ونهارا وأقرأه القرآن جميعه وشاع خبره في أهل صقلية قال الكرماني ومن رأى أنه راكب فيلا في النوم بالنهار فإنه يطلق زوجته۔

مسلمانوں نے چھین لیے۔ جب بادشاہ تک یہ خبر پہنچی تو اس نے مسلمان معبر کو قاصد کے ذریعے بلا بھیجا، ان سے معذرت کی اور ناراض نہ ہونے کی درخواست کی خفیہ طور پر ان کے ہاتھ پر ایمان لے آیا اور ان پر بڑے احسانات کیے۔ انہیں درخواست کی کہ رات دن اس کے پاس رہ کر اسے قرآن مجید کی تعلیم دیں، اور یہ خبر صقلیہ والوں میں عام ہوگئی۔ کرمانی کہتے ہیں اگر کسی نے دن میں خواب دیکھا اور پایا کہ ہاتھی پر سوار ہے تو اس کی بیوی کو طلاق ہو جائے گی۔

الأسد۔ عدو مسلط ذو سلطان قوي بأس شديد فمن رأى أنه ينازع أسدا أو يقاتله فإنه ينازع عدوا مسلطا ومن رأى أنه راكب أسدا يصرفه كيف شاء فإنه يصيب سلطانا عظيما ويقهر عدوا مسلطا ومن رأى أنه استقبل أسدا ولم يخالطه فإنه ينال فزعا وجزعا من سلطان أو رجل مسلط ولا يضره۔

شیر کی تعبیر طاقتور، غالب اور جنگجو دشمن سے کی جاتی ہے۔ جس نے خواب میں دیکھا کہ شیر سے جھگڑا یا جنگ کر رہا ہے تو گویا وہ کسی طاقتور دشمن سے لڑے گا۔ اگر دیکھا کہ شیر پر سوار ہے اور وہ اس کے تابع ہے کہ یہ اسے جدھر چاہتا ہے موڑ لیتا ہے تو خواب دیکھنے والے کو دبدبہ اور شوکت ملے گی اور وہ طاقتور دشمن پر غلبہ پائے گا۔ اگر دیکھا کہ شیر کا استقبال کر رہا ہے لیکن اس سے خلط ملط نہیں ہوا تو اسے بادشاہ سے یا کسی اور طاقتور آدمی سے گھبراہٹ اور بے قراری تو ہوگی مگر



ومن رأى أنه يخالطه أسد أو يداخله أو دخل داره أسد فإن ذلك يجل على ما وصفت ومن رأى أنه يأكل لحم أسد فإنه يصيب مالا من سلطان أو رجل مسلط وكذلك إذا رأى أنه يأكل شيئا من أعضائه وجلد الأسد تركة رجل منيع مسلط فمن ملكه ملك ميراث رجل منيع

نقصان نہیں ہوگا۔

جس نے خواب میں دیکھا کہ شیر کا اس کے ساتھ میل جول ہے، وہ اس کے پاس آ جا رہا ہے یا شیر اس کے گھر میں داخل ہو گیا ہے تو اس کی تعبیر یہی شخص ہے جس کی صفت اوپر بیان ہو چکی ہے۔ اگر دیکھے کہ شیر کا گوشت یا اس کے اعضا میں سے کچھ کھا رہا ہے تو بادشاہ یا کسی اور طاقتور شخص سے مال ملیگا اور شیر کی کھال سے مراد طاقتور صاحب عزت آدمی کا ترکہ ہے، یعنی اگر خواب میں شیر کی کھال ملی تو کسی بڑے آدمی کی میراث ملے گی۔

اللبوة۔ مثل الأسد فمن رأى أنه يأكل لحما من رأس اللبوة أو الرأس كله أو ملكه أو حازه فإنه ملك عظيم ومن شرب لبن اللبوة أصاب رزقا وخيرا وظفر بعدوه۔

شیرنی کی تعبیر شیر کی طرح ہے۔ اگر کسی نے خواب میں دیکھا کہ شیرنی کے سر کا گوشت یا پورا سر کھا رہا ہے یا اس کا مالک ہے یا یہ اس کے پاس ہے تو اس کی تعبیر عظیم ملک ہے۔ خواب میں شیرنی کا دودھ پینے والا رزق اور بھلائی پائے گا اور دشمن کے مقابلے میں فتح یاب ہوگا۔

النمر۔ عدو شديد العداوة والشوكة عظيم الخطر والاقتدار وهو أبلغ من الأسد فمن رأى أنه ينازعه ويقاتله فإنه ينازع رجلا كذلك ومن رأى أنه راكبه نال شرفا وعزا و

تیندوا: اس کی تعبیر سخت دشمن شوکت اور دبدبے والا بہت زیادہ خطرناک دشمن ہے۔ اگر دیکھے کہ تیندوے سے جھگڑا یا جنگ کر رہا ہے تو اسی قسم کے آدمی سے جنگ کرے گا۔ اگر دیکھے کہ تیندوے پر سوار ہے تو بزرگی، عزت اور مسرت نصیب ہوگی

سرورا او قهر رجلا كذلك ولبن النمر
حزن شديد لمن شرب منه او ملكه
ولحمه وجلده وجميع اعضائه
اموال ينالها من ذلك العدو۔
الوبر۔ يجري في التاويل مجرى النمر۔

الفهد۔ عدو احمق جاهل باقدار
الناس وربما كان لصا فيجري في
التاويل مجرى السباع الا ان من شرب
من لبنها نال غنى عاجلا۔
الضبع۔ امراة سوء قبيحة ويجري
في التاويل كما تقدم الا ان من
شرب من لبنه خانته امراة و
غدرت به وان كان الضبع ذكرا فهو
عدو مخذول مرجوم ملعون۔
الذئب۔ سلطان ظلوم او رجل لص
جرئ كذاب مخالف وربما كان خصما
مخاصمه على هذه الصفة ويجري
في التاويل مجرى ما قدمناه الا ان
من شرب من لبنه نال خيرا
كثيرا وان كان مهموما فرج الله

اور اس قسم کے آدمی پر غالب ہوگا۔ اگر خواب میں تیندوے کا دودھ پیا یا دودھ اس کے قبضے میں آیا تو سخت رنج وغم کی علامت ہے جو خواب دیکھنے والا اس خطرناک دشمن سے پائے گا۔

وبر: (بلی کی طرح کا ایک جانور) کی تعبیر تیندوے کی طرح ہے۔

چیتا: اس کی تعبیر احمق قدر نا شناس دشمن ہے اکثر اس سے چور بھی مراد لیا جاتا ہے اور اس کی تعبیر درندوں کی تعبیر کی طرح ہے البتہ جس نے اس کا دودھ پیا، اسے جلد کوئی بہتری نصیب ہوگی۔

بجّو کی تعبیر بُری اور بدصورت عورت ہے اور اس کی تعبیر اسی طرح ہوگی جیسے اوپر بیان ہوا۔ البتہ اگر کوئی خواب میں اس کا دودھ پیے تو اس کی بیوی اس سے خیانت اور غداری کرے گی۔ نر بجّو کی تعبیر ذلیل ملعون دشمن ہے۔

بھیڑیا: اس کی تعبیر ظالم بادشاہ، دیدہ دلیر جھوٹے، جھوٹی قسمیں کھانے والے، چور اور کبھی اس صفت والے سے جھگڑا کرنے والا دشمن ہوتا ہے۔ اس کی تعبیر بھی اسی طرح ہوگی جیسے پہلے ہم ذکر کر چکے ہیں۔ لیکن بھیڑیے کا دودھ پیا تو زیادہ خیر و برکت پائے گا۔ غم زدہ ہوا تو اللہ تعالیٰ اس کا غم دور



عنه وان كان فقيرا استغنى۔
السنور۔ لص سارق فمن راى سنورا
دخل داره او دار غيره فيدخل هناك
لص فان ذهب بشيء فانه يذهب
من الدار شيء ومن راى انه قتل
سنورا او ذبحه فانه يظفر باللص
ومن راى ان سنورا يعالجه اصاب
مرضا عاجلا فان كان السنور هو
المغلوب فانه يبرا سريعا وان
عضه السنور يطول مرضه قال محمد
بن سيرين رحمه الله تعالى بمرض سنة
كاملة والوحشي اشد من الاهلي۔
ابن عرس۔ يجري في التاويل مجرى
السنور الا انه اضعف منه۔
القرد۔ عدو مغلوب قد تغيرت
نعمة الله عليه لاجل معصيته و
خبثه ويجري في التاويل مجرى
السباع۔
الخنزير۔ رجل شديد الشوكة خبيث
الطبيعة والدين فجميع ما ينال منه
من لحم ودم وشعر وغير ذلك مال

کرے گا، محتاج ہوا تو غنی ہو جائے گا۔

بلّی کی تعبیر چور ڈاکو ہے۔ اگر کسی نے خواب دیکھا کہ بلّی اس کے یا کسی اور کے گھر میں داخل ہوئی ہے تو گویا اس جگہ چور داخل ہوگا۔ اگر دیکھا کہ بلی کوئی شے لے گئی ہے تو چور وہاں سے کچھ لے جائیگا اگر دیکھے کہ اس نے بلّی کو قتل یا ذبح کیا تو اسے دشمن پر کامیابی نصیب ہوگی۔ اگر دیکھے کہ بلّی اس سے لڑ رہی ہے تو تعبیر یہ ہے کہ عنقریب بیمار ہو جائیگا اگر بلّی ہار گئی تو بہت جلد شفایاب ہوگا۔ اگر بلّی نے اسے کاٹ کھایا تو اس کا مرض طویل ہوگا۔ امام محمد بن سیرین علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں کہ وہ سال بھر بیمار رہیگا اور جنگلی بلّی کی تعبیر گھریلو بلّی سے زیادہ سخت ہے۔

نیولے کی تعبیر بلّی کی طرح ہے البتہ یہ اس سے کمزور ہے۔

بندر مغلوب دشمن کی علامت ہے کیونکہ اس کے گناہوں اور خباثت کی وجہ سے اللہ کی نعمت اس سے بدل گئی ہے۔ اور اس کی تعبیر درندوں کی طرح ہوتی ہے۔

سؤر کی تعبیر بڑا شوکت والا آدمی ہے جو طبیعت اور دینداری کے حوالے سے خبیث ہو۔ خواب دیکھنے والے کو سؤر کا گوشت، خون، بال

حَرَامٌ عَلَى مَا تَقَدَّمَ فِي التَّأوِيلِ إِلَّا أَنَّ مَنْ شَرِبَ مِنْ لَبَنِهِ يَنَالُ مَعْصِيَةً فِي عَقْلِهِ وَمَالِهِ۔

اَلْكَلْبُ - عَدُوٌّ غَيْرُ بَالِغٍ فِي عَدَاوَتِهِ وَيَنْقَلِبُ صَدِيقًا وَيَكُونُ دَنِيَّ النَّفْسِ قَلِيلَ الْمُرُوءَةِ فَمَنْ رَأَى كَلْبًا يَنْبَحُ عَلَيْهِ فَإِنَّهُ يَسْمَعُ مِنْ رَجُلٍ قَلِيلِ الْمُرُوءَةِ كَلَامًا يَكْرَهُهُ وَمَنْ رَأَى أَنَّهُ يُنَازِعُهُ أَوْ يَعَضُّهُ فَيَنَالُ ذٰلِكَ فَوْقَ الْكَلَامِ فَإِنْ عَضَّهُ وَمَزَّقَ ثِيَابَهُ فَإِنَّهُ يُمَزِّقُ عِرْضَهُ وَيَنَالُ مِنْهُ مَكْرُوهًا بِقَدْرِ مَا مَزَّقَ وَمَنْ رَأَى أَنَّهُ أَكَلَ لَحْمَ كَلْبٍ فَإِنَّهُ يُصِيبُ مَالًا مِنْ عَدُوِّهِ وَيَظْفَرُ عَلَيْهِ

وَمَنْ رَأَى أَنَّهُ يُمْسِكُ كَلْبًا أَوْ يَسْتَظْهِرُ بِهِ عَلَى شَيْءٍ فَإِنَّ الْكَلْبَ فِي هٰذِهِ الْحَالَةِ لَيْسَ بِعَدُوٍّ وَإِنَّمَا هُوَ رَجُلٌ يَسْتَعِينُ بِهِ فِي أَمْرِهِ۔
مِنْ نَكْلَبَةٍ خَوْفٌ شَدِيدٌ بِمَنْ شَرِبَ

یا کوئی اور چیز نظر آئی تو اس کی تعبیر حرام مال ہے جیسا کہ پہلے بتا دیا گیا ہے۔ ہاں اگر خواب میں خنزیر کا دودھ دیا تو تعبیر یہ ہے کہ اپنی عقل اور مال کے ذریعے اللہ کا نافرمان ہوگا۔

کتا: اس کی تعبیر دشمن سے کی جاتی ہے ایسا دشمن جو انتہا پسند نہ ہو بلکہ بعد میں دوست بن جائے مگر کمینہ اور بے مروت ہو۔ اگر کوئی دیکھے کہ کتا اس پر بھونک رہا ہے تو وہ کسی کم مروت والے شخص سے ناپسندیدہ باتیں سنے گا۔ جو دیکھے کہ کتا اس سے جھگڑ رہا ہے یا کاٹتا ہے تو کسی ناپسندیدہ بات کے علاوہ اور پریشانی بھی پائے گا۔ اگر کتے نے اسے کاٹا اور اس کے کپڑے پھاڑ ڈالے تو وہ شخص اس کی عزت پر حملہ کرے گا اور جتنا کپڑا پھٹا ہے، اسی قدر تکلیف پائے گا۔ اگر کسی نے دیکھا کہ اس نے کتے کا گوشت کھایا ہے تو اسے اپنے دشمن سے مال ملے گا اور دشمن پر غلبہ نصیب ہوگا۔

جس نے خواب میں دیکھا کہ کتے کو پکڑے ہوئے ہے یا اس کے ذریعے کسی اور چیز کو قابو کر رہا ہے اس خواب میں کتے کی تعبیر دشمن کی نہیں بلکہ ایسے آدمی کی ہے جس سے اپنے کاموں میں مدد لے گا۔
اگر کتیا کا دودھ خواب میں پیا تو خواب



مِنْهُ وَجَمِيعُ ذَوَاتِ الْأَنْيَابِ رِجَالٌ أَعْدَاءٌ عَلَى قَدْرِ قُوَّةِ ذٰلِكَ وَاللّٰهُ سُبْحَانَهُ وَتَعَالَى أَعْلَمُ۔

## اَلْبَابُ الْعِشْرُونَ

### فِي تَأوِيلِ رُؤْيَا الْحَيَّاتِ وَالْعَقَارِبِ وَهَوَامِّ الْأَرْضِ وَمَا يُنْسَبُ إِلَيْهَا

### اَلْحَيَّةُ

فِي التَّأوِيلِ عَدُوٌّ كَاتِمُ الْعَدَاوَةِ مُبَالِغٌ فِيهَا بِقَدْرِ عِظَمِهَا وَهَيْبَتِهَا فِي الْمَنْظَرِ فَمَنْ رَأَى أَنَّهُ يُقَاتِلُ حَيَّةً فَإِنَّهُ يُعَالِجُ عَدُوًّا فَإِنْ رَأَى أَنَّهُ ظَفِرَ بِالْحَيَّةِ ظَفِرَ بِالْعَدُوِّ وَمَنْ رَأَى أَنَّ حَيَّةً لَدَغَتْهُ فَإِنَّهُ يَنَالُ مِنْ عَدُوِّهِ مَكْرُوهًا بِقَدْرِ مَبْلَغِ اللَّدْغِ مِنْهُ وَمَنْ رَأَى أَنَّهُ قَتَلَهَا فَإِنَّهُ يَظْفَرُ بِعَدُوِّهِ وَإِنْ قَطَعَهَا نِصْفَيْنِ فَإِنَّهُ يَنْتَصِفُ مِنْ عَدُوِّهِ وَمَنْ رَأَى الْحَيَّةَ لَهَا قَوَائِمُ فَإِنَّهُ إِشَارَةٌ لِشَوْكَةِ ذٰلِكَ الْعَدُوِّ وَمَنْ رَأَى أَنَّهُ يَتَخَوَّفُ مِنْ حَيَّةٍ وَلَمْ يُعَايِنْهَا فَإِنَّ ذٰلِكَ أَمْنٌ لَهُ مِنْ عَدُوِّهِ وَإِنْ عَايَنَهَا أَصَابَهُ مِنْهَا خَوْفٌ

دیکھنے والے کو سخت خوف لاحق ہوگا۔ اور کونچیوں والے تمام جانوروں کی تعبیر یہ ہے کہ وہ اپنی قوت کے مطابق انسان کے دشمن ہیں۔
واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔

## بیسواں باب

### سانپوں، بچھوؤں، زمین کے کیڑوں کوڑوں اور زمین سے منسوب جانوروں کو دیکھنے کے بارے میں

سانپ جس قدر بڑا ہوگا اور اس کی صورت جتنی ہیبت ناک ہوگی اسی قدر وہ پکا دشمن ہوگا۔ اگر کسی نے خواب میں دیکھا کہ وہ سانپ سے لڑ رہا ہے تو وہ دشمن سے لڑے گا۔ اگر دیکھا کہ سانپ پر فتح یاب ہوا ہے تو اپنے دشمن پر غالب ہوگا۔ اگر خواب میں سانپ اس کے مقابلے میں جیت گیا تو دشمن اس پر غالب آئے گا۔ اگر دیکھا کہ سانپ نے اسے کاٹ لیا ہے تو وہ اپنے حریف سے اتنی ہی تکلیف پائے گا جتنا سانپ نے اسے کاٹا ہے۔ جس نے خواب میں سانپ کو مار دیا، وہ دشمن پر غالب آئے گا۔ اگر اس نے سانپ کے دو ٹکڑے کر دیے تو اسی طرح دشمن کے دو ٹکڑے کر دے گا۔ اگر چار ہاتھ پیروں والا

ولا يضره وكل خوف لا يعاين الذي
يخافه فإنه أمن له وإن عاينه فهو
واقع ومن رأى حية دخلت بيته و
رآها في بيته فهو عدو من جهة النساء
أو من جهة الأقارب فإن خرجت من
بيته فإنه من الأباعد فإن رأى أن
الحية خرجت من دبره أو أذنه أو
بطنه فإن من عياله عدوا له فيخرج
عنه ومن رأى أنه ملك حية ولا
يتخوف منها فإنها في هذه الحالة
ليست عدوا وإنما هي ملك ونعمة
ينالها بقدر عظم الحية فإن كانت
سوداء فإنه يقود الجيوش وإن
كانت بيضاء فهي جده وسعده وإن
ملك حية لطيفة ملساء ليس لها
غائلة فإنه يصيب كنزا من كنوز
الملوك۔

سانپ دیکھا تو تعبیر یہ ہے کہ دشمن بڑی شوکت وحشت والا ہوگا۔ اگر کسی نے دیکھا کہ کسی ان دیکھے سانپ سے ڈر رہا ہے تو تعبیر یہ ہے کہ اس کے دشمن سے اسے امن حاصل ہوگا۔ اور اگر سانپ نظر بھی آیا تو اس کا خوف اس کے لیے ضرر رساں نہیں ہوگا۔ بہرحال ان دیکھی چیز سے ڈرنے کا خواب امن اور حفاظت کی علامت ہے۔ اگر جس چیز سے ڈر رہا ہو وہ نظر بھی آجائے تو تعبیر یہ ہے کہ واقعہ ظہور پذیر ہوگا۔ اگر کسی نے دیکھا کہ سانپ اس کے گھر میں داخل ہوا اور اس نے سانپ کو گھر میں دیکھا ہے تو مراد یہ ہے کہ کوئی عورت یا اس کا کوئی عزیز اس کا دشمن ہے۔ اگر دیکھا کہ اس کے گھر سے سانپ برآمد ہوا ہے تو کوئی دور کا شخص اس کا دشمن ہے۔ اگر دیکھا کہ سانپ اس کے پاخانے کے مقام سے یا کان یا پیٹ سے نکلا ہے تو تعبیر یہ ہے کہ اس کی اولاد میں سے کوئی اس کا دشمن ہے اور اس سے علیحدہ ہو جائے گا۔

اگر کوئی خواب میں سانپ کا مالک بن گیا اور ڈرا نہیں تو اس کے لیے سانپ دشمن نہیں بلکہ جتنا بڑا سانپ ہے اسی قدر اسے ملک اور نعمت ملے گی۔ اگر سانپ سیاہ دیکھا تو وہ فوج کا سالار ہوگا۔ اگر سانپ سفید تھا تو خواب دیکھنے والے کی قسمت اور سعادت کی دلیل ہے۔ خواب میں چکنے اور نرم سانپ کا مالک بننے والے کے لیے برائی نہیں ہے بلکہ اسے شاہی خزانوں میں سے کوئی خزانہ ملے گا۔



العقرب - عدو مكابر لا يجاوز
بلسانه وهو يلسع عدوه وصديقه
بلسانه وليس له دين ولا قول ومن
رأى أن عقربا لدغه فإن عدوا يغتابه
بلسانه ويقول فيه ما يكرهه فإن
قتل العقرب ظفر بذلك الرجل العدو
ومن رأى العقرب بيده وهو يلدغ به
الناس فإنه يلسع الناس بلسانه
ومن أكل لحم العقرب أصاب مالا
من عدوه ومن رأى عقربا دخل
جوفه أو بيته أو فراشه أو قميصه
أو لحافه فإنه عدو معه يحمل منه
الكلام ويمشي بالنميمة عنه ويجري
تأويل العقرب فيما ذكرناه في الحية۔

الزنبور - أشد شوكة من الذباب
فمن رأى أنه ثار عليه من الزنابير
أو الذباب فإن ذلك كلام يسمعه
من غوغاء الناس وسفلتهم۔

النمل - رؤياه تدل على رجل كسوب

بچھو کی تعبیر مکار دشمن ہے، جس کا نہ دین ہے نہ زبان اور قول کا اعتبار ہے جو دوست دشمن سب کو ڈس لیتا ہے۔ اگر کسی نے دیکھا کہ اسے بچھو نے کاٹ لیا ہے تو اس کا کوئی دشمن اس کی غیبت کرے گا یا ایسی بات کرے گا جو اسے ناگوار ہوگی۔ اگر خواب میں بچھو کو مار دیا تو اسے دشمن کے مقابلے میں کامیابی ہوگی۔ اگر دیکھے کہ ہاتھ میں بچھو لیے ہوئے لوگوں کو ڈسوا رہا ہے تو ایسا خواب دیکھنے والا لوگوں کی غیبت کرے گا۔ اگر خواب میں بچھو کا گوشت کھایا تو اسے دشمن سے مال ملے گا۔ اگر بچھو خواب دیکھنے والے کے پیٹ میں، گھر میں، بچھونے، قمیص یا لحاف میں گھس آئے تو تعبیر یہ ہے کہ اس کے ساتھیوں میں ایک اس کا دشمن ہے اور اس کی باتیں سن کر لوگوں کو پہنچاتا ہے۔ اس کے علاوہ باقی باتوں میں بچھو کی تعبیر سانپ کی طرح ہوگی۔

بھڑ کی تعبیر مکھی سے زیادہ شان و شوکت والا شخص ہے۔ جس نے خواب میں دیکھا کہ بھڑیں یا مکھیاں اس پر حملہ آور ہوئیں تو مراد یہ ہے کہ وہ لوگوں کا شور و غوغا اور کمینے انسانوں کی زبان سے اپنے متعلق باتیں سنے گا۔

چیونٹی کی تعبیر ایسا شخص ہے جو خوب کمانے والا،

كَثِيْرَةُ الْبَرَكَةِ نَفَّاعٌ لِمَنْ صَحِبَهٗ وَيَجْرِيْ
فِي التَّأْوِيْلِ عَلٰى مَا تَقَدَّمَ۔
اَلْبَقَّةُ ۔ اِنْسَانٌ ضَعِيْفٌ مُهَانٌ وَكَذٰلِكَ
الْفَرَاشَةُ اَيْضًا فَمَنْ رَاٰى الْبَقَّ فِيْ دَارِهٖ
اَوْ مَحَلَّتِهٖ اَوْ فِيْ مَوْضِعٍ فَاِنَّهٗ يَكْثُرُ اَهْلُ
ذٰلِكَ الْمَوْضِعِ وَنَسْلُهُمْ وَفُرُوْعُهُمْ وَ
مَنْ رَاٰى الْبَقَّ يَخْرُجُ مِنْ مَحَلَّتِهٖ فَاِنَّ
اَهْلَهٗ يَنْتَقِلُوْنَ مِنْهُ بِمَوْتٍ اَوْ تَحْوِيْلٍ
وَالذُّبَابُ كَذٰلِكَ اِلَّا اَنَّهُمْ ضُعَفَاءُ النَّاسِ۔

بہت برکت والا اور اپنے ساتھیوں کو نفع پہنچانیوالا ہو اور اس کی تعبیر وہی ہوگی جیسے پہلے گزر چکی ہے۔
کھٹمل یا مچھر یا پتنگے کی تعریف کمزور اور ضعیف انسان ہے۔ جس نے مچھر یا کھٹمل کو اپنے گھر، محلے یا کسی خاص مقام میں دیکھا تو تعبیر یہ ہے کہ اس جگہ کے باسی، ان کے خاندان اور شاخیں زیادہ ہوں گی۔ اگر دیکھا کہ مچھر یا کھٹمل اس کی جگہ سے نکل رہے ہیں تو وہاں کے رہنے والے موت یا کسی اور وجہ سے وہ جگہ چھوڑ دیں گے، مکھی کی تعبیر بھی یہی ہوگی مگر وہ کمزور لوگ ہوں گے۔

اَلْجَرَادُ وَالذُّبَابُ ۔ جُنُوْدٌ تَقَعُ فِيْ
ذٰلِكَ الْمَوْضِعِ وَتَكُوْنُ مَضَرَّتُهُمْ بِقَدْرِ
مَضَرَّةِ الْجَرَادِ وَمَنْ رَاٰى جُنُوْدًا وَ
عَسَاكِرَ سَائِرِيْنَ فِي الْاَرْضِ الْمَعْرُوْفَةِ
اَوِ الْمَوْضِعِ الْمَعْرُوْفِ فَاِنَّ الْجَرَادَ
يَقَعُ فِيْ تِلْكَ الْاَرْضِ اَوِ الْمَوْضِعِ۔

ٹڈی اور مکھی کی تعبیر سپاہی اور فوجی ہیں جو اس جگہ آئیں گے۔ اور نقصان ٹڈیوں کی تعداد کے مطابق ہوگا۔ اگر کسی نے خواب دیکھا کہ فوجی لشکر کسی جانے پہچانے مقام یا زمین میں پھرتے ہیں تو اس جگہ ٹڈیاں حملہ آور ہوں گی۔

اَلْخَنَافِسُ وَالْجُعْلَانُ وَالْعَنْكَبُوْتُ وَ
سَائِرُ الذُّبَابِ ۔ ضُعَفَاءُ النَّاسِ وَ
اَرَاذِلُهُمْ وَالْعَنْكَبُوْتُ رَجُلٌ عَابِدٌ
زَاهِدٌ عَفِيْفٌ مُتَوَلٍّ فِيْ اُمُوْرِهٖ جَدِيْدُ الْعَهْدِ
بِالْعِبَادَةِ وَالتَّوْبَةِ۔

گوبر اور نجاست سے پیدا ہونیوالے کیڑے، گبریلے مکڑیاں اور ہر طرح کی مکھیاں۔ ان کی تعبیر کمزور اور کمینے لوگ ہیں البتہ مکڑی کی تعبیر عبادت و زہد کو شعار کرنے والا، پاک دامن، اپنے کاموں کا خیال رکھنے والا، تازہ تازہ توبہ کے بعد عبادت کرنے والا آدمی ہے۔



اَلْقَصَّاصُ ۔ بِالْعَكْسِ مِنَ الْعَنْكَبُوْتِ لِاَنَّهٗ
رَجُلٌ عَاصٍ خَبِيْثٌ يُفْسِدُ النَّاسَ بِجَعْلِ
بَعْضِهِمْ عَلٰى بَعْضٍ۔

قدموں کے نشان پر چلنے والے کی تعبیر مکڑی کی تعبیر کے الٹ ہوگی یعنی اس سے مراد وہ شخص ہوگا جو نافرمانی اور خباثت کرنے والا اور لوگوں کو ایک دوسرے کے خلاف کر کے ان میں فساد کرنے والا ہو۔

اَلْفَارَةُ ۔ اِمْرَاَةٌ لَهَا سَرِيْرَةُ سُوْءٍ
فَاسِقَةٌ وَلَا فَرْقَ بَيْنَ الذَّكَرِ وَالْاُنْثٰى
فَمَنْ رَاٰى اَنَّهٗ اصْطَادَ مِنْهَا شَيْئًا فَاِنَّهَا
اِمْرَاَةٌ كَذٰلِكَ وَيَجْرِيْ جَمِيْعُ ذٰلِكَ عَلٰى
مَا تَقَدَّمَ۔

چوہیا یا چوہے کی تعبیر فساد کرنے والی بدباطن عورت ہے۔ اگر کسی نے خواب میں دیکھا کہ اس نے چوہے یا چوہیا کو شکار کیا تو اسے اسی قسم کی عورت ملے گی۔ باقی باتوں کی تعبیر گزرے ہوئے طریقے کے مطابق ہوگی۔

حِكَايَاتٌ تَلِيْقُ بِهٰذَا الْبَابِ

حُكِيَ اَنَّ رَجُلًا جَاءَ اِلٰى سَيِّدِيْ مُحَمَّدِ
بْنِ سِيْرِيْنَ رَحِمَهُ اللّٰهُ تَعَالٰى فَقَالَ رَاَيْتُ
كَاَنِّيْ اَحْمِلُ جُوْلَقًا فِيْهِ حَيَّاتٌ وَعَقَارِبُ
عَلٰى ظَهْرِيْ فَقَالَ لَهٗ اَنْتَ رَجُلٌ قَدْ عَادَيْتَ
اَشْرَارَ النَّاسِ وَتَحَمَّلْتَ عَدَاوَتَهُمْ وَ
اَنَّهُمْ سَيَظْفَرُوْنَ بِكَ فَقَالَ لَهُ الرَّجُلُ
جُعِلْتُ فِدَاكَ اَنَا رَجُلٌ اَدْخَلَنِيَ
السُّلْطَانُ فِيْ صَدَقَاتِ الْعَرَبِ وَلَقَدْ
بَغَضُوْنِيْ لِاَجْلِ ذٰلِكَ۔

باب کی مناسبت سے چند حکایات ۔ حکایت ہے کہ ایک آدمی حضرت محمد بن سیرین علیہ الرحمہ کے پاس آیا اور بتایا کہ میں نے اپنے آپ کو خواب میں اپنی پیٹھ پر بوری لادے دیکھا جو سانپوں اور بچھوؤں سے بھری ہوئی تھی۔ آپ نے اسے کہا کہ برے لوگوں کو تو نے اپنا دشمن بنا کر ان کی دشمنی مول لے رکھی ہے۔ وہ تجھے مغلوب کر لیں گے۔ اس نے کہا میں آپ پہ صدقے جاؤں، بادشاہ نے مجھے عربوں سے صدقے وصول کرنے پر مامور کر رکھا ہے، اسی لیے لوگ میرے دشمن بن گئے ہیں۔

حِكَايَةٌ ۔ جَاءَ رَجُلٌ اٰخَرُ فَقَالَ رَاَيْتُ
كَاَنَّ حَيَّةً فِيْ بَيْتِيْ وَقَدْ ضَرَبَتْنِيْ فِيْ

حکایت: ایک اور آدمی نے ان کی خدمت میں حاضر ہو کر خواب بیان کیا کہ میں نے سانپ کو

يدي وخاصرتي ذا وجعني ضي بها فقال
له الشيخ لك اخ و اخت قال نعم
قال له في بيتك دابة تضمر لك
الشر وسوف ينالك منه ضرر كثير
فقال له الرجل ان لنا اخا من امنا
استحوذ على تركة ابينا فخرج هاربا منذ
ثلاثة ايام وهرب۔

حكاية۔ جاء رجل الى جعفر بن الصادق
رضي الله عنه فقال له ان لي قدحا من
زجاج اكل فيه الطعام فرأيت كأن
فيه نملا فقال له جعفر بن الصادق
الك زوجة قال نعم قال الك غلام
قال نعم قال له اخرجه من بيتك
فانه لا خير فيه فرجع الرجل الى
بيته مغتما فسألته زوجته عن ذلك
فاخبرها بما ذكره له الامام جعفر بن
الصادق من الرؤيا قالت له وماذا
عزمت عليه انت قال عزمت على
بيع الغلام قالت له ان بعته طلقني

خواب میں اپنے گھر پایا اور اس نے میرے ہاتھ اور
کمر میں ڈسا ہے جس سے مجھے تکلیف محسوس ہوئی
ہے۔ شیخ نے اس سے پوچھا کہ تیرے بھائی بہن ہیں؟
اس نے اثبات میں جواب دیا تو آپ نے فرمایا کہ تیرے
گھر میں تیرے کسی رشتے دار کے دل میں تیرے خلاف
برائی کے جذبات ہیں اور تجھے اس سے بہت جلد
سخت نقصان پہنچے گا۔ اس آدمی نے بتایا کہ میرا ایک
سوتیلا بھائی تھا جو باپ کا سارا ترکہ جمع کر کے تین دن
پہلے بھاگ گیا ہے۔

حکایت: ایک شخص حضرت جعفر صادق رضی اللہ
عنہ کے پاس حاضر ہوا اور بتایا کہ میرے پاس شیشے کا
ایک پیالہ ہے جس میں کھانا کھاتا ہوں۔ میں نے خواب
میں دیکھا کہ اس میں چیونٹیاں بھری ہیں۔ امام جعفر صادق
نے اس سے پوچھا، تیری بیوی ہے؟ کہا ہاں۔ پوچھا
کوئی غلام؟ جواب دیا، جی ہاں۔ آپ نے فرمایا غلام کو
نکال باہر کرو کیونکہ اس میں کچھ بھلائی نہیں۔ وہ شخص
غمگین صورت بنائے گھر لوٹا تو بیوی نے اس کے
غم کی وجہ پوچھی۔ اس نے حضرت جعفر صادق کی بات
بتائی۔ بیوی نے پوچھا، پھر کیا ارادہ ہے؟ اس نے کہا،
غلام کو بیچ دوں گا۔ یہ سنتے ہی عورت نے کہا کہ
غلام کو بیچنے سے پہلے مجھے طلاق دینی ہوگی۔ آدمی



قال فباع الرجل الغلام الى استاذ
فلما علمت بذلك هربت خلف الغلام
قال فلما علموا بها اهلها تبعوها فوجدوها
هربت الى الغلام بمدينة حران فسعت
على الغلام وشرته وتزوجت به۔

## الباب الحادي والعشرون
### في رؤيا حيوان الماء والسمك الطري وغيره

السمك الطري۔ الكبار اذا كان كثيرا
فهي غنيمة واموال لمن اصابها او
شيئا منها واما صغاره فهو هموم و
احزان واما اذا كانت سمكة او
سمكتين فامراة او امراتان ولحوم
السمك الطري وشحمه وقشره
اموال وغنيمة لمن اكلها او ملكها
وربما كان ذلك من قبل السلطان
او امراة والسمك المالح هم وغم
من قبل مملوكه او خادم او ازواج و
كباره وصغاره سواء لمن ناله على
هذا الامر۔

نے ایک استاد کے پاس اس غلام کو بیچ دیا تو عورت
اس غلام کے پیچھے بھاگ گئی۔ گھر والوں کو یہ بات معلوم
ہوئی تو وہ اس کی تلاش میں نکلے۔ وہ عورت انہیں
شہر حران میں ملی جہاں اس نے کوشش کر کے غلام کو
خریدا اور اس کے ساتھ شادی رچالی تھی۔

## اکیسواں باب
### پانی کے جانوروں اور تازہ مچھلی وغیرہ کو خواب میں دیکھنے کے بارے میں

تازہ مچھلی: اگر بہت سی بڑی تازہ مچھلی خواب میں
نظر آئے تو اس ساری کو یا اس میں سے کچھ کو پانے
والے کے لیے مال اور غنیمت کی علامت ہے۔
اگر مچھلی تازہ ہو مگر چھوٹی ہو تو تعبیر رنج والم ہے
اگر ایک یا دو مچھلیاں دکھائی دیں تو تعبیر ایک یا دو
عورتیں ہیں۔ جو شخص خواب میں تازہ مچھلی کا گوشت،
چربی یا کھال کھائے یا اس کا مالک بن جائے وہ
مال اور غنیمت پائے گا، یہ مال یا غنیمت اسے کسی
بادشاہ یا کسی عورت سے ملے گی۔ خشک نمکین
مچھلی خواب میں دیکھنے والا غلام، خادم یا بھائی
کی طرف سے رنج پائے گا۔ اس معاملے میں مچھلی
بڑی ہو یا چھوٹی، تعبیر یہی ہے۔

اَلتِّمْسَاحُ - عَدُوٌّ مُكَابِرٌ لِصٌّ سَرَّاقٌ لَا يَأْمَنُهُ صَدِيقُهُ وَلَا عَدُوُّهُ وَلَحْمُهُ وَجِلْدُهُ وَعَظْمُهُ وَأَجْزَاؤُهُ مَالُ عَدُوٍّ فَمَنْ نَالَ مِنْهُ شَيْئًا نَالَ مِنْ مَالِ عَدُوٍّ بِقَدْرِ ذٰلِكَ۔

مگرمچھ کی تعبیر ایسا مکار دشمن، چور یا ڈاکو ہے جس سے نہ دوست محفوظ ہو نہ دشمن۔ اس کا گوشت، کھال، ہڈی اور جسم کے باقی اجزا سب اس کے دشمن کا مال ہے۔ جس نے خواب میں ان میں سے کچھ پا لیا اسی نسبت سے دشمن کا مال ملے گا۔

اَلضِّفْدَعُ - إِنْ كَانَتْ وَاحِدَةً أَوِ اثْنَتَيْنِ فَهُوَ رَجُلٌ عَابِدٌ مُجْتَهِدٌ فِيمَا هُوَ فِيهِ وَجَمَاعَةُ الضَّفَادِعِ إِذَا كَثُرُوا فَإِنَّهُمْ جُنُودُ اللهِ عَزَّ وَجَلَّ وَعِبَادُهُ فَمَنْ رَأَى ذٰلِكَ فِي دَارٍ أَوْ مَحَلَّةٍ أَوْ أَرْضٍ فَإِنَّ عَذَابَ اللهِ يَحُلُّ بِأَهْلِ ذٰلِكَ الْمَكَانِ۔

مینڈک: ایک یا دو مینڈکوں کو خواب میں دیکھنے کی تعبیر عابد اور اپنی ذمہ داری کوشش کے ساتھ نبھانے والا آدمی ہے۔ اگر مینڈک زیادہ ہوں تو وہ خدا تعالیٰ کا لشکر اور اس کے بندے ہیں۔ اگر کسی نے انہیں کسی گھر، محلے یا کسی علاقے میں دیکھا تو اس جگہ رہنے والوں پر اللہ کا عذاب آئے گا۔

اَلسُّلَحْفَاةُ - رَجُلٌ عَابِدٌ مُجْتَهِدٌ أَيْضًا عَالِمٌ كَثِيرُ الْعِلْمِ وَالْعَمَلِ فَمَنْ رَأَى سُلَحْفَاةً أَوْ مَلَكَهَا أَوْ أَدْخَلَهَا مَنْزِلَهُ يَظْفَرُ بِرَجُلٍ عَالِمٍ وَيَجْرِي بَيْنَهُ وَبَيْنَهُ وُصْلَةٌ وَسَبَبٌ فَمَنْ رَأَى أَنَّهُ يَأْكُلُ مِنْ لَحْمِهَا فَإِنَّهُ يُصِيبُ مِنْ عِلْمِ ذٰلِكَ شَيْئًا وَمَنْ رَأَى سُلَحْفَاةً عَلَى الطَّرِيقِ أَوْ عَلَى مَزْبَلَةٍ فَإِنَّ ذٰلِكَ عِلْمٌ مَجْهُولٌ فِي ذٰلِكَ الْمَوْضِعِ وَإِنْ كَانَتْ مُصَانَةً فَإِنَّ الْعِلْمَ هُنَاكَ عَزِيزٌ مُصَانٌ۔

کچھوے کی تعبیر بھی عابد اور دین میں اجتہاد کرنے والا آدمی ہے۔ اگر کسی نے کچھوے کو دیکھا یا اس پر اختیار پایا تو گویا وہ کسی علم کو حاصل کرے گا اور ان دونوں کے مابین تعلق اور سبب پیدا ہو جائے گا۔ اگر دیکھا کہ کچھوے کا گوشت کھا رہا ہے تو اسے اس عالم سے علم حاصل ہو گا۔ اگر کچھوے کو راستے پر یا کوڑے کرکٹ پر پایا تو مراد یہ ہے کہ اس جگہ علم کی قدر نہیں۔ اگر کچھوے کو محفوظ پایا تو گویا اس جگہ علم کی قدر و منزلت ہے۔



اَلسَّرَطَانُ - رَجُلٌ عَظِيمُ الْأَخْلَاقِ عَسِرٌ بَعِيدُ الْمَرَاجِعِ فِي الْأُمُورِ غَيْرُ مُبَارَكٍ وَيَجْرِي فِي التَّأْوِيلِ عَلَى مَا قَدَّمْنَاهُ عَظِيمٌ مُتَكَبِّرٌ وَجَمِيعُ حَيَوَانِ الْبَحْرِ وَالنَّهْرِ فِي التَّأْوِيلِ عَلَى قَدْرِ خِلْقَتِهِ وَأَوْصَافِهِ وَكُلُّهَا تُنْسَبُ إِلَى أَعْوَانِ الْمُلُوكِ وَالْأُمَرَاءِ وَالسَّلَاطِينِ عَلَى طَبَقَاتِهِمْ وَاللهُ أَعْلَمُ۔

کیکڑا: اس کا خواب میں دکھائی دینا صاحب اخلاق سخت با اصول، کسی معاملے میں نظرِ ثانی نہ کرنے والے اور نامبارک انسان کی علامت ہے۔ اس کی تعبیر جیسا کہ بیان کیا جا چکا ہے، صاحب شوکت اور مغرور شخص ہے۔ دریاؤں اور نہروں کے تمام جانوروں کی تعبیر ان کی پیدائش اور صفات کے اعتبار سے ہو گی اور سب کے سب بادشاہوں اور امرا و سلاطین کے مددگار ہوں گے۔ واللہ اعلم۔

## اَلْبَابُ الثَّانِي وَالْعِشْرُونَ

فِي رُؤْيَةِ سِبَاعِ الطُّيُورِ كَالنَّسْرِ وَالْعُقَابِ وَالشَّاهِينِ وَالْبَاشَقِ وَغَيْرِ ذٰلِكَ مِنَ الطُّيُورِ

## بائیسواں باب

گدھ، عقاب، شاہین، شکرہ وغیرہ شکاری پرندوں کو خواب میں دیکھنے کے بارے میں

سِبَاعُ الطُّيُورِ - تُنْسَبُ فِي التَّأْوِيلِ لِلسُّلْطَانِ شَرَفًا وَرِفْعَةً فَمَنْ رَأَى أَنَّهُ أَصَابَ نَسْرًا أَوْ كَانَ النَّسْرُ لَهُ مُطَاوِعًا فَإِنَّهُ يُصِيبُ مَالًا وَسُلْطَانًا وَرِيَاسَةً وَمَنْ رَأَى كَأَنَّ نَسْرًا حَمَلَهُ أَوْ طَارَ بِهِ إِلَى جِهَةِ السَّمَاءِ مَاتَ فِي سَفَرِهِ لِأَنَّهُ مَلَكُ الْمَوْتِ فِي هٰذِهِ الْحَالَةِ۔

شکاری پرندوں کی تعبیر ان کی بزرگی اور شرف کے اعتبار سے بادشاہ سے کی جاتی ہے۔ اگر کسی کو خواب میں گدھ ملا اور اس کا فرمانبردار ہے تو اسے مال، سلطنت اور ریاست ملے گی۔ اگر دیکھا کہ گدھ نے اسے اٹھا لیا ہے یا اسے لے اڑا ہے تو اگر اس کی اڑان اوپر کی طرف نہیں تو وہ ترقی کر کے بادشاہ تک جا پہنچے گا اور اسے بزرگی اور بلندی

الْعُقَابُ - سُلْطَانٌ ظَلُوْمٌ غَشُوْمٌ صَاحِبُ حَرْبٍ وَبَأْسٍ شَدِيْدٍ وَيَجْرِيْ فِي التَّأْوِيْلِ مَجْرَى النَّسْرِ فِيْ جَمِيْعِ مَا قَدَّمْنَاهُ وَكَذٰلِكَ الْبَازُ وَالشَّاهِيْنُ وَجَمِيْعُ سِبَاعِ الطُّيُوْرِ عَلٰى مَا تَقَدَّمَ۔

الْحِدَأَةُ - مَلِكٌ خَامِلُ الذِّكْرِ وَمُتَوَاضِعٌ مُقْتَدِرٌ۔

الْبُوْمَةُ - إِنْسَانٌ لِصٌّ ضَعِيْفٌ لَيْسَ مُعِيْنًا وَلَا نَاصِرًا۔

الْغُرَابُ - إِنْسَانٌ فَاسِقٌ كَذَّابٌ لَيْسَ لَهُ دِيْنٌ وَكَذٰلِكَ الرَّخَمُ وَالْعَقْعَقُ وَقَالَ مُحَمَّدُ بْنُ سِيْرِيْنَ رَحِمَهُ اللّٰهُ تَعَالٰى مَنْ رَأٰى فِيْ مَنَامِهِ بِالنَّهَارِ أَنَّهُ أَصَابَ رَخَمَةً مَرِضَ مَرَضًا شَدِيْدًا۔

الْهُدْهُدُ - رَجُلٌ خَدَّامُ السُّلْطَانِ صَاحِبُ أَخْبَارٍ وَهُوَ دَلِيْلُ الْمَلِكِ إِلٰى مَا فِيْهِ

نصیب ہوگی۔ اگر آسمان کی طرف سے اڑا ہے تو خواب دیکھنے والا سفر میں مرجائے گا کیونکہ گدھ اس حالت میں موت کے فرشتے کی علامت ہے۔

**عقاب** کی تعبیر ظالم وجابر، جنگجو اور قوت وحشت والا بادشاہ ہے۔ اس کی تعبیر تمام باتوں میں اوپر بیان کئے گئے گدھ کے بیان کی طرح ہے۔ پہلے بیان کے مطابق اسی طرح باز، شاہین اور دوسرے سارے شکاری پرندوں کو خواب میں دیکھنے کی تعبیر ہے۔

**چیل** کی تعبیر ایسا بادشاہ ہے جو طاقتور ہو تواضع کرنے والا ہو اور قابل ذکر نہ ہو۔

**الو** کی تعبیر ایسے کمزور چور سے کی جاتی ہے کہ نہ اس کا کوئی معین ہو، نہ یہ کسی کا مددگار۔

**کوے:** جنگلی کوے اور رخم (گدھ کی طرح کا مردار خور) کو خواب میں دیکھنے کی تعبیر سخت جھوٹے، فاسق، بے دین شخص سے کی جاتی ہے۔ امام محمد بن سیرین علیہ الرحمہ نے فرمایا کہ جس نے دن کے وقت خواب میں رخمہ کو دیکھا، وہ کسی سخت بیماری میں مبتلا ہوگا۔

**ہدہد** سے مراد بڑی معلومات رکھنے والا خادم سلطان شخص ہے جو بادشاہ کو ایسی باتیں بتاتا ہو



زِيَادَةٌ فِيْ مُلْكِهِ وَقِيْلَ إِنَّ الْهُدْهُدَ رَجُلٌ كَاتِبٌ حَاسِبٌ بَصِيْرٌ ذُوْ هَيْبَةٍ عَالِمٌ بِالتَّصَرُّفِ

الْكُرْكِيُّ - إِنْسَانٌ غَرِيْبٌ مِسْكِيْنٌ۔

النَّعَامَةُ - امْرَأَةٌ غَرِيْبَةٌ بَدَوِيَّةٌ۔

الظَّلِيْمُ - رَجُلٌ غَرِيْبٌ عَزَبٌ۔

الدِّيْكُ - رَجُلٌ أَعْجَمِيٌّ أَوْ مَمْلُوْكٌ وَقِيْلَ هُوَ رَجُلٌ مُنَادٍ أَوْ مُؤَذِّنٌ لَا يَزَالُ النَّاسُ يَسْمَعُوْنَ صَوْتَهُ كَالْمُؤَذِّنِ وَغَيْرِهِ

الدَّجَاجَةُ - امْرَأَةٌ مُبَارَكَةٌ فَإِنْ كَثُرَ الدَّجَاجُ فَإِنَّ ذٰلِكَ جَوَارٍ وَنِسَاءٌ يَجْتَمِعْنَ لِفَرَحٍ أَوْ تَزْوِيْجٍ۔

الدُّرَّاجَةُ - امْرَأَةٌ غَدَّارَةٌ لَيْسَ لَهَا عَقِيْدَةٌ وَلَا خَيْرَ فِيْهَا۔

الْوَرَشَانُ - امْرَأَةٌ ذَاتُ لَهْوٍ وَطَرَبٍ وَفَرَحٍ۔

الْبَبْغَاءُ - جَارِيَةٌ أَوْ غُلَامٌ يَتِيْمٌ۔

الطَّاؤُسُ - الذَّكَرُ أَعْجَمِيٌّ أَوْ مَالٌ أَوْ جَمَالٌ أَوْ أَتْبَاعٌ۔

جو ملک کی ترقی کا باعث ہوں۔ یہ بھی کہا جاتا ہے کہ ہدہد سے مراد ایسا حساب داں، صاحب بصیرت وہیبت، عقلمند اور صاحب تصرف عالم ہے۔

**کلنگ** کی تعبیر مسکین اور مسافر ہے۔

**مادہ شتر مرغ** کی تعبیر مسافر دیہاتی عورت ہے۔

**نر شتر مرغ** سے مراد اجنبی کنوارا انسان ہے۔

**مرغ** کی تعبیر عجمی آدمی یا غلام ہے، بعض اس کی تعبیر اذان دینے والے یا منادی کرنے والے سے بھی کرتے ہیں جس کی آواز لوگ ہمیشہ سنتے ہوں مثلاً مؤذن وغیرہ۔

**مرغی** کی تعبیر بابرکت عورت ہے۔ خواب میں زیادہ مرغیاں دکھائی دیں تو ان کی تعبیر لونڈیاں اور کنیزیں ہیں جو شادی یا خوشی کے کسی اور موقع پر اکٹھی ہوں۔

**مادہ تیتر** سے مراد بے وفا، بے عقیدہ عورت ہے اور اس میں کوئی بھلائی نہیں۔

**جنگلی کبوتر** کی تعبیر ایسی عورت ہے جو کھیل کود اور ہنسی خوشی کو محبوب رکھے۔

**طوطا:** اس کی تعبیر یتیم لڑکا یا کنیز ہے۔

**مور (نر)** کی تعبیر مال، خوبصورتی یا پیروی کرنے والے عجمی انسان سے کی جاتی ہے۔

الحمامة - امرأة ربما كانت زوجة أو ابنة فإن كثر الحمام فإنه أولاد.

والطاؤس الأنثى - امرأة جميلة أعجمية ذات حسن وجمال والقبيحة امرأة حسناء غير مألوفة ولا مأمونة.

اليعسوب - ولد شاطر مبارك.

الفاختة - امرأة قليلة الحياء والدين وهذه الطيور تجري في التأويل على حد واحد سواء فمن رأى أنه أكل شيئا أو ملكه فإنه امرأة كذلك ومن أصاب ريشها أو بيضها بصيد أو شرك أو فخ كان ذلك مكيدة ينصبها للمرأة فإن رماها بسهم أو حجر فإنه يقذف تلك المرأة.

البلبل - غلام مبارك ميمون.

القنبر - صبي صغير.

العصفور - رجل ضخم خطير في الأنثى منه امرأة إلا أن فيها شؤما وإذا كثرت العصافير فإنها أموال

کبوتری عورت کی علامت ہے، کبھی بیوی، ورنہ بیٹی۔ کبوتر زیادہ دکھائی دیں تو اولاد مراد ہے۔

مورنی کی تعبیر خوبصورت اور صاحب حسن و جمال عورت ہے۔ اگر بدصورت مورنی دیکھی تو ایسی عورت مراد ہے جو محبت یا اعتبار کے قابل نہ ہو۔

شہد کی مکھی کی تعبیر مبارک چالاک لڑکا ہوتا ہے۔

فاختہ سے مراد ایسی عورت ہے جس میں حیا اور دین کی کمی ہو۔ ان سب پرندوں کی تعبیر ایک ہی طرح ہوتی ہے۔ اگر کوئی دیکھے کہ انہیں کھا لیا ہے یا ان کا مالک ہو گیا ہے تو تعبیر مذکورہ بالا قسم کی عورت ہے۔ جس نے خواب میں دیکھا کہ شکار کے ذریعے یا پھندے یا جال سے ان پرندوں کے پر یا انڈا حاصل کیا تو یہ ایک مکر و فریب ہے جو اس نے عورت کے لیے تیار کیا ہے۔ اگر ان پرندوں کو تیروں یا پتھروں سے مارا تو گویا وہ بیوی پر الزام لگا رہا ہے۔

بلبل کی تعبیر خوش نصیب غلام ہے۔

چنڈول کی تعبیر چھوٹا بچہ ہے۔

چڑے کی تعبیر بہت فربہ شخص ہے اور چڑیا کی تعبیر بدبخت اور منحوس عورت ہے۔ اگر بہت سی چڑیاں شکار کے ذریعے ملیں تو مال اور غنیمت



وغنيمة إذا كانت بصيد كذلك جميع الطيور التي قد مر ذكرها إذا أصاب الكثير منها بالصيد فهي أموال وغنيمة وأصوات العصافير أخبار تستحسن سماعها.

الخطاف - رجل عابد مجتهد كثير الخير والبركة.

الكركي - رجل كثير السفر لا يزال على سفر مثل الجمال.

الصرد - دليل آدم عليه السلام وهو رشد وهداية لمن رآه.

طيور الماء - أعوان الملك وخدمه إذا رآها في الماء وأما إذا رآها في البر فهي خير وخصب ولا خير في تمردها فإنه أحزان وأما الطيور المجهولة التي لا يعلم نوعها فإنها في التأويل ملائكة ورؤيتها تدل على ما تدل عليه الملائكة وقد سبق بيانه.

البيض - المجهول في التأويل نساء ذوات هيئات إذا ملك من ذلك أو جاءه وإن أكل منه فهو مال و

ملے گا۔ اور اسی طرح مذکورہ بالا تمام پرندوں کو شکار سے حاصل کرنا مال اور غنیمت حاصل کرنے کی علامت ہے۔ خواب میں چڑیوں کی چوں چوں سننے کی تعبیر یہ ہے کہ اچھی خبریں سنے گا۔

ابابیل کی تعبیر ایسا عبادت گزار ہے جو خیر و برکت کے کاموں میں کوشاں رہتا ہو۔

لعل یا پدڑی سے مراد ایسا آدمی ہے جو اونٹ کی طرح زیادہ سفر کرنے کا عادی ہو۔

لٹورا: اسے خواب میں دیکھنے والے کو رشد و ہدایت نصیب ہو گی کیونکہ یہ حضرت آدم علیہ السلام کا رہبر تھا۔

پانی کے پرندے: انہیں پانی میں دیکھنے کی تعبیر بادشاہ کے مددگاروں اور خادموں سے کی جاتی ہے۔ اگر پانی کے پرندے خشکی پر نظر آئیں تو بھلائی اور سرسبزی کی علامت ہے۔ نیلے پرندوں میں کوئی بھلائی نہیں ہوتی کیونکہ ان سے مراد غم ہے۔ نامعلوم پرندے جن کی نوعیت ظاہر نہ ہو، ان کی تعبیر فرشتے ہیں۔ انہیں دیکھنا فرشتوں کو دیکھنا ہے اور تفصیل پہلے بیان کی جا چکی ہے۔

انڈے: اگر نامعلوم انڈوں کا مالک بنا یا اسے ملے تو ان کی تعبیر خوبصورت شکلوں کی عورتیں ہیں اور اگر کچے، تلے یا ابلے ہوئے انڈوں میں سے

رزقٍ صالحٍ إذا كان مطبوخًا أو مشويًّا أو مقليًّا فإن أكله نيًّا أصاب مالًا حرامًا وإن أكل قشر البيض أو بياضه دون صفاره فإنه يأكل سلب مقتولٍ أو ميّتٍ وربما كان نبّاشًا للقبور والله تعالى أعلم۔

کچھ کھائے تو مال اور پاکیزہ رزق کی علامت ہے اگر کچے انڈے کھائے تو اس کی تعبیر حرام مال ہے۔ اگر انڈے کی زردی نہ کھائی، اس کے چھلکے یا سفیدی کھائی تو وہ مقتول یا مردے کا مال کھائے گا یہ بھی ممکن ہے، کفن چور ہو۔ واللہ اعلم

حكاياتٌ - تليق بهذا الباب - يُحكى أنّ رجلًا جاء إلى الإمام محمّد بن سيرين رحمه الله تعالى فقال إنّي رأيتُ على شرافةِ مسجدٍ بالمدينةِ حمامةً بيضاءَ تعجّبتُ من حسنها ثمّ جاءها صقرٌ فاختطفها فقال له ابن سيرين إن صدقت رؤياك تزوّج الحجّاجُ بابنةِ عبد الله بن جعفر الطيّار قال فما مضى إلّا أيّامٌ يسيرةٌ حتّى تزوّجها فقيل له يا أبا عبد الله كيف ذهبتَ إلى ذلك فقال له إنّ الحمامة امرأةٌ ونقاؤها بياضها وشرفة المسجد شرفها فلم أجد في المدينة امرأةً أنقى منها حسنًا ولا أشرف نسبًا ونظرتُ في الصقر فإذا هو سلطانٌ

اس باب سے متعلق چند حکایات: بیان کیا گیا ہے کہ امام محمد بن سیرین علیہ الرحمہ کے پاس ایک آدمی آیا اور بتایا کہ میں نے مدینہ منورہ میں مسجد کے کنگورے پر ایک سفید کبوتری دیکھی ہے جس کے حسن کو دیکھ کر میں حیرت زدہ رہ گیا، پھر ایک شکرا آیا اور اسے اٹھا کر لے گیا۔ انھوں نے فرمایا، اگر تو نے یہی خواب دیکھا ہے تو حجاج بن یوسف حضرت عبداللہ بن جعفر طیار رضی اللہ عنہ کی بیٹی سے شادی کرے گا۔ چند دنوں میں ایسا ہی ہوا تو ان سے پوچھا کہ اے ابو عبداللہ! آپ کو یہ تعبیر کیسے معلوم ہوئی! ابن سیرین نے فرمایا،، کبوتری کی تعبیر عورت ہے، اس کی چمک اس کی خوبصورتی ہے، مسجد کا کنگورہ اس کی شرافت ہے۔ اور میں نے مدینہ طیبہ میں حضرت عبداللہ بن جعفر کی بیٹی سے زیادہ حسن میں بہتر اور حسب نسب میں



ظلومٌ غشومٌ فلم أرَ من السلاطين أصقرَ من الحجّاج بن يوسف فأوّلته بذلك فتعجّب من كان في مجلسه من ذلك التأويل۔

شریف عورت نہیں پائی جہاں تک شکرے کا تعلق ہے، اس کی تعبیر ظالم و جابر بادشاہ ہے اور میں نے حجاج بن یوسف سے زیادہ ظالم کسی کو نہیں دیکھا۔ اس طرح میں نے یہ تعبیر بیان کی، آپ کی بات سن کر تمام اہل محفل حیران رہ گئے۔

يُحكى أيضًا أنّه جاء رجلٌ فقال له إنّي رأيتُ طائرًا سمينًا لا أعرف ما هو نزل من السماء ووقع على شجرةٍ وجعل يلتقط الزهر ثمّ طار فعند ذلك تغيّر وجه الإمام وقال هذا شيءٌ يدلّ على موت العلماء فمات في تلك السنة الحسن البصري وابن سيرين۔

ایک حکایت یہ بھی ہے کہ ایک آدمی محمد بن سیرین رحمۃ اللہ علیہ کے پاس آیا اور بتایا کہ میں نے ایک نامعلوم موٹا پرندہ دیکھا وہ آسمان سے اترا، ایک درخت پر گرا۔ وہاں سے اس نے پھول چنے اور پھر اڑ گیا۔ یہ خواب سن کر امام کے چہرے کا رنگ بدل گیا، اس کی تعبیر یہ ہے کہ علماء مریں گے۔ چنانچہ اسی سال حضرت حسن بصری اور ابن سیرین رحمہم اللہ تعالیٰ کا انتقال ہو گیا۔

يُحكى أنّ عمر بن الخطّاب رضي الله تعالى عنه قال رأيتُ فيما يرى النائم أنّ ديكًا نقرني نقرةً أو نقرتين فقيل له ما يكون ذلك يا إمام فقال لا بدّ أنّ رجلًا من العجم سيقتلني فما كان إلّا أربعة أيّامٍ حتّى ضربه أبو لؤلؤة لعنه الله فقتله رضي الله عنه۔

حکایت: حضرت عمر ابن خطاب رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ میں نے خواب میں دیکھا کہ مجھے ایک مرغ نے ایک یا دو ٹھونگیں ماریں۔ آپ سے اس خواب کی تعبیر پوچھی گئی تو آپ نے فرمایا، مجھے ایک عجمی شخص مار ڈالے گا۔ اس بات کو چار دن گزرے تھے کہ ملعون ابو لؤلؤ نے آپ کو شہید کر دیا۔ رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

حکی ان رجلا اتی الی الامام محمد بن سیرین رحمہ اللہ تعالی فقال ما تقول فی رجل رای فی منامہ کانہ یفقص بیضا یاخذ البیاض ویدع الصفار فقال لہ محمد ابن سیرین قل لذلک الرجل یاتینی ویسالنی فقال انا ابلغک عنہ واقول لہ ما تعبرہ فقال لا فعاودہ الرجل مرۃ بعد اخری وھو یقول لہ ذلک ویرد علیہ الجواب الاول ثم قال لہ انا الذی رایت ھذہ الرؤیا فقال لہ محمد بن سیرین احلف لی باللہ انک الذی رایتھا فحلف باللہ انہ الذی راھا فقال الامام لمن حولہ خذوا ھذا وردوہ الی السلطان وقولوا لہ ھذا رجل نباش یاخذ الاکفان الموتی فقال الرجل یا سیدی انا اتوب الی اللہ علی یدیک فی ھذہ الساعۃ ولا اعود کما صدر منی ابدا الی الممات۔

حکایت: ایک آدمی امام محمد بن سیرین علیہ الرحمہ کے پاس آیا اور عرض کی کہ ایک شخص نے خواب میں دیکھا کہ وہ انڈے توڑتا ہے، سفیدی لے لیتا ہے، زردی چھوڑ دیتا ہے۔ امام نے اسے کہا کہ اس شخص سے کہو کہ خود میرے پاس آکر تعبیر پوچھے۔ اس نے کہا کہ اس کی طرف سے میں گزارش کرتا ہوں، آپ جو تعبیر دیں گے میں اسے بتادونگا۔ امام نے پھر انکار کیا۔ وہ شخص اصرار کرتا رہا اور آپ انکار کرتے رہے۔ آخر اس نے اقرار کر لیا کہ خواب خود میں نے دیکھا ہے۔ محمد بن سیرین نے فرمایا میرے روبرو قسم کھا کہ خواب خود تو نے دیکھا ہے۔ اس نے قسم کھائی تو انہوں نے پاس بیٹھے ہوئے لوگوں کو حکم دیا کہ اسے پکڑ کر بادشاہ کے پاس لے جاؤ اور اسے بتاؤ کہ یہ شخص قبریں کھود کر مردوں کے کفن چراتا ہے۔ اس پر وہ آدمی بولا کہ آقا! میں آپ کے ہاتھ پر اسی وقت خدا تعالیٰ سے توبہ کرتا ہوں اور جو گناہ اب تک کرتا رہا ہوں، زندگی بھر نہیں کروں گا۔

حکی انہ جاء رجل آخر الی الامام محمد بن سیرین رحمہ اللہ تعالی فقال رایت کانی اخذت الطائر الذی یقال لہ الطیطوی ارید ذبحہ فوضعت السکین علی حلقہ ثلث مرات وھی تنقلب فذبحتہ فی الرابعۃ فقال لہ رایت خیرا ھذہ امراۃ بکر قد عالجتھا ثلث مرات وفی الرابعۃ قدرت علیھا فقال لہ صدقت ایھا الشیخ الامر کما ذکرت ومنذ خمس لیال فتبسم الشیخ رحمہ اللہ تعالی واطرق ساعۃ ثم قال لصاحب الرؤیا ادن منی فدنا منہ فقال لہ قد بقی من الرؤیا شیء آخر قال وما ھو قال ھناک ضریطۃ من الجاریۃ قال صدقت ثم خجل الرجل وانصرف واللہ سبحانہ وتعالی اعلم۔



حکایت: ایک اور آدمی امام محمد بن سیرین رحمۃ اللہ تعالیٰ کے پاس آیا اور عرض کی کہ میں نے خواب میں کونج دیکھی ہے۔ اسے پکڑ کر ذبح کرنا چاہتا تھا مگر جونہی اس کے حلق پر چھری رکھتا، وہ پلٹ جاتی۔ تین مرتبہ یہی ہوا، چوتھی بار میں نے اسے ذبح کر دیا۔ امام محمد بن سیرین نے اسے فرمایا، تو نے اچھا خواب دیکھا ہے۔ اس کی تعبیر یہ ہے کہ تو ایک کنواری لونڈی سے ملنا چاہتا تھا تین مرتبہ ناکام ہونے کے بعد تو نے اسے زیر کر لیا۔ اس نے عرض کیا حضرت! آپ نے بالکل درست فرمایا ابھی پانچ راتوں میں یہی ہوتا رہا۔ محمد بن سیرین مسکرائے اور تھوڑی دیر سر جھکائے رہنے کے بعد اس شخص کو کہا میرے قریب آ۔ وہ نزدیک ہوا تو آپ نے کہا کہ خواب کا ایک حصہ رہ گیا ہے۔ اس نے پوچھا وہ کیا؟ تو آپ نے فرمایا کہ کنیز کی ہوا آواز کے ساتھ نکل تھی۔ اس نے کہا آپ نے سچ فرمایا ہے، اور شرمندہ ہو کر چلا گیا۔ واللہ اعلم۔

## الباب الثالث والعشرون

### فی تاویل رؤیا الحرف والصناعات والملاہی وغیر ذلک

## تیئیسواں باب

### پیشے، دستکاریاں اور کھیل کود سے متعلق چیزوں کو دیکھنے کے بارے میں

الوزان والکیال - فی التاویل القاضی اذا کانا مجہولین فان راھما یصفقان

تولنے یا ناپنے والے اگر نامعلوم ہوں تو ان کی تعبیر قاضی سے دی جاتی ہے۔ اگر کسی نے دیکھا

فَالْقَاضِیْ جَائِرٌ فِیْ حُکْمِہٖ وَاِنْ کَانَا
یَزِنَانِ فَالْقَاضِیْ عَدْلٌ فِیْ حُکْمِہٖ وَ
قَضَائِہٖ وَاِنْ رَأیٰ اَنَّہٗ صَارَ وَزَّانًا اَوْ
کَیَّالًا فَاِنَّہٗ یُصِیْبُ قَاضِیًا وَالْقَاضِیْ
الْمَجْھُوْلُ ھُوَ اللّٰہُ تَعَالٰی۔

اَلْخَطِیْبُ۔ فَقِیْہٌ فِی الدِّیْنِ وَکَذٰلِکَ
الْعَطَّارُ۔
اَلصَّیْرَفِیُّ۔ رَجُلٌ عَالِمٌ لَا یُنْتَفَعُ بِہٖ
اِلَّا فِیْ عَرَضِ الدُّنْیَا۔
اَلْبَزَّازُ۔ رَجُلٌ صَاحِبُ خَطَرٍ عَظِیْمٍ
فِیْ دُنْیَاہُ شَاعِرٌ اَوْ حَکِیْمٌ۔
اَلْخَرَّازُ۔ رَجُلٌ عَظِیْمٌ شَاعِرٌ یُمَزِّقُ
اَعْرَاضَ النَّاسِ۔
اَلْخَیَّاطُ۔ رَجُلٌ بَائِعٌ دِیْنَہٗ بِدُنْیَاہُ وَ
تَرْکُوْ عَلٰی یَدَیْہِ اُمُوْرُ الدُّنْیَا۔
اَلْفَرَّاءُ۔ رَجُلٌ کَثِیْرُ الْمَالِ طَیِّبُ الْمَکَاسِبِ۔

اَلرَّفَّاءُ۔ رَجُلٌ صَاحِبُ خُصُوْمَاتٍ۔

کہ وہ تالیاں بجا رہے ہیں تو گویا قاضی کا فیصلہ
حق و انصاف پر مبنی نہیں۔ اگر دیکھا کہ وہ دونوں
ناپ رہے ہیں تو مراد یہ ہے کہ قاضی صحیح عدل و
انصاف کرتا ہے۔ مگر خواب دیکھنے والا تول یا
ناپ رہا ہے تو تعبیر یہ ہے کہ وہ قاضی بنے گا۔ اگر
خواب میں نامعلوم قاضی دیکھا تو اس کی تعبیر اللہ
تعالیٰ ہے۔

خطیب اور عطار کی تعبیر دین کی سوجھ بوجھ رکھنا
ہے۔
صراف (جوہری) سے مراد ایسا عالم ہے جس سے
دنیوی ساز و سامان کے سوا کوئی فائدہ نہ ہو۔
بزاز (کپڑا بیچنے والے) کی تعبیر عالی مرتبہ صاحب
حیثیت شخص یا شاعر یا صاحب حکمت انسان ہے۔
خرازچی سے مراد لوگوں کی عزت کو پارہ پارہ
کرنے والے بڑے شاعر سے کی جاتی ہے۔
درزی سے مراد وہ آدمی ہے جو دنیا کے لیے
دین کو بیچ دے اور اس کے ہاتھوں دنیوی کام مکمل ہوں۔
پوستین بیچنے والا ایسے شخص کی علامت ہے جو
بہت مالدار ہو اور اس کی کمائی حلال ہو۔
رفوگر کو خواب میں دیکھنے سے مراد جھگڑالو
شخص ہے۔



اَلْاِسْکَافُ۔ رَجُلٌ یُؤَلِّفُ بَیْنَ النَّاسِ وَ
بَیْنَ النِّسَاءِ وَالرِّجَالِ۔
اَلنَّخَّاسُ۔ صَاحِبُ اَخْبَارِ السُّلْطَانِ۔

اَلنَّجَّارُ۔ رَجُلٌ یَقْھَرُ الرِّجَالَ۔
اَلْحَدَّادُ۔ رَجُلٌ صَاحِبُ مُلْکٍ وَسَلْطَنَۃٍ
وَقُوَّۃٍ۔
اَلْخَمَّارُ۔ رَجُلٌ یَتْبَعُ الْخَیْرَ وَالشَّرَّ
بِبَعْضِہِمَا۔
اَلْقَصَّارُ۔ رَجُلٌ یُبْغِضُ النَّاسَ فِی
الْمَعَاصِیْ وَیُتَوِّبُہُمْ عَنْہَا۔
اَلطَّبَّاخُ وَالشَّوَّاءُ۔ رَجُلٌ کَثِیْرُ الْکَلَامِ
فِیْ طَلَبِ رِزْقِہٖ وَیَنَالُ خَیْرًا کَثِیْرًا۔

اَلْقَصَّابُ۔ الْمَجْھُوْلُ مَلَکُ الْمَوْتِ
وَالْمَعْرُوْفُ رَجُلٌ یَجْرِیْ عَلٰی طَلَبِ الدُّنْیَا۔

اَلْمَلَّاحُ۔ رَجُلٌ خَبِیْرٌ بِمُدَاوَاۃِ النَّاسِ
وَالْمُلُوْکِ وَالسَّلَاطِیْنِ۔

اَلصَّائِغُ۔ رَجُلٌ کَذَّابٌ صَاحِبُ غِشٍّ۔

موچی کی تعبیر ایسا آدمی ہے جو لوگوں کے دلوں میں
مودت اور عورتوں مردوں میں محبت پیدا کرے۔
بردہ فروش کی تعبیر وہ آدمی ہے جو بادشاہ
کے حالات سے باخبر دار ہو۔
بڑھئی سے مراد ایسا شخص ہے جو لوگوں پر قہر کرے۔
لوہار کو خواب میں دیکھنے سے مراد ایسا آدمی ہے
جو ملک و سلطنت اور قوت و طاقت رکھتا ہو۔
شراب بیچنے والے کی تعبیر وہ آدمی ہے جو خیر اور
شر دونوں کے پیچھے ہو۔
دھوبی سے مراد ایسا اچھا آدمی ہے جو گناہوں کی وجہ
سے لوگوں کو برا سمجھے اور انہیں توبہ کی ترغیب دے۔
باورچی اور گوشت بھوننے والا رزق حاصل
کرنے کے لیے بہت باتیں بنانے والا اور
خوب مال کمانے والا شخص ہے۔
نامعلوم قصاب کی تعبیر موت کا فرشتہ
ہے۔ قصاب جانا پہچانا ہو تو دنیا کے حصول کی
تگ و دو میں مصروف آدمی مراد ہے۔
ملاح کی تعبیر ایسا آدمی ہے جو بادشاہوں،
سلاطین اور عام لوگوں کے علاج اور دوا کے
طریقوں کو جانتا ہو۔
سنار: جھوٹا، فریب کار اور ایسا آدمی جو

غَيْرُ مَحْمُودٍ فِي أُمُورِهِ۔
معاملات میں اچھا نہ ہو۔

اَلْحَجَّامُ وَالْحَلَّاجُ ۔ رَجُلٌ كَاتِبٌ۔
سینگی لگانے والے اور روئی دھننے والے کی تعبیر کاتب ہے۔

وَالْكَاتِبُ ۔ رَجُلٌ حَجَّامٌ۔
کاتب (لکھنے والے) کی تعبیر سینگی لگانے والا ہے۔

وَالْحَلَّاجُ ۔ رَجُلٌ يَتَكَلَّمُ بِالْحَقِّ وَيَعْمَلُ بِالْخَيْرِ وَيُمَيِّزُ الْخَبِيثَ مِنَ الطَّيِّبِ۔
دھنیا: حق کہنے اور نیک کام کرنے والا جو خبیث اور طیب میں تمیز کرے۔

اَلطَّحَّانُ ۔ رَجُلٌ مُكَارِيٌّ أَوْ حَمَّالٌ۔
چکی چلانے والا کرائے پر جانور دینے والا یا قلی مراد ہے۔

اَلسَّاقِي ۔ رَجُلٌ صَاحِبُ أَصْدِقَاءٍ وَإِخْوَانٍ وَمَعَارِفَ۔
ساقی سے مراد ایسا آدمی ہے جس کے دوست، رشتے دار اور واقف لوگ بہت ہوں۔

اَلسَّرَّاجُ ۔ رَجُلٌ يُكْرِي بِالسِّرَاجِ بَيْنَ الرَّجُلِ وَزَوْجَتِهِ۔
زین بیچنے والا: عورت اور مرد میں جھوٹی باتیں اور الزام تراشی کے ذریعے نقصان پہنچانے والا۔

اَلصَّبَّاغُ ۔ رَجُلٌ صَاحِبُ أَبَاطِيلَ وَرِيَاءٍ وَكَذِبٍ وَبُهْتَانٍ۔
رنگریز کی تعبیر ایسا آدمی ہے جو جھوٹا بہتان طراز اور ریاکار اور غلط کام کرنے والا ہو۔

اَلْبَقَّالُ ۔ رَجُلٌ بَصِيرٌ بِكَلَامِ النَّاسِ عَارِفٌ بِالْحُجَجِ بَعِيدٌ عَنِ الْعُيُوبِ۔
بقال: ایسا شخص جو لوگوں کے کلام کو سمجھتا ہو، دلوں کی اصلیت کو جانتا ہو اور بد باطن نہ ہو۔

ضَرَّابُ الدَّرَاهِمِ وَالدَّنَانِيرِ ۔ رَجُلٌ يَخْتَلِفُ بِالْخُصُومَاتِ وَالْوَقَائِعِ بَيْنَ النَّاسِ۔
سکہ ڈھالنے والے کی تعبیر لوگوں کے جھگڑوں اور ان کے حالات و واقعات کی ٹوہ میں رہنے والے سے دی جاتی ہے۔

اَلْجَزَّازُ ۔ جَزَّازُ الشَّعْرِ هُوَ رَجُلٌ ذُو مَالٍ كَثِيرٍ ضَرَّارٍ نَفَّاعٍ۔
کاٹنے والا: بال کاٹنے والے کی تعبیر ایسا مالدار آدمی ہے جو نفع پہنچائے تو بہت اور نقصان



پہنچائے تو بہت۔

اَلْكَرَّاسُ ۔ رَجُلٌ يَحْمِلُ النَّاسَ فِي بُحُورِهِمْ۔
ڈھال بنانے والا لوگوں کو اٹھانے اور ایک جگہ سے دوسری جگہ پہنچانے والا۔

اَلْجَزَّارُ وَالْكَوَّاسُ وَالزَّجَّاجُ وَالْقَصَّارُ وَالْغَوَّاصُ ۔ جَمِيعُهُمْ فِي التَّأْوِيلِ يُجَانِسُونَ الْجَزَّازَ إِذْ إِنَّ هٰذَا يُعَبَّرُ عَنْهُ بِالنِّسَاءِ۔
اونٹ کو ذبح کرنیوالا، ٹوکرے بنانے والا، شیشے کا کام کرنے والا، تانبے کے برتن بنانیوالا اور غوطہ خور: ان سب کی تعبیریں بال کاٹنے والے کی تعبیر سے مماثل ہیں کیونکہ ان کی تعبیر عورتوں سے کی جاتی ہے۔

اَلْمُعَلِّمُ ۔ مُعَلِّمُ الصِّبْيَانِ فَإِنْ ضَلَّ فَهُوَ سُلْطَانٌ أَوْ وَزِيرٌ فَمَنْ رَأَى أَنَّهُ مَعَ الصِّبْيَانِ فِي الْمَكْتَبِ فَإِنَّهُ تَطُولُ حَيَاتُهُ وَيُرَدُّ إِلَى أَرْذَلِ الْعُمُرِ۔
پڑھانے والا: بچوں کا استاد اگر گمراہ ہوگیا تو بادشاہ یا کوئی وزیر ہے۔ اگر کسی نے دیکھا کہ وہ بچوں کے ساتھ مدرسے میں ہے تو اس کی عمر زیادہ ہوگی حتی کہ سٹھیا جائے گا۔

اَلنَّسَّاجُ ۔ رَجُلٌ مُسَافِرٌ۔
جولاہا سے مراد مسافر شخص ہے۔

اَلْخَزَّانُ ۔ رَجُلٌ يَكُونُ كَثِيرَ النَّسْلِ وَالْأَوْلَادِ غَيْرَ أَنَّهُ يَكُونُ مُكَدَّرًا فِي مَعِيشَتِهِ۔
ذخیرہ اندوز کی تعبیر ایسا آدمی ہے جس کی اولاد بہت اور خاندان بڑا ہو مگر اسے تلاش معاش میں بڑی مشکل ہوتی ہو۔

اَلْبَنَّاءُ ۔ رَجُلٌ يَتُوبُ النَّاسُ عَلَى يَدَيْهِ
معمار سے مراد وہ شخص ہے جس کے ہاتھ پر لوگ تائب ہوں۔

اَلْبَيْطَارُ ۔ رَجُلٌ قَوَّادٌ۔
زخم چیرنے اور فصد کھولنے والے کی تعبیر عورتوں کا دلال ہے۔

اَلْمُنَجِّمُ وَالْكَاهِنُ وَالسَّاحِرُ ۔ رَجُلٌ
نجومی، کاہن اور جادوگر: اگر بادشاہ کے

كَذُوْبٌ فِيْهِ اَنَّهٗ قَرِيْبٌ مِّنَ السُّلْطَانِ۔
اَلْمُعَزِّمُ وَصَاحِبُ الرُّقْيَةِ رَجُلٌ يَخْدَعُ النَّاسَ بِطِيْبِ كَلَامِهٖ وَحَلَاوَةِ لِسَانِهٖ۔

اَلرَّاعِيْ وَالسَّائِسُ وَالْحَمَّالُ وَالْقَيَّادُ جَمِيْعُهُمْ وُلَاةُ اُمُوْرٍ۔

اَلسَّمَّاكُ وَالرَّوَّاسُ رَجُلَانِ يَمْلِكَانِ رُءُوْسَ النَّاسِ۔
اَلْمُصَوِّرُ رَجُلٌ يَكْذِبُ عَلَى اللّٰهِ۔
اَلدَّهَّانُ رَجُلٌ يَتَزَيَّنُ لِمَنْ خَالَطَهٗ اَوْ عَامَلَهٗ۔
اَلنَّبَّاشُ اِنْ كَانَ رَجُلًا ذَا اَمْنٍ وَّاَمَانَةٍ فَاِنَّهٗ غَوَّاصٌ فِي الْعُلُوْمِ وَالْحِكْمَةِ وَاِنْ كَانَ غَيْرَ ذٰلِكَ فَهُوَ رَجُلٌ طَالِبٌ۔

حَفَّارُ الْقُبُوْرِ وَالْاَرْضِ اِنْ اَزَالَ الْاَرْضَ عَنْ مَوْضِعِهٖ اَوْ وَطِئَتْهُ دَابَّتُهٗ وَانْكَسَرَ مِنْبَرُهٗ وَسَقَطَ عَنْهُ اِنْ كَانَ فِي النَّزْعِ فَاِنَّهٗ يَمُوْتُ اَوْ طُوِيَ بِسَاطُهٗ اَوْ يُنْكَسُ مَجْلِسُهٗ اَوْ تَنْحَلُّ عِمَامَتُهٗ اَوْ تَسْقُطُ

قریب ہو تو جھوٹا شخص مراد ہے۔
تعویذ گنڈے کرنے والا: چرب زبانی اور چکنی چپڑی باتوں سے لوگوں کو دھوکا دینے والا شخص ہے۔
افسوں گر، سائیس، حمال اور جانوروں کی نگرانی کرنے والا: ان سب کی تعبیر حکومت کے سربراہوں سے کی جاتی ہے۔
مچھلی یا سری بیچنے والا: ایسا شخص جو دوسروں کے سروں کا مالک ہے۔
فوٹوگرافر: ایسا آدمی جو خدا پر بہتان باندھے۔
تیل بیچنے والا: اپنے ساتھ ملنے یا کوئی معاملہ کرنے کو خوب بنانے سنوارنے والا شخص۔
کفن چور: اگر امن وامانت کی وجہ سے مشہور ہو تو تعبیر یہ ہے کہ وہ علوم وحکمت میں پوری طرح دلچسپی لے گا۔ اگر جھگڑالو اور بددیانت ہے تو مراد حرص وطلب رکھنے والا شخص ہے۔
قبر یا زمین کھودنے والا: اگر زمین کو اپنی جگہ سے ہٹا دے یا اس کا جانور اسے روند ڈالے یا اس کا منبر ٹوٹ جائے اور وہ اس سے گر جائے اور جانکنی کی کیفیت میں ہو تو تعبیر یہ ہے کہ مر جائے گا۔ اگر اس کا بستر لپیٹا گیا یا اس کی مجلس



تَنْكَسُ اَوْ تَقَعُ يَدُهٗ اَوْ لِسَانُهٗ اَوْ يُكَفُّ بَصَرُهٗ فَاِنَّ هٰذَا كُلَّهٗ يَدُلُّ عَلَى الْعَزْلِ اَوِ الْمَوْتِ وَاللّٰهُ اَعْلَمُ۔

## اَلْبَابُ الرَّابِعُ وَالْعِشْرُوْنَ

فِيْ اَشْيَاءَ مُتَفَرِّقَةٍ نَذْكُرُهَا فِيْ هٰذَا

الْفَصْلِ

اَلنُّوْرُ فِي التَّاْوِيْلِ هِدَايَةٌ وَالظُّلْمَةُ ضَلَالٌ وَالطَّرِيْقُ طَرِيْقُ الْحَقِّ وَالْمَيْلُ مِنْهَا مَيْلٌ اِلَى الْبَاطِلِ وَالضَّلَالِ۔

اَلْخَرَابُ مِنَ الْاَرْضِ ضَلَالٌ لِمَنْ رَاٰى اَنَّهٗ فِيْهَا وَالْحِصْنُ صِيَانَةٌ فِي الدِّيْنِ لِمَنْ رَاٰى اَنَّهٗ دَاخِلُهَا۔
وَالْكُتُبُ الْمَطْوِيَّةُ خَبَرٌ مَسْتُوْرٌ وَالْكِتَابُ الْمَنْشُوْرُ خَبَرٌ ظَاهِرٌ وَالْخَتْمُ تَحْقِيْقُ الْاَمْرِ وَقِيْلَ الْكُتُبُ الْمَخْتُوْمَةُ مَوَارِيْثُ لِقَوْلِهٖ تَعَالٰى يٰيَحْيٰى خُذِ الْكِتٰبَ بِقُوَّةٍ الْاٰيَةَ۔ وَكُتُبُ الْعِلْمِ وَالْفِقْهِ عُلُوْمٌ وَّحِكْمَةٌ وَكُتُبُ الشِّعْرِ غَوَايَةٌ وَّمَكْرٌ وَّكَذِبٌ۔

الٹ گئی یا پگڑی کھل گئی یا ٹوپی گر گئی یا ہاتھ یا زبان گر گئی یا اندھا ہو گیا تو اپنی ملازمت سے یا تو معزول ہو جائے گا یا مر جائے گا۔ واللہ اعلم۔

## چوبیسواں باب

### متفرق چیزوں کو خواب میں دیکھنے کے بارے میں

نور (روشنی) کی تعبیر ہدایت اور تاریکی کی تعبیر گمراہی ہے۔ راستے سے مراد حق کی راہ ہے اور اس سے منہ موڑنے کی تعبیر حق سے منہ پھیرنا اور باطل اور گمراہی کی طرف مڑنا ہے۔
ویران زمین: جس نے دیکھا کہ ویران زمین میں ہے، اس کی تعبیر گمراہی ہے۔ اگر دیکھا کہ قلعے کے اندر ہے تو گویا دین کی حفاظت میں ہے۔
لپٹی ہوئی کتابوں کی تعبیر چھپی ہوئی خبریں اور بکھری ہوئی کتابوں کی تعبیر ظاہر خبریں ہیں۔ مُہر سے مراد کسی معاملے کی تحقیق ہے۔ کہا جاتا ہے کہ مہر لگی ہوئی کتابوں کی تعبیر میراث ہے کیونکہ ارشاد باری ہے یٰیَحْیٰی خُذِ الْکِتٰبَ بِقُوَّۃٍ۔ (اے یحییٰ! کتاب کو قوت کے ساتھ پکڑ لے) علوم اور فقہ کی کتابوں سے علوم اور حکمت مراد ہے۔ شاعری کی کتابوں کی تعبیر

وَالْمُصْحَفُ ـ حِكْمَةٌ يَنَالُهَا الرَّجُلُ فَمَنْ رَأَى أَنَّهُ يَكْتُبُ مُصْحَفًا بِيَدِهِ فَإِنَّهُ يَجْمَعُ الدِّيْنَ وَالْعِلْمَ وَالْمَالَ وَيَنْفَعُ بِهِ النَّاسَ ـ

وَمَنْ رَأَى أَنَّهُ مَزَّقَ مُصْحَفًا فَإِنَّهُ رَجُلٌ جَحَدَ مَا أَنْزَلَ اللّٰهُ تَعَالٰى وَمَنْ رَأَى أَنَّهُ أَكَلَ أَوْرَاقَ الْمُصْحَفِ فَإِنَّهُ يَسْتَهْزِئُ بِكِتَابِ اللّٰهِ وَيَهْزَأُ بِبَعْضِ أَحْكَامِهِ وَيَسْتَهِيْنُ بِهَا وَيَذْهَبُ دِيْنُهُ ـ

وَمَنْ رَأَى ذِرَاعَهُ أَوْ سَاقَهُ أَوْ ثِيَابَهُ أَوْ بَعْضَ أَعْضَائِهِ صَارَ حَدِيْدًا فَإِنَّهُ يَطُوْلُ عُمْرُهُ وَمَنْ رَأَى أَنَّهُ صَارَ مَمْلُوْكًا أَوْ أَسِيْرًا فَإِنَّهُ يَضِيْقُ عَلَيْهِ وَيَذِلُّ وَيَذْهَبُ مَالُهُ وَيَكُوْنُ فِيْ هَمٍّ وَغَمٍّ وَيَذْهَبُ عِزُّهُ ـ

وَمَنْ رَأَى أَنَّ مِنْ أَعْضَائِهِ شَيْئًا صَارَ قَوَارِيْرَ فَإِنَّ عُمْرَهُ يَقْصُرُ وَمَنِ اسْتَعَارَ شَيْئًا أَوْ أَعَارَهُ فَهُوَ مِنْ

گمراہی، مکر و فریب اور جھوٹ ہے

قرآن مجید کی تعبیر حکمت و دانائی ہے جو انسان کو حاصل ہوگی۔ اگر دیکھا کہ اپنے ہاتھ سے قرآن پاک لکھ رہا ہے تو دین علم اور مال کو جمع کر کے لوگوں کو فائدہ پہنچائے گا۔

اور جس نے دیکھا کہ اس نے قرآن مجید کو پھاڑا ہے، تو گویا قرآن مجید کے انکار کی جسارت کر رہا ہے اگر خواب میں دیکھا کہ قرآن مقدس کے اوراق کھا رہا ہے تو کلام الٰہی سے مذاق کا مرتکب ہوگا، اس کے احکام کا ٹھٹھا اڑائے گا۔ اور اس کی توہین و تحقیر کے ارتکاب سے بے دین ہو جائے گا۔

اگر کسی نے خواب میں اپنے بازو، پنڈلی یا بعض دوسرے اعضا کو یا اپنے کپڑوں کو لوہا بنا ہوا پایا تو وہ طویل عمر پائے گا۔ اگر دیکھا کہ غلام یا قیدی بن گیا ہے تو اس پر تنگی کا غلبہ ہوگا، ذلت نصیب ہوگی، مال ضائع ہو جائے گا، رنج و غم پائے گا اور بے عزت ہوگا۔

اگر دیکھا کہ بدن کے بعض اعضا کانچ کے بن گئے ہیں تو اس کی عمر کم ہوگی۔ جس نے دیکھا کہ کوئی چیز کرائے پر لی ہے یا کرائے پر دی ہے تو اس سے



الْمَرَافِقِ الَّتِيْ لَا تَدُوْمُ عَنْهُ وَلَا تَجْلِبُ لَهُ وَمَنْ بَاعَ مَمْلُوْكًا فَقَدْ خَرَجَ مِنْ هَمٍّ وَغَمٍّ وَمَنِ اشْتَرَاهُ فَهُوَ ضِدُّ ذٰلِكَ وَشِرَاءُ الْجَارِيَةِ خَيْرٌ مِنْ بَيْعِهَا ـ

وَرَائِحَةُ الْمِسْكِ سُرُوْرٌ وَفَرَحٌ وَرَائِحَةُ الْعُوْدِ ذِكْرٌ طَيِّبٌ وَكَذٰلِكَ كُلُّ بَخُوْرٍ طَيِّبُ الرَّائِحَةِ مَحْمُوْدٌ ـ

وَالزَّعْفَرَانُ ـ مَالٌ مَجْمُوْعٌ طَيِّبٌ فَإِنْ صُبِغَ بِهِ صَارَ مَرَضًا وَالْعُصْفُرُ كَذٰلِكَ وَالْكُنْدُرُ رِفْقَةٌ يُسْتَفَادُ مِنْ رَجُلٍ مُبَارَكٍ وَالشَّهْدُ مَالٌ مَجْمُوْعٌ وَرُبَّمَا كَانَ مِيْرَاثًا وَكُلُّ مَا عُقِدَ مِنَ الْعَسَلِ وَالْحَلْوَاءِ فَهُوَ مَالٌ وَرِزْقٌ طَيِّبٌ فَإِنْ عَقَدَ الْحَلْوَاءَ بِيَدِهِ نَالَ سَعَةً مِنْ كَدِّهِ وَإِنْ لَمْ يَعْقِدْهُ بِيَدِهِ بَلْ عَقَدَهُ غَيْرُهُ لَهُ كَانَتْ غَنَائِمَ وَمَوَارِيْثَ وَغَلَّةً وَالْعَسَلُ يَدُلُّ عَلَى الْعِلْمِ وَالْقُرْاٰنِ وَالنِّكَاحِ شِفَاءٌ مِنْ كُلِّ مَرَضٍ وَالشُّكْرُ

مراد ایسا نفع ہے جو نہ اس سے لیا جا سکتا ہے، نہ اس کے لیے حاصل کیا جا سکتا ہے، جس نے خواب میں غلام کو بیچ دیا تو گویا رنج و غم سے بچ گیا، جس نے غلام خریدا، گویا رنج و غم کو دعوت دی، اور خواب میں لونڈی بیچنا لونڈی خریدنے سے بہتر ہے۔

خواب میں مشک دیکھنا مسرت و فرحت کی علامت ہے۔ صندل کی خوشبو محسوس کرنا اچھا ذکر ہے۔ اسی طرح ہر خوشبو دار چیز کی تعبیر قابل تعریف ہے۔

زعفران کی تعبیر جمع کیا ہوا مال ہے۔ اگر خواب میں زعفران سے رنگ دیا تو تعبیر بیماری ہے۔ کسنبھ کی تعبیر بھی یہی ہے۔ لوبان کی تعبیر کسی برکت والے آدمی سے دین کی سمجھ بوجھ پانا ہے، شہد سے مراد جمع کیا ہوا مال یا میراث ہے۔ اور جو چیز شہد اور حلوے سے تیار ہو، اس کی تعبیر مال اور رزق حلال ہے۔ اگر خواب میں حلوہ خود بنائے تو اسے اپنی محنت سے رزق میں وسعت نصیب ہوگی۔ اگر حلوہ کسی اور نے اس کے لیے بنایا ہے تو اس کی تعبیر اموال غنیمت، میراث اور آمدنی ہے۔ شہد کی تعبیر علم اور قرآن کا علم ہے۔ نکاح امراض

وحلاوته دنانير ودراهم لمن أكل منه شيئا فيها كان كلاما حلوا لمن بدا.

سے شفایاب ہونے کی نوید ہے. جس نے خواب میں شکر کھائی یا اس کی مٹھاس سے لطف اندوز ہوا، اسے نقد مال ملے گا. کبھی اس کی تعبیر میٹھی باتوں سے کی جاتی ہے.

الأدوية - استعمالها وشربها صحة وعافية وشفاء وبركة.

دوائیں: اگر کسی نے دیکھا کہ دوائیں استعمال کر رہا ہے یا پی رہا ہے تو اسے صحت، عافیت، شفا اور برکت نصیب ہوگی.

العيدان - يدلان على الخروج من الهم والكرب ويدلان على التوسعة في المعاش لمن رأى ذلك.

دونوں عیدیں: خواب میں عیدوں کو دیکھنا اس بات کی علامت ہے کہ رنج وغم سے چھٹکارا پائیگا جو خواب میں دونوں عیدیں دیکھے اس کے رزق میں وسعت اور برکت ہوگی.

المأتم - عرس والعرس مأتم.

ماتم دیکھنے کی تعبیر خوشی اور خوشی کو خواب میں دیکھنے کی تعبیر رنج وغم ہے.

اللهو - غم والغم لهو والقيد مختلف في تأويله وهو في الحقيقة ثبات فمن رأى أنه مقيد وفي رؤيته ما يدل على الصلاح والخير مثل أن يكون مقيدا وفي رؤيته ما يدل على الصلاح والخير مثل أن يكون مقيدا في المسجد أو في الصلاة أو في سبيل الله فإن ذلك ثبات في الدين وكف عن المعاصي.

کھیل کی تعبیر غم ہے اور غم کی کھیل. قید کی تعبیر میں اختلاف ہے. یہ اصل میں ثابت قدمی کی علامت ہے. اگر کسی نے دیکھا کہ وہ قید ہے اور اس میں بھلائی اور نیکی دکھائی دی مثلاً مسجد میں یا نماز میں یا خدا کی راہ میں قید ہے تو تعبیر یہ ہے کہ دین میں ثابت قدم ہوگا اور گناہوں سے بچے گا.



ومن رأى أنه مقيد في بلده أو محلته فإنه يتزوج ومن رأى أنه مقيد وهو في حالة من الأحوال فإن ذلك ثبات فيما يناسب تلك الحال ومن رأى أن رجله مقيدة أو مشدودة في شبكة أو فخ أو بئر أو حفرة فإنه مقيم على أمر مكروه وهو يعالجه بقدر ما يعالج من ذلك.

جس نے خواب میں دیکھا کہ اپنے گھر یا شہر میں قید ہے تو اس کی شادی ہوگی. جس نے دیکھا کہ وہ قید ہے اور ان حالتوں میں سے کسی حالت میں ہے تو تعبیر یہ ہے کہ وہ اپنی حالت کے مطابق ثابت قدم ہے. مثلاً اگر دیکھا کہ اس کا پاؤں جال یا پھندے میں ہے یا کنویں اور گڑھے میں بندھا ہوا ہے تو گویا کسی تکلیف دہ معاملے میں پھنسا ہوا ہے اور حتی الامکان اس سے چھٹکارے کی کوشش میں ہے.

والسرج والإكاف - إذا وضع على الدابة فهو امرأة.

زین اور گدھے کے پالان کو جانور پر رکھا دیکھا تو اس کی تعبیر عورت ہے.

الشطرنج - أباطيل وزور وبهتان وربما كان كلاما وجدالا وكذلك النرد قال ابن سيرين النرد خبر ضعيف بين.

شطرنج اور نرد کی تعبیر غلط باتیں، جھوٹ اور بہتان ہے. کبھی اس کی تعبیر باتوں سے اور لڑائی سے بھی ہوتی ہے. امام محمد ابن سیرین فرماتے ہیں کہ نرد کمزور اور ظاہری خبر کی علامت ہے

والكعاب - اللعب بها ضجة وخصومات وكذلك اللعب بالفصوص والجوز.

مہرے خواب میں مہروں، نگینوں اور اخروٹ سے کھیلنے سے مراد شور وغوغا اور لڑائی جھگڑے،

الدواة - امرأة فمن رأى أنها انكسرت أو سرقت ماتت امرأته.

دوات کی تعبیر عورت ہے. اگر خواب میں کسی نے دیکھا کہ دوات ٹوٹ گئی یا چوری ہوگئی ہے تو تعبیر یہ ہے کہ اس کی بیوی مرجائے گی.

والقلم - مع المداد علم وحكمة و

قلم کو قرآن پاک کے ساتھ دیکھنے کی تعبیر علم

إِنْ كَانَ مَعَ الدَّوَاةِ فَهُوَ وَلَدٌ۔ وَاعْلَمْ أَنَّ الْإِنْسَانَ إِذَا رَأَى فِي مَنَامِهِ أَنَّهُ اجْتَمَعَ لَهُ أَمْرُهُ وَتَمَّ مَقْصُودُهُ اسْتَمْكَنَ مِنْ مَطْلُوبِهِ فِي الدُّنْيَا فَإِنَّ ذٰلِكَ يَدُلُّ عَلَى تَغْيِيرِ حَالِهِ وَنُقْصَانِ أَمْرِهِ قَالَ اللهُ تَعَالَى۔ حَتّٰى إِذَا فَرِحُوا بِمَا أُوتُوا أَخَذْنَاهُمْ بَغْتَةً فَإِذَا هُمْ مُبْلِسُونَ۔ وَقَالَ فِي الْمَعْنَى هٰذَا الْبَيْتَ۔

إِذَا تَمَّ أَمْرٌ بَدَا نَقْصُهُ
تَرَقَّبْ زَوَالًا إِذَا قِيلَ تَمْ

اور حکمت سے کی جاتی ہے۔ اگر دوات بھی ساتھ ہو تو تعبیر بیٹا ہے۔ اگر کسی نے خواب میں دیکھا کہ اس کا معاملہ مکمل ہو گیا ہے اور مقصد پورا ہو گیا ہے اور دنیا میں اس نے جس چیز کو چاہا اسے پا لیا تو تعبیر یہ ہے کہ اس کی حالت بدل جائیگی اور اسے نقصان ہوگا ارشاد خداوندی ہے۔
حَتّٰى إِذَا فَرِحُوا بِمَا أُوتُوا أَخَذْنَاهُمْ بَغْتَةً فَإِذَا هُمْ مُبْلِسُونَ (آخر وہ ان نعمتوں سے خوش ہو گئے جو انہیں عطا ہوئی تھیں تو ہم نے انہیں اچانک پکڑ لیا اور وہ بے خبر ہی رہے)
اسی مفہوم کو ایک شاعر نے یوں ادا کیا ہے۔
(جب کام پورا ہو گیا تو سمجھ کہ نقصان شروع ہو گیا۔ زوال کے اس وقت کا انتظار کر جب کہا جائے گا کہ مقصد پورا ہو گیا)

وَاعْلَمْ أَنَّ الْكَذِبَ فِي الرُّؤْيَا يُفْسِدُهَا وَيُحَوِّلُهَا عَنْ أُصُولِهَا وَقَدْ نَهَى النَّبِيُّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنْ ذٰلِكَ وَغَلَّظَ فِي النَّهْيِ عَنْهُ وَقَالَ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ كَذَبَ عَلَيَّ مُتَعَمِّدًا فَلْيَتَبَوَّأْ مَقْعَدَهُ مِنَ النَّارِ۔

اور یہ بھی اچھی طرح سمجھ لو کہ خواب میں جھوٹ شامل کرنا خواب کو خراب کرتا ہے اور اس کے اصلی فائدوں کو نقصان میں بدل دیتا ہے اور سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کی سختی سے ممانعت کی ہے چنانچہ ارشاد نبوی ہے کہ جس نے جان بوجھ کر مجھ سے غلط بات منسوب کی، اس کا ٹھکانہ جہنم ہے۔



وَقَالَ عَلَيْهِ الصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ مَنْ كَذَبَ عَلَى نَبِيِّهِ أَوْ عَلَى وَالِدَيْهِ أَوْ عَلَى حَبِيبِهِ لَمْ يَشُمَّ رَائِحَةَ الْجَنَّةِ۔

اور فخر موجودات علیہ السلام والصلوٰۃ نے فرمایا کہ جس نے اپنے نبی اپنے والدین یا اپنے دوست کے ساتھ غلط بات منسوب کی اسے جنت کی خوشبو نہ ملے گی

وَقَالَ عَلَيْهِ الصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ ثَلَاثَةٌ يُعَذَّبُونَ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ أَشَدُّهُنَّ عَذَابًا كَذَّابٌ فِي رُؤْيَاهُ فَهُوَ مُكَلَّفٌ أَنْ يَعْقِدَ بَيْنَ شَعِيرَتَيْنِ وَلَيْسَ بِعَاقِدِهِمَا وَرَجُلٌ صَوَّرَ التَّمَاثِيلَ فَهُوَ مُكَلَّفٌ أَنْ يَنْفُخَ فِيهَا الرُّوحَ وَلَيْسَ بِنَافِخٍ وَرَجُلٌ أَمَّ قَوْمًا وَهُمْ لَهُ كَارِهُونَ۔

اور آقا و مولا علیہ التحیۃ والثنا نے یہ بھی فرمایا۔
قیامت کے دن تین قسم کے لوگ سخت عذاب میں مبتلا ہوں گے ایک وہ جس نے جھوٹا خواب بیان کیا، اسے حکم ہو گا کہ جو کے دو دانوں میں گرہ لگائے اور وہ ناکام ہو گا، دوسرا وہ آدمی جو بتوں کی تصویر بناتا تھا، اسے کہا جائے گا کہ ان میں روح پھونکے اور وہ ایسا نہ کر سکے گا اور تیسرا وہ شخص جسے لوگ پسند نہیں کرتے تھے اور وہ زبردستی ان کا امام بنا رہا۔

وَيَنْبَغِي لِمَنْ رَأَى فِي مَنَامِهِ شَيْئًا يُفْزِعُهُ أَوْ يَكْرَهُهُ أَنْ يَتْفُلَ عَنْ يَسَارِهِ إِذَا انْتَبَهَ مِنْ مَنَامِهِ ثَلَاثَ مَرَّاتٍ وَيَتَعَوَّذَ بِاللهِ مِنَ الشَّيْطَانِ الرَّجِيمِ، فَقَدْ رُوِيَ ذٰلِكَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَآلِهِ وَالتَّابِعِينَ وَهٰذَا مَا نُقِلَ عَنِ الْإِمَامِ مُحَمَّدِ بْنِ سِيرِينَ رَحِمَهُ اللهُ۔

مناسب یہ ہے کہ اگر کوئی آدمی خواب میں کوئی ناگوار بات دیکھے یا گھبرا جائے تو نیند سے بیدار ہوتے ہی اپنے بائیں طرف تین بار تھوکے اور شیطان مردود کے شر سے خدا تعالیٰ سے پناہ مانگے کیونکہ حضور پُرنور صلی اللہ علیہ وسلم اور ان کے پیروؤں سے یہی منقول ہے۔ اور یہاں تک جو کچھ لکھا گیا ہے، حضرت امام محمد بن سیرین رحمہ اللہ تعالیٰ سے منقول ہے۔

## اَلْبَابُ الْخَامِسُ وَالْعِشْرُوْنَ

فِیْ تَاْوِیْلِ قِرَاءَةِ سُوَرِ الْقُرْاٰنِ

قَالَ الشَّیْخُ رَحِمَهُ اللّٰهُ تَعَالٰی وَنَفَعَنَا بِهٖ وَالْمُسْلِمِیْنَ۔

اَلْفَاتِحَةُ الْكَرِیْمَةُ۔ مَنْ قَرَاَهَا اَوْ شَیْئًا مِّنْهَا فَاِنَّهٗ یَدْعُوْ بِدَعَوَاتٍ یُّجَابُ فِیْهَا وَیَنَالُ فَائِدَةً یَسُرُّهَا وَقِیْلَ یَتَزَوَّجُ تَالِیْهَا بِسَبْعِ نِسْوَةٍ مُتَفَرِّقَاتٍ وَیَكُوْنُ مُسْتَجَابَ الدَّعْوَةِ وَیَدُلُّ عَلٰی ذٰلِكَ دُعَاءُ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ كَانَ یَقْرَأُ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِیْنَ قَبْلَ الدُّعَاءِ وَبَعْدَهٗ۔

اَلْبَقَرَةُ۔ مَنْ تَلَاهَا فِیْ نَوْمِهٖ اَوْ شَیْئًا مِّنْهَا وَلَوْ حَرْفًا اَوْ تُلِیَتْ عَلَیْهِ فَاِنَّهٗ یُرْزَقُ طُوْلَ الْعُمْرِ وَصَلَاحَ الدِّیْنِ وَرُبَّمَا یَنْتَقِلُ تَالِیْهَا مِنْ مَّوْضِعٍ اِلٰی مَوْضِعٍ اٰخَرَ وَیَكُوْنُ لَهٗ نَبَاهَةٌ عِزٌّ وَّخَطَرٌ وَقِیْلَ اِنْ كَانَ قَاضِیًا قَرُبَتْ

## پچیسواں باب

### خواب میں قرآن مجید کی سورتوں کو پڑھنے کے بارے میں

حضرت شیخ رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں، خدا تعالیٰ اس سے ہمیں اور سب مسلمانوں کو فائدہ پہنچائے

سورۂ فاتحہ کو پورا یا اس کے کچھ حصے کو خواب میں پڑھنے والا ایسی دعائیں کرے گا جو قبول ہونگی اور اس سے ایسے فائدے پائے گا جن سے اسے خوشی حاصل ہوگی یہ بھی کہا گیا ہے کہ سورۂ فاتحہ پڑھنے والا سات عورتوں سے نکاح کرے گا جو مختلف جگہوں سے متعلق ہوں گی ایسے شخص کی دعائیں قبول ہوں گی اور یہ قبولیت رسول کریم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم کی دعا کی برکت سے ہوگی کیونکہ آپ ہر دعا سے پہلے اور بعد میں الحمد للہ رب العالمین پڑھتے تھے۔

سورۂ بقرہ اگر کسی نے ساری یا اس کا کچھ حصہ خواہ اس کا ایک حرف ہی پڑھا یا کسی اور نے خواب دیکھنے پر پڑھا تو تعبیر یہ ہے کہ اس کی عمر طویل ہوگی اور دین کا نعم عطا ہو گا۔ کبھی اس کی تعبیر یہ ہوتی ہے کہ اسے پڑھنے والا ایک مقام سے دوسری جگہ منتقل ہو جائے گا اور اسے عزت اور نیک نامی



مُدَّتُهٗ وَاِنْ كَانَ عَالِمًا طَالَ عُمْرُهٗ وَحَسُنَتْ حَالَتُهٗ۔

سُوْرَةُ اٰلِ عِمْرَانَ۔ مَنْ تَلَاهَا فِیْ نَوْمِهٖ اَوْ شَیْئًا مِّنْهَا یَكُوْنُ مَنْحُوْسَ الْحَظِّ بَیْنَ اَهْلِهٖ وَیُرْزَقُ فِیْ كِبَرِهٖ وَیَكُوْنُ كَثِیْرَ الْاَسْفَارِ۔

سُوْرَةُ النِّسَاءِ۔ مَنْ تَلَاهَا یَكُوْنُ مَعَهٗ فِیْ اٰخِرِ عُمْرِهٖ اِمْرَاَةٌ جَمِیْلَةٌ لَا تُحْسِنُ الْعِشْرَةَ مَعَهٗ وَیَكُوْنُ قَوِیَّ الْاِحْتِجَاجِ قَوِیَّ الْكَلَامِ وَالْفَصَاحَةِ۔

سُوْرَةُ الْمَائِدَةِ۔ مَنْ تَلَاهَا یَكُوْنُ مُتَوَجِّهًا لِحِفْظِ الدِّیْنِ وَحُسْنِ الرِّزْقِ وَیُرْزَقُ الْحَظَّ فِیْ دُنْیَاهُ وَاٰخِرَتِهٖ۔

سُوْرَةُ الْاَنْعَامِ۔ مَنْ تَلَاهَا یَكُوْنُ مُتَوَجِّهًا لِحِفْظِ الدِّیْنِ وَحُسْنِ الرِّزْقِ وَیُرْزَقُ الْحَظَّ فِیْ دُنْیَاهُ وَاٰخِرَتِهٖ۔

سُوْرَةُ الْاَعْرَافِ۔ تَالِیْهَا یَنَالُ مِنْ كُلِّ عِلْمٍ حَظًّا وَرُبَّمَا یَمُوْتُ فِیْ اَرْضِ الْغُرْبَةِ۔

سُوْرَةُ الْاَنْفَالِ۔ مَنْ تَلَاهَا یَكُوْنُ

ملے گی۔ اس کی ایک تعبیر یہ بھی ہے کہ اگر قاضی یہ خواب دیکھے تو اس کی مدت قریب ہوگی، عالم ہو تو لمبی عمر اور اچھی حالت پائے گا۔

سورۂ آل عمران: پوری سورت یا اس کا کچھ حصہ خواب میں پڑھنے والا خاندان میں بدقسمت رہے گا مگر اسے بڑھاپے میں بہت رزق ملے گا اور بہت سفر کرے گا۔

سورۂ نسا کی خواب میں تلاوت کرنے والے کو آخری عمر میں کوئی حسین وجمیل عورت ملے گی اور اس کے ساتھ بُرا برتاؤ کرے گی، وہ آدمی قوی حجت، زوردار کلام اور فصاحت کا مالک ہو گا۔

سورۂ مائدہ کی تلاوت کی تعبیر یہ ہے کہ وہ کھلانے پلانے میں صاحب جود و سخا ہو گا مگر اسے ایک ظالم قوم سے تکلیف اٹھانے گا۔

سورۂ انعام کی خواب میں تلاوت کرنے والا دین کی حفاظت پر توجہ دے گا، اچھا رزق پائے گا اور دین و دنیا میں سرخرو ہو گا۔

سورۂ اعراف: اسے خواب میں پڑھنے والے کو ہر علم سے فائدہ ہو گا یہ بھی ممکن ہے کہ وہ پردیس میں فوت ہو۔

سورۂ انفال کی خواب میں تلاوت کرنے والے کے

مُتَوَّجًا بِالْعِزِّ وَيَكُوْنُ سَالِمًا فِيْ دِيْنِهٖ۔

سر پر عزت اور کامیابی کا تاج ہوگا اور اسے دین میں سلامتی نصیب ہوگی۔

سُوْرَةُ التَّوْبَةِ۔ مَنْ تَلَاهَا فِيْ نَوْمِهٖ يَكُوْنُ مُحِبًّا لِلصَّالِحِيْنَ۔

سورۂ توبہ کو خواب میں پڑھنے والا نیک آدمیوں سے محبت کرے گا۔

سُوْرَةُ يُوْنُسَ (عَلَيْهِ السَّلَامُ)۔ مَنْ تَلَاهَا فِيْ نَوْمِهٖ اَوْ شَيْئًا مِّنْهَا فَاِنَّهٗ يُصَابُ فِيْ شَيْءٍ مِّنْ مَّالِهٖ وَقِيْلَ يَكُوْنُ تَالِيْهَا مُسْتَعِدًّا لِلْبُشْرٰى وَالْخَيْرِ۔

سورۂ یونس (علیہ السلام) خواب میں پوری سورت یا اس کے کچھ حصے کی تلاوت کرنے والے کے مال کو کچھ نقصان ہوگا۔ یہ تعبیر بھی ہے کہ ایسا آدمی خوشخبری سنانے اور بھلائی کرنے پر ہر وقت آمادہ رہے گا۔

سُوْرَةُ هُوْدٍ عَلَيْهِ السَّلَامُ۔ مَنْ تَلَاهَا يَكُوْنُ كَثِيْرَ الْاَعْدَاءِ وَيُؤْثِرُ الْغُرْبَةَ

سورۂ ہود (علیہ السلام) اسے پڑھنے والے کے بہت سے دشمن ہوں گے اور وہ پردیس کو اچھا سمجھے گا۔

سُوْرَةُ يُوْسُفَ عَلَيْهِ السَّلَامُ۔ مَنْ تَلَاهَا يَكُوْنُ اَعْدَاءُهٗ اَهْلَهٗ وَيُرْزَقُ فِي الْغُرْبَةِ فَائِدَةً وَّحَظًّا۔

سورۂ یوسف (علیہ السلام) کی تلاوت کرنے کی تعبیر یہ ہے کہ اس کے اعزا و خانہ اس کے دشمن ہو جائیں گے اور سفر سے اسے فائدہ اور مسرت حاصل ہوگی۔

سُوْرَةُ الرَّعْدِ۔ مَنْ تَلَاهَا يَخْتَلِطُ بِهِ الْفَقْرُ وَفِيْ قَوْلٍ تَدْنُوْا وَفَاتُهٗ۔

سورۂ رعد پڑھنے والا محتاج رہے گا اور یہ بھی کہا جاتا ہے کہ اس کی موت قریب ہوگی۔

سُوْرَةُ اِبْرَاهِيْمَ عَلَيْهِ السَّلَامُ۔ مَنْ تَلَاهَا فِي النَّوْمِ يَكُوْنُ مِنَ الْمُسَبِّحِيْنَ لِلْاَوَّابِيْنَ۔

سورۂ ابراہیم (علیہ السلام) خواب میں اس سورت کی تلاوت کرنے والا تسبیح کرنے والوں اور توبہ کرنے والوں میں شامل ہوگا۔



سُوْرَةُ الْحِجْرِ۔ مَنْ تَلَاهَا فِيْ نَوْمِهٖ يَكُوْنُ مَحْفُوْظًا فِيْ اَهْلِهٖ وَيَكُوْنُ مِسْكِيْنًا وَاِنْ كَانَ تَالِيْهَا مَلِكًا قَرُبَتْ مُدَّتُهٗ وَاِنْ كَانَ قَاضِيًا حَسُنَتْ سِيْرَتُهٗ وَاِنْ كَانَ تَاجِرًا اُفْضِلَ عَلٰى اَهْلِهٖ وَاِنْ كَانَ عَالِمًا مَاتَ فِيْ عِزِّهٖ۔

سورۂ حجر: جس نے یہ سورت پڑھی، وہ اپنے خاندان میں محفوظ اور مسکین رہے گا۔ اگر یہ سورت بادشاہ نے پڑھی تو اس کی مدت قریب ہوگی۔ اگر پڑھنے والا قاضی ہے تو اچھی سیرت والا ہوگا۔ اگر تاجر ہے تو اسے سارے خاندان پر فضیلت حاصل ہوگی۔ عالم ہے تو عزت کی موت پائے گا۔

سُوْرَةُ النَّحْلِ۔ مَنْ تَلَاهَا فِيْ مَنَامِهٖ يَكُوْنُ مَحْفُوْظًا فِي الرِّزْقِ وَيَكُوْنُ فِيْ شِيْعَةِ مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَاِنْ لَّمْ يَكُنْ فِيْ صُحْبَتِهٖ۔

سورۂ نحل کو خواب میں پڑھنے والے کو محفوظ رزق ملے گا اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی صحبت میں نہ بھی رہا ہو تو بھی ان کے محبوں میں شمار کیا جائے گا۔

سُوْرَةُ الْاِسْرَاءِ۔ مَنْ تَلَاهَا فِيْ نَوْمِهٖ يَجُوْرُ عَلَيْهِ السُّلْطَانُ وَرُبَّمَا اٰمَنَ مَكْرَ قَوْمٍ وَيَخَافُ مِنْ فِتْنَةٍ وَهُوَ بَرِيْءٌ مِّنْهَا۔

سورۂ اسرا پڑھنے والے پر بادشاہ ظلم کرے گا۔ یہ تعبیر بھی ممکن ہے کہ وہ ایک قوم کے مکر و فریب سے بچ جائے اور ایک فتنے سے خواہ مخواہ خوف زدہ رہے۔

سُوْرَةُ الْكَهْفِ۔ مَنْ تَلَاهَا طَالَ عُمْرُهٗ وَحَسُنَ حَالُهٗ وَرُزِقَ الْحَظَّ مِنْ قَوْمٍ يَّلُوْذُ بِهِمْ۔

سورۂ کہف کی خواب میں تلاوت کرنے والا لمبی عمر پائے گا۔ اس کی حالت ٹھیک ہوگی اور جس قوم میں پناہ لے گا، اس سے فائدہ پائے گا۔

سُوْرَةُ مَرْيَمَ عَلَيْهَا السَّلَامُ۔ مَنْ تَلَاهَا فِيْ نَوْمِهٖ يَكُوْنُ فِيْ ضِيْقٍ وَّيُفَرِّجُ اللّٰهُ عَنْهُ وَيُهَوِّنُ عَلَيْهِ۔

سورۂ مریم (علیہا السلام) پڑھنے والا پہلے تنگی کا شکار ہوگا پھر اللہ اسے کشادگی بخشے گا اور اس کے معاملات کو آسان بنا دے گا۔

سُوْرَةُ طٰهٰ عَلَيْهِ السَّلَامُ۔ مَنْ تَلَاهَا

سورۂ طٰہٰ (علیہ السلام) جس نے پڑھی وہ تعبد

يُحِبُّ صَلوٰةَ اللَّيْلِ وَيَفْعَلُ الْخَيْرَ وَيُحِبُّ بِعِشْرَةِ اَهْلِ الدِّيْنِ۔

شوق سے پڑھے گا، نیک کام کرے گا اور دیندار لوگوں کی معیت میں زندگی گزارنے کو اچھا سمجھے گا۔

سُوْرَةُ الْاَنْبِيَآءِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ تَلَاهَا يُرْزَقُ حُسْنَ الظَّنِّ مِنَ النَّاسِ۔

سورۂ انبیاء (صلی اللہ علیہم وسلم) جس نے خواب میں پڑھی لوگ اس کے متعلق اچھے خیالات رکھیں گے۔

سُوْرَةُ الْحَجِّ۔ مَنْ تَلَاهَا يُرْزَقُ الْحَجَّ وَالْعُمْرَةَ وَاِنْ كَانَ عَلِيْلًا يَمُوْتُ۔

سورۂ حج پڑھنے والے کو حج اور عمرے کی سعادت ملے گی۔ اگر بیمار ہے تو فوت ہو جائے گا۔

سُوْرَةُ الْمُؤْمِنُوْنَ۔ مَنْ تَلَاهَا دَلَّ عَلٰى مَحَبَّتِهٖ فِيْ طُوْلِ الْقُنُوْتِ مِنَ اللَّيْلِ وَالْاِبْتِهَالِ اِلَى اللّٰهِ وَيُخَافُ عَلَيْهِ مِنْ مَرَضٍ يُصِيْبُهٗ۔

سورۂ مومنون، جس نے خواب میں اس کی تلاوت کی وہ رات کے وقت خدا کی عبادت کرنے اور اللہ تعالیٰ سے عاجزی کرنے سے محبت کرے گا۔ اور اسے کسی خطرناک مرض کے لاحق ہونے کا خطرہ ہے۔

سُوْرَةُ النُّوْرِ۔ مَنْ تَلَاهَا يَكُوْنُ مِمَّنْ يَاْمُرُ بِالْمَعْرُوْفِ وَيَنْهٰى عَنِ الْمُنْكَرِ وَيُحِبُّ فِي اللّٰهِ وَيُبْغِضُ فِي اللّٰهِ وَيَلْحَقُهٗ مَرَضٌ فِيْ دُنْيَاهُ۔

سورۂ نور تلاوت کرنے والا اچھائیوں کی تبلیغ کرنے اور برائیوں سے روکنے والوں میں سے ہوگا۔ اس کی دوستی اور دشمنی خدا تعالیٰ ہی کے لیے ہوگی اور دنیا میں اسے کوئی بیماری لگ جائے گی۔

سُوْرَةُ الْفُرْقَانِ۔ مَنْ تَلَاهَا يُحِبُّ الْحَقَّ وَيَكْرَهُ الْبَاطِلَ۔

سورۂ فرقان کی تلاوت کرنے والا حق کو پسند اور باطل کو ناپسند کرے گا۔

سُوْرَةُ الشُّعَرَآءِ۔ مَنْ تَلَاهَا لَهٗ عُسْرٌ فِيْ رِزْقِهٖ وَلَا يَنَالُ شَيْئًا اِلَّا بِالنَّكَدِ وَيَكُوْنُ مُحِبًّا لِلسَّفَرِ قَلِيْلَ الْحَظِّ۔

سورہ شعرا کو پڑھنے والا رزق حاصل کرنے میں پریشان ہوگا، اسے کوئی چیز مصیبت کے بغیر نہ ملے گی۔ سفر اسے اچھا لگے گا مگر فائدہ کم پائے گا۔



سُوْرَةُ النَّمْلِ۔ مَنْ تَلَاهَا يُحِبُّ الْحَقَّ وَيَكْرَهُ الْبَاطِلَ وَيَكُوْنُ سَيِّدَ قَوْمِهٖ وَيَنَالُ سِيَادَةً وَّعِلْمًا۔

سورۂ نمل، اسے پڑھنے والے کے لیے حق پسندیدہ اور باطل ناپسندیدہ ہے۔ وہ اپنی قوم کا سردار ہوگا اور علم اور سرداری سے سرفراز ہوگا۔

سُوْرَةُ الْقَصَصِ۔ مَنْ تَلَاهَا يَبْتَلِيْهِ اللّٰهُ بِشَيْءٍ مِّنَ الْاَرْضِ فِيْ بَرِّيَّةٍ اَوْ مَدِيْنَةٍ اَوْ دَارٍ اَوْ فِي الْقِبْلَةِ الَّتِيْ يُصَلِّيْ فِيْهَا۔

سورۂ قصص پڑھنے والا جنگل میں ہو، شہر میں، گھر میں، قبلہ (مسجد) میں جہاں وہ نماز پڑھتا ہے اس کو خدا زمین کے کسی حصے کے حوالے سے آزمائش میں مبتلا کرے گا۔

سُوْرَةُ الْعَنْكَبُوْتِ۔ مَنْ تَلَاهَا فِيْ نَوْمِهٖ يُبَشَّرُ بِاَنَّ اللّٰهَ تَعَالٰى لَنْ يَبْتَلِيَهٗ بِوَحْدَةٍ اَبَدًا۔

سورۂ عنکبوت: اللہ تعالیٰ اس سورت کو نیند میں پڑھنے والے کو بشارت دے گا اور اسے تنہائی کی مصیبت کبھی نہ آئے گی۔

سُوْرَةُ الرُّوْمِ۔ مَنْ تَلَاهَا يَكُوْنُ فِيْ قَلْبِهِ النِّفَاقُ وَاِنْ كَانَ تَالِيْهَا مَلِكًا يَكُوْنُ عَالِمًا وَاِنْ كَانَ قَاضِيًا اَوْ تَاجِرًا اِسْتَفَادَ فَائِدَةً كَثِيْرَةً۔

سورۂ روم پڑھنے والے کے دل میں نفاق ہے۔ اگر یہ سورت خواب میں بادشاہ نے پڑھی تو وہ عالم ہو جائے گا۔ قاضی یا تاجر نے پڑھی تو اسے بہت فوائد حاصل ہوں گے۔

سُوْرَةُ لُقْمَانَ عَلَيْهِ السَّلَامُ۔ مَنْ تَلَاهَا يُفَادُ كِتَابَةً وَّحِكْمَةً۔

سورۂ لقمان (علیہ السلام) پڑھنے والا کتابت اور دانائی پائے گا۔

سُوْرَةُ السَّجْدَةِ۔ مَنْ تَلَاهَا يَكُوْنُ قَوِيَّ التَّوْحِيْدِ سَالِمَ الْيَقِيْنِ۔

سورۂ سجدہ: جس نے اس کی تلاوت کی اس کا عقیدۂ توحید بڑا پکا ہوگا اور یقین درست ہوگا۔

سُوْرَةُ الْاَحْزَابِ۔ مَنْ تَلَاهَا يَكُوْنُ حَامِدَ الْاَهْلِ وَيَكُوْنُ طَوِيْلَ الْعُمُرِ كَثِيْرَ الْمَكْرِ عَلَى الصَّدِيْقِ۔

سورۂ احزاب پڑھنے والا اپنے خاندان کے گن گائے گا، لمبی عمر پائے گا اور دوستوں کے ساتھ مکر کرنے والا ہوگا۔

سُوْرَۃُ سَبَا۔ مَنْ تَلَاهَا يَكُوْنُ شُجَاعَ النَّفْسِ مُحِبًّا لِحَمْلِ السِّلَاحِ۔

سورۂ سبا جس نے پڑھی، وہ بہت بہادر ہے اور مسلح رہنے کا خواہشمند ہے۔

سُوْرَۃُ فَاطِرٍ۔ مَنْ تَلَاهَا يَرَى اللّٰهَ عَزَّ وَجَلَّ وَيَكُوْنُ وَلِيًّا مِّنْ اَوْلِيَائِهٖ تَعَالٰى۔

سورۂ فاطر پڑھنے والا خداوند کریم کو دیکھے گا اور اس کا شمار اللہ تعالیٰ کے ولیوں میں ہوگا۔

سُوْرَۃُ يٰسٓ عَلَيْهِ السَّلَامُ۔ مَنْ تَلَاهَا يَكُوْنُ دِيْنُهٗ قَوِيْمًا۔

سورۂ یٰسین (علیہ السلام) پڑھنے والے کا دین بالکل درست ہے۔

سُوْرَۃُ الصّٰٓفّٰتِ۔ مَنْ تَلَاهَا يُرْزَقُ مَعِيْشَةً مِّنْ حَلَالٍ وَّوَلَدَيْنِ ذَكَرَيْنِ۔

سورۂ صافات: جس نے اس کی تلاوت کی اسے حلال رزق ملے گا اور اس کے دو بیٹے پیدا ہوں گے۔

سُوْرَۃُ صٓ۔ يَكُوْنُ تَالِيْهَا ذَا غَيْرَةٍ مُحِبًّا لِلنِّسَاءِ وَمُسَايَرَتِهِنَّ۔

سورۂ صٓ کی خواب میں تلاوت کرنے والا بڑا غیرتمند ہوگا، اسے عورتوں سے بہت محبت ہوگی اور وہ ان کی معیت کو پسند کرے گا۔

سُوْرَۃُ الزُّمَرِ۔ مَنْ تَلَاهَا يَعِيْشُ حَتّٰى يَرٰى وَلَدَ وَلَدِهٖ وَقَدْ يُسَافِرُ وَلَا يَرْجِعُ اِلٰى وَطَنِهٖ۔

سورۂ زمر: جو آدمی خواب میں اس سورت کی تلاوت کرے، وہ اتنی لمبی عمر پائے گا کہ اپنے پوتے کو دیکھے گا۔ اس کی یہ تعبیر بھی ممکن ہے کہ وہ ایسا سفر کرے جس سے واپس لوٹنا نصیب نہ ہو۔

سُوْرَۃُ غَافِرٍ۔ يَكُوْنُ تَالِيْهَا سَالِمَ الْيَقِيْنِ

سورۂ غافر (المومن) کو خواب میں پڑھنے والا صحیح یقین کا مالک ہے۔

سُوْرَۃُ فُصِّلَتْ۔ يَكُوْنُ تَالِيْهَا سَبَبًا لِهِدَايَةِ قَوْمٍ يَأْتُوْنَ بِالشَّرِيْعَةِ بِاِذْنِ اللّٰهِ تَعَالٰى۔

سورۂ فصلت (حٰمٓ سجدہ) کو پڑھنے والے کی وجہ سے ایک قوم ہدایت پائے گی اور حکم خداوندی کے مطابق احکام شریعت پر چلے گی۔



سُوْرَۃُ الشُّوْرٰى۔ يَسْتَفِيْدُ تَالِيْهَا عِلْمًا وَّعَمَلًا۔

سورۂ شوریٰ کو خواب میں پڑھنے والا علم و عمل دونوں سے فائدہ اٹھائے گا۔

سُوْرَۃُ الزُّخْرُفِ۔ مَنْ تَلَاهَا رُبَّمَا تَعَسَّرَ عَلَيْهِ رِزْقُهٗ وَضَاقَ بِهٖ حَالُهٗ وَحَظُّهٗ فِيْ اٰخِرِ عُمُرِهٖ۔

سورۂ زخرف: عین ممکن ہے کہ خواب میں اس کی تلاوت کرنے والے کو رزق کے معاملے میں پریشانی ہو اور آخری عمر میں تنگدست ہو جائے اور دنیا سے پوری طرح لذت اندوز نہ ہو۔

سُوْرَۃُ الدُّخَانِ۔ مَنْ تَلَاهَا يَأْمَنُ مِنْ صَوْلَةِ الْجَبَابِرَةِ وَعَذَابِ الْقَبْرِ وَعَذَابِ النَّارِ وَضُعْفِ الْيَقِيْنِ۔

سورۂ دخان کو پڑھنے والا قبر اور آگ کے عذاب اور یقین کی کمزوری سے بچا رہے گا۔

سُوْرَۃُ الْجَاثِيَةِ۔ تَالِيْهَا يَكُوْنُ مِنَ الزُّهَّادِ۔

سورۂ جاثیہ: اسے جس نے خواب میں پڑھا، وہ زاہدوں میں سے ہوگا۔

سُوْرَۃُ الْاَحْقَافِ۔ مَنْ تَلَاهَا يَكُوْنُ عَاقًّا لِّلْوَالِدَيْهِ وَيَنَالُ فِيْ اٰخِرِ عُمُرِهٖ تَوْبَةً حَسَنَةً۔

سورۂ احقاف کو پڑھنے والا ماں باپ کا فرمانبردار نہیں ہوگا لیکن آخری عمر میں اسے اچھی توبہ کی توفیق ہوگی۔

سُوْرَۃُ الْقِتَالِ۔ يَأْتِيْ تَالِيْهَا مَلَكٌ فِيْ اَحْسَنِ صُوْرَةٍ۔

سورۂ قتال (محمد) کو پڑھنے والے کے پاس نہایت اچھی صورت میں فرشتہ آئے گا۔

سُوْرَۃُ الْفَتْحِ۔ تَالِيْهَا يُحِبُّهُ اللّٰهُ تَعَالٰى۔

سورۂ فتح: جو شخص اسے خواب میں پڑھے گا، اللہ کریم اسے محبوب رکھے گا۔

سُوْرَۃُ الْحُجُرٰتِ۔ مَنْ تَلَاهَا يَكُوْنُ مُؤَلِّفًا بَيْنَ قُلُوْبِ عِبَادِ اللّٰهِ۔

سورۂ حجرات کو خواب میں پڑھنے کی تعبیر یہ ہے کہ اسے پڑھنے والا بندگانِ خدا کے دلوں میں صلح اور محبت پیدا کرے گا۔

سُوْرَۃُ قٓ۔ مَنْ تَلَاهَا يَكُوْنُ فِيْهِ عِلْمٌ تَحْتَاجُ اَهْلُ مَدِيْنَتِهٖ اِلَيْهِ وَيَكُوْنُ

سورۂ قٓ کی تلاوت کی تعبیر یہ ہے کہ پڑھنے والا اچھا عالم ہوگا، اہل شہر اس کے محتاج ہوں گے۔

فِیْ اٰخِرِ عُمُرِهٖ اَحْسَنَ مِنْ اَوَّلِهٖ وَیَكُوْنُ
قَوِیًّا۔
سُوْرَۃُ الذّٰرِیٰتِ - مَنْ تَلَاهَا یَنَالُ مِنْ
نَبَاتِ الْاَرْضِ مَا یَشَآءُ وَقَدْ یَمِیْلُ مَعَ
كُلِّ مَذَاهِبِ۔
سُوْرَۃُ الطُّوْرِ - تَالِیْهَا دِیْنُهٗ یَرْضَى اللّٰهُ
عَزَّوَجَلَّ۔
سُوْرَۃُ النَّجْمِ - مَنْ تَلَاهَا یُرْزَقُ اَوْلَادًا
فَیَمُوْتُوْنَ فِیْ مَرْضَاةِ اللّٰهِ عَزَّوَجَلَّ وَ
یَكُوْنُ ذَا عِلْمٍ وَّوَرَعٍ۔
سُوْرَۃُ الْقَمَرِ - مَنْ تَلَاهَا یَنَالُهٗ سِحْرٌ
وَّیَنْجُوْا مِنْهُ وَلَا یَضُرُّهٗ بِاِذْنِ اللّٰهِ عَزَّ
وَجَلَّ۔
سُوْرَۃُ الرَّحْمٰنِ - تَالِیْهَا یَنَالُ فِی الدُّنْیَا
نِعْمَةً وَّفِی الْاٰخِرَةِ رَحْمَةً۔
سُوْرَۃُ الْوَاقِعَةِ - تَالِیْهَا یَكُوْنُ سَابِقًا
اِلَى الْخَیْرَاتِ وَالطَّاعَاتِ۔
سُوْرَۃُ الْحَدِیْدِ - تَالِیْهَا یَكُوْنُ مَحْمُوْدَ
الْاَثَرِ صَحِیْحَ الدِّیْنِ۔
سُوْرَۃُ الْمُجَادَلَةِ - تَالِیْهَا یَكُوْنُ مُجَادِلًا
لِاَهْلِ الْبَاطِلِ قَاهِرًا لَّهُمْ۔

اس کی آخری عمر پہلی سے بہتر ہوگی اور وہ بہت مضبوط ہوگا۔

سورۂ ذاریات پڑھنے کی تعبیر یہ ہے کہ اسے اس کی حسب خواہش زمین کی نباتات ملے گی کبھی اس کی تعبیر یہ ہوتی ہے کہ وہ ہر مذہب کی طرف مائل ہوگا۔

سورۂ طور کی تلاوت کے سبب اللہ تعالیٰ اس کے دین سے خوش ہوگا۔

سورۂ نجم کو خواب میں پڑھنا بہت اولاد ہونے کی علامت ہے اور وہ اللہ کی رضا جوئی میں مریں گے اور وہ شخص خود عالم اور متقی ہوگا۔

سورۂ قمر کی تلاوت کی تعبیر یہ ہے کہ اس پر جادو ہوگا اور وہ اس سے نجات پائے گا اللہ تعالیٰ کے حکم سے اسے کوئی ضرر نہ پہنچے گا۔

سورۂ رحمٰن جس نے دیکھا کہ وہ یہ سورت پڑھ رہا ہے، اسے دنیا میں نعمت اور آخرت میں رحمت نصیب ہوگی۔

سورۂ واقعہ کو خواب میں پڑھنے والا بھلائیوں اور طاعتوں کے حصول میں آگے آگے ہوگا۔

سورۂ حدید کی تعبیر یہ ہے کہ اسے خواب میں تلاوت کرنے والا اچھے نتیجے اور صحیح دین کا حامل ہے۔

سورۂ مجادلہ کی تلاوت کی تعبیر یہ ہے کہ وہ اہل باطل سے لڑے گا اور انہیں مغلوب کرے گا۔



سُوْرَۃُ الْحَشْرِ - یَحْشُرُ اللّٰهُ تَالِیْهَا وَهُوَ
رَاضٍ عَنْهُ وَیُهْلِكُ اَعْدَاءَهٗ۔
سُوْرَۃُ الْمُمْتَحِنَةِ - تَالِیْهَا یَنَالُهُ الْمِحْنَةُ
وَیُؤْجَرُ عَلَیْهَا۔
سُوْرَۃُ الصَّفِّ - یَمُوْتُ تَالِیْهَا شَهِیْدًا۔
سُوْرَۃُ الْجُمُعَةِ - مَنْ تَلَاهَا یَجْمَعُ اللّٰهُ
لَهٗ خَیْرَیِ الدُّنْیَا وَالْاٰخِرَةِ۔
سُوْرَۃُ الْمُنَافِقُوْنَ - تَالِیْهَا یَكُوْنُ
بَرِیْئًا مِّنَ النِّفَاقِ۔
سُوْرَۃُ التَّغَابُنِ - مَنْ تَلَاهَا یَمُوْتُ
عَلَى الْهِدَایَةِ وَالْاِیْمَانِ۔
سُوْرَۃُ الطَّلَاقِ - مَنْ تَلَاهَا تَدُلُّ
رُؤْیَاهَا عَلَى تَنَازُعٍ بَیْنَهٗ وَبَیْنَ زَوْجَتِهٖ
یُؤَدِّیْ اِلَى الْفِرَاقِ اِلَّا اَنَّهٗ یُؤَدِّیْ صَدَاقَهَا
سُوْرَۃُ التَّحْرِیْمِ - مَنْ تَلَاهَا عُصِمَ مِنْ
اِرْتِكَابِ الْمَحَارِمِ۔
سُوْرَۃُ الْمُلْكِ - مَنْ تَلَاهَا اَعْطَاهُ اللّٰهُ
خَیْرَیِ الدُّنْیَا وَالْاٰخِرَةِ وَكَثُرَ اَمْلَاكُهٗ
وَخَیْرَاتُهٗ۔
سُوْرَۃُ نٓ - مَنْ تَلَاهَا رُزِقَ الْعِنَایَةَ
وَالْفَوْزَ وَالْفَضْلَ۔

سورہ حشر کو خواب میں پڑھنے والے پر حشر کے دن اللہ تعالیٰ راضی ہوگا اور اس کے دشمنوں کو ہلاک کرے گا۔

سورہ ممتحنہ پڑھنے والا مصیبت میں پھنسے گا اور اسے اس کا ثواب ملے گا۔

سورہ صف کو خواب میں پڑھنے والا شہادت کا رتبہ پائیگا۔

سورہ جمعہ کی تلاوت کرنے والے کو خدا تعالےٰ دنیا و آخرت کی بھلائیوں سے نوازے گا۔

سورہ منافقون کو پڑھنے والا نفاق سے بچا رہیگا (منافقت نہیں کرے گا)

سورہ تغابن کو جس نے خواب میں پڑھا، وہ ایمان اور ہدایت پر فوت ہوگا۔

سورۂ طلاق کی خواب میں تلاوت اس بات کی علامت ہے کہ خاوند بیوی میں سخت جھگڑا ہوگا اور طلاق تک نوبت آئے گی اور وہ حق مہر ادا کرے گا۔

سورہ تحریم کی تلاوت کرنے والا حرام کاموں سے بچا لیا جائے گا۔

سورۂ ملک جو اسے خواب میں پڑھے گا اسے خدا تعالیٰ دونوں جہانوں میں بھلائیاں عطا کرے گا اور اس کی املاک اور خیرات زیادہ ہوگی۔

سورۂ ن والقلم جو شخص اس سورت کو پڑھیگا اس پر اللہ کریم کی عنایت ہوگی، اسے کامیابی اور عمدہ عطا نصیب ہوگا۔

سُوْرَۃُ الْحَاقَّۃِ۔ تَالِیْھَا یُخْشٰی عَلَیْہِ مِنَ الضَّرْبِ وَالْقَطْعِ وَیَکُوْنُ عَلَی الْحَقِّ۔

سورۂ حاقہ کی تلاوت کرنے والے کو مار کٹائی کا خوف ہوگا اور وہ حق پر قائم رہے گا۔

سُوْرَۃُ الْمَعَارِجِ۔ مَنْ تَلَاھَا کَانَ اٰمِنًا مُؤَیَّدًا مَنْصُوْرًا۔

سورۂ معارج کو پڑھنے والا امن اور تائید کے ساتھ کامیابی پائے گا۔

سُوْرَۃُ نُوْحٍ۔ مَنْ تَلَاھَا کَانَ مِنَ الْاٰمِرِیْنَ بِالْمَعْرُوْفِ وَالنَّاھِیْنَ عَنِ الْمُنْکَرِ وَیَکُوْنُ مَنْصُوْرًا عَلَی الْاَعْدَاءِ۔

سورۂ نوح کی جس نے تلاوت کی، وہ اچھی باتوں کا حکم دینے اور بری باتوں سے منع کرنے والوں میں ہوگا اور دشمنوں کے مقابلے میں اسے کامیابی ہوگی۔

سُوْرَۃُ الْجِنِّ۔ تَالِیْھَا یَکُوْنُ مَحْفُوْظًا مِّنْھُمْ۔

سورۂ جن کی تلاوت کرنیوالا جنات سے محفوظ رہے گا۔

سُوْرَۃُ الْمُزَّمِّلِ عَلَیْہِ السَّلَامُ۔ مَنْ تَلَاھَا حَسُنَتْ سِیْرَتُہٗ وَکَانَ صَبُوْرًا۔

سورۂ مزمل (علیہ السلام) کو پڑھنے والا خوب سیرت اور صابر شخص ہے۔

سُوْرَۃُ الْمُدَّثِّرِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ۔ مَنْ تَلَاھَا یَکُوْنُ فِیْ ضِیْقٍ مِّنْ رِّزْقِہٖ وَیُنَفِّسُ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ۔

سورۂ مدثر (علیہ السلام) کو خواب میں پڑھنے والا رزق کی تنگی میں مبتلا ہوگا اور اللہ تعالےٰ اس سے یہ تنگی رفع فرما دے گا۔

سُوْرَۃُ الْقِیٰمَۃِ۔ مَنْ تَلَاھَا فَاِنَّہٗ یَتَجَنَّبُ الْحَلْفَ فَلَا یَحْلِفُ اَبَدًا۔

سورۂ قیامت۔ اس سورت کو خواب میں پڑھنے والا قسم سے بچتا رہے گا، کبھی قسم نہ کھائے گا۔

سُوْرَۃُ الْاِنْسَانِ۔ مَنْ تَلَاھَا وُفِّقَ لِلسَّخَاءِ وَرُزِقَ الشُّکْرَ۔

سورۂ انسان (دہر) جس شخص نے اسکی خواب میں تلاوت کی اسے سخاوت کی توفیق اور شکر ادا کرنے کی نعمت نصیب ہوگی۔

سُوْرَۃُ الْمُرْسَلٰتِ۔ مَنْ تَلَاھَا وَسَّعَ اللّٰہُ عَلَیْہِ رِزْقَہٗ وَاَخْرَسَ اَعْدَاءَہٗ۔

سورۂ مرسلات جس نے خواب میں پڑھی خدا تعالیٰ اس پر رزق کشادہ کرے گا اور اس کے دشمنوں کی زبانیں بند کر دے گا۔

سُوْرَۃُ النَّبَاِ۔ مَنْ تَلَاھَا زَالَتْ عَنْہُ الْھُمُوْمُ وَالْاَحْزَانُ کُلُّھَا مِنْ قَلْبِہٖ وَعَظُمَ شَاْنُہٗ وَارْتَفَعَ ذِکْرُہٗ بِالْجَمِیْلِ۔

سورۂ نبا پڑھنے والے کے تمام رنج و غم دور ہو جائیں گے، اس کی شان میں اضافہ ہوگا، اس کا ذکر بلند ہوگا۔

سُوْرَۃُ النّٰزِعٰتِ۔ مَنْ تَلَاھَا نُزِعَتْ

سورۂ نازعات کو خواب میں جس نے پڑھا اس کے



الْھُمُوْمُ وَالْاَحْزَانُ اَیْضًا مِنْ قَلْبِہٖ۔

دل سے تمام پریشانیاں اور غم دور ہو جائیں گے۔

سُوْرَۃُ عَبَسَ۔ مَنْ تَلَاھَا اَکْثَرَ الصَّدَقَۃَ وَاَخْرَجَ الزَّکٰوۃَ۔

سورۂ عبس کو جس نے خواب میں پڑھا، وہ کثرت سے صدقہ و زکوٰۃ دے گا۔

سُوْرَۃُ التَّکْوِیْرِ۔ مَنْ تَلَاھَا کَثُرَتْ اَسْفَارُہٗ فِیْ نَاحِیَۃِ الْمَشْرِقِ وَرَبِحَ لِسَفَرِہٖ۔

سورۂ تکویر پڑھنے والا مشرق کی طرف بہت سفر کرے گا اور ان میں کامیابی حاصل کرے گا۔

سُوْرَۃُ الْاِنْفِطَارِ۔ مَنْ تَلَاھَا قَرَّبَہُ السَّلَاطِیْنُ وَاَکْرَمُوْہُ۔

سورۂ انفطار کی تلاوت کرنے والے کو بادشاہوں کی قربت نصیب ہوگی اور وہ اس کی تکریم کریں گے۔

سُوْرَۃُ التَّطْفِیْفِ۔ مَنْ تَلَاھَا رُزِقَ الْوَفَاءَ وَالْعَدْلَ۔

سورۂ تطفیف پڑھنے والے کو وفا اور انصاف کی توفیق مرحمت ہوگی۔

سُوْرَۃُ الْاِنْشِقَاقِ۔ مَنْ تَلَاھَا کَثُرَتْ اَوْلَادُہٗ وَنَسْلُہٗ۔

سورۂ انشقاق کو جس نے خواب میں پڑھا، اس کی اولاد اور نسل میں اضافہ ہوگا۔

سُوْرَۃُ الْبُرُوْجِ۔ مَنْ تَلَاھَا نَجَّاہُ اللّٰہُ مِنَ الْھُمُوْمِ وَاَکْرَمَہُ اللّٰہُ بِاَنْوَاعِ الْعُلُوْمِ۔

سورۂ بروج جس نے اس سورت کو خواب میں پڑھا، اسے اللہ تعالےٰ ہر غم و فکر سے نجات دے گا اور طرح طرح کے علم سے نوازے گا۔

سُوْرَۃُ الطَّارِقِ۔ مَنْ تَلَاھَا اَلْھَمَہُ اللّٰہُ تَعَالٰی کَثْرَۃَ الذِّکْرِ وَالتَّسْبِیْحِ۔

سورۂ طارق کو پڑھنے والا خدا کی طرف سے ذکر و تسبیح میں کثرت کی توفیق پائے گا۔

سُوْرَۃُ الْاَعْلٰی۔ مَنْ تَلَاھَا تَیَسَّرَتْ لَہٗ اُمُوْرُہٗ۔

سورۂ اعلیٰ پڑھنے والے کے کام اس کے لیے آسان ہو جائیں گے۔

سُوْرَۃُ الْغَاشِیَۃِ۔ مَنْ تَلَاھَا ارْتَفَعَ قَدْرُہٗ وَانْتَشَرَ عِلْمُہٗ۔

سورۂ غاشیہ کی تلاوت کرنے والے کی قدر و منزلت میں اضافہ ہوگا اور اس کا علم نشر ہوگا۔

سُوْرَۃُ الْفَجْرِ۔ مَنْ تَلَاھَا کُسِیَ ثَوْبَ الْھَیْبَۃِ وَالْبَھَاءِ۔

سورۂ فجر کو خواب میں پڑھنے والا ہیبت اور رونق کے لباس سے ملبوس کیا جائے گا۔

سُوْرَۃُ الْبَلَدِ۔ مَنْ تَلَاھَا وُفِّقَ لِاِطْعَامِ

سورہ بلد پڑھنے والے کو یتیموں کی دلداری کرنے اور

الطَّعَامِ وَالْإِكْرَامِ لِلْأَيْتَامِ وَرَحْمِ الضُّعَفَاءِ
سُوْرَةُ الشَّمْسِ - مَنْ تَلَاهَا رَزَقَهُ اللّٰهُ
الْفَهْمَ الذَّكِيَّ وَالْفِطْنَةَ فِيْ جَمِيْعِ الْأَشْيَاءِ
سُوْرَةُ اللَّيْلِ - مَنْ تَلَاهَا رُزِقَ الْحِفْظَ
مِنْ هَتْكِ السِّتْرِ -
سُوْرَةُ الضُّحٰى - مَنْ تَلَاهَا فَإِنَّهُ يُكْرِمُ
الْأَيْتَامَ وَالْمَسَاكِيْنَ -
سُوْرَةُ الْإِنْشِرَاحِ - مَنْ تَلَاهَا شَرَحَ
اللّٰهُ صَدْرَهُ لِلْإِسْلَامِ وَيَسَّرَ لَهُ أُمُوْرَهُ
وَكَشَفَ عَنْهُ هُمُوْمَهُ وَغُمُوْمَهُ -
سُوْرَةُ التِّيْنِ - مَنْ تَلَاهَا عَجَّلَ اللّٰهُ
قَضَاءَ حَوَائِجِهِ وَسَهَّلَ رِزْقَهُ -
سُوْرَةُ الْعَلَقِ - مَنْ تَلَاهَا طَالَ عُمُرُهُ وَ
عَلَا قَدْرُهُ -
سُوْرَةُ الْقَدْرِ - مَنْ تَلَاهَا دَلَّ عَلَى الْخَيْرِ
وَحُسْنِ الْمَآلِ -
سُوْرَةُ الْبَيِّنَةِ - مَنْ تَلَاهَا هَدَى اللّٰهُ
عَلٰى يَدَيْهِ قَوْمًا صَالِحِيْنَ -
سُوْرَةُ الزَّلْزَلَةِ - مَنْ تَلَاهَا زَلْزَلَ
اللّٰهُ بِهِ أَقْدَامَ الْكَافِرِيْنَ -
سُوْرَةُ الْعَادِيَاتِ - مَنْ تَلَاهَا رَزَقَهُ
اللّٰهُ مِنَ الْخُيُوْلِ الْجِيَادِ مَا يَنْتَفِعُ بِهِ -
سُوْرَةُ الْقَارِعَةِ - مَنْ تَلَاهَا أَكْرَمَهُ اللّٰهُ

انہیں کھانا کھلانے کی توفیق عطا ہوگی اور وہ ضعیفوں پر رحم کریگا
سورۂ شمس کو جس نے خواب میں پڑھا، اس کو اچھی سمجھ بوجھ
اور تمام معاملات میں دانائی کی دولت ملے گی۔
سورۂ لیل پڑھنے والے کا پردہ محفوظ رہے گا، اس کی
بدنامی نہیں ہوگی۔
سورۂ ضحیٰ کی تلاوت کرنے والا یتیموں اور مسکینوں
کی عزت و تکریم کرے گا۔
سورۂ انشراح جو آدمی اس کو خواب میں پڑھے، اس کے سینے
کو اللہ تعالیٰ اسلام کے لیے کشادہ فرما دے گا اور اسے
تمام معاملات میں آسانیاں میسر آئیں گی۔
سورۂ تین کو پڑھنے والے کی خدا تعالیٰ حاجتیں جلد پوری
کرے گا اور اسے رزق کے حصول میں آسانی ہوگی۔
سورۂ علق کو جس نے خواب میں پڑھا، وہ طویل عمر پائیگا
اور اس کا مرتبہ بلند ہوگا۔
سورۂ قدر کو جس آدمی نے خواب میں پڑھا، اسے بھلائی
نصیب ہوگی اور اس کا مآل اچھا رہے گا۔
سورۂ بینہ پڑھنے والے کی وجہ سے خداوند کریم ایک
قوم کو ہدایت نصیب کرے گا۔
سورۂ زلزال کی تلاوت کرنے والے کے ذریعے اللہ
تعالیٰ کفار کے قدم متزلزل کر دے گا۔
سورۂ عادیات اسکی خواب میں جس نے تلاوت کی اللہ تعالیٰ
اسے عمدہ گھوڑے عنایت فرمائیگا، ان گھوڑوں کی وجہ سے اسے نفع ہوگا۔
سورۂ قارعہ پڑھنے والے کی عبادت اور تقویٰ کے ذریعے



بِالْعِبَادَةِ وَالتَّقْوٰى -
سُوْرَةُ الْمَقَابِرِ - مَنْ تَلَاهَا كَانَ تَارِكًا
لِجَمْعِ الْمَالِ وَزَاهِدًا فِيْهِ -
سُوْرَةُ الْعَصْرِ - مَنْ تَلَاهَا وُفِّقَ بِالصَّبْرِ
وَأُعِيْنَ عَلَى الْحَقِّ -
سُوْرَةُ الْهُمَزَةِ - مَنْ تَلَاهَا جَمَعَ مَالًا
ثُمَّ يُنْفِقُهُ فِيْ أَعْمَالِ الْبِرِّ -
سُوْرَةُ الْفِيْلِ - مَنْ تَلَاهَا يَنْتَصِرُ عَلَى
الْأَعْدَاءِ وَيَجْرِيْ عَلٰى يَدَيْهِ فُتُوْحُ الْإِسْلَامِ -
سُوْرَةُ قُرَيْشٍ - مَنْ تَلَاهَا يُطْعِمُ الطَّعَامَ
لِلْمَسَاكِيْنِ وَيُؤَلِّفُ اللّٰهُ قُلُوْبَ الْمُؤْمِنِيْنَ
عَلٰى يَدَيْهِ -
سُوْرَةُ الْمَاعُوْنِ - مَنْ تَلَاهَا ظَفِرَ بِمَنْ
خَالَفَهُ وَعَادَاهُ -
سُوْرَةُ الْكَوْثَرِ - مَنْ تَلَاهَا كَثُرَ خَيْرُهُ
فِي الدَّارَيْنِ -
سُوْرَةُ الْكٰفِرُوْنَ - مَنْ تَلَاهَا وُفِّقَ
لِمُجَاهَدَةِ الْكٰفِرِيْنَ -
سُوْرَةُ النَّصْرِ - مَنْ تَلَاهَا نَصَرَهُ اللّٰهُ
عَلٰى أَعْدَائِهِ وَهِيَ سُوْرَةٌ تَدُلُّ عَلٰى وَفَاةِ
صَاحِبِهَا فَإِنَّهَا سُوْرَةٌ اُخْتُصَّ بِهَا رَسُوْلُ
اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَقَالَ رَجُلٌ
لِابْنِ سِيْرِيْنَ رَحِمَهُ اللّٰهُ تَعَالٰى رَأَيْتُ

اللہ کریم عزت بڑھائے گا۔
سورۂ مقابر (تکاثر) کو پڑھنے والا مال اکٹھا کرنا ترک
کر دے گا اور زاہد ہو جائے گا۔
سورۂ عصر، جو شخص اپنے آپ کو اسکی تلاوت کرتا پائے اسے
صبر کی توفیق ملے گی اور حق پر اس کی مدد فرمائی جائے گی۔
سورۂ ہمزہ کی خواب میں تلاوت کرنے والا مال اکٹھا کرکے
نیک کاموں پر خرچ کرے گا۔
سورۂ فیل پڑھنے والے کی دشمنوں کے خلاف مدد کی جائیگی
اور اس کی وجہ سے بہت سی اسلامی فتوحات ہوں گی۔
سورۂ قریش جو آدمی خواب میں اس کی تلاوت کرے،
وہ مسکینوں کو کھانا کھلائے گا اور اس کی وجہ سے خدا تعالیٰ
مسلمانوں کے دلوں میں محبت پیدا کر دے گا۔
سورۂ ماعون کی تلاوت کرنے والے کو اپنے مخالفوں
اور دشمنوں پر فتح حاصل ہوگی۔
سورۂ کوثر جس نے خواب میں اس سورت کو پڑھا،
اسے دنیا و آخرت میں بہت بھلائی نصیب ہوگی۔
سورۂ کافرون کی جس نے خواب میں تلاوت کی وہ
کافروں کے ساتھ جہاد کی توفیق پائے گا۔
سورۂ نصر پڑھنے والے کی خدا تعالیٰ اس کے دشمنوں کے
مقابلے میں مدد کریگا، یہ سورت اس کے جلد ہونے کی دلیل
بھی ہے کیونکہ اس کے نزول کے بعد حضور صلی اللہ علیہ وسلم واصل
بحق ہوئے تھے۔ ایک آدمی نے حضرت ابن سیرین علیہ الرحمۃ سے
عرض کی کہ میں نے خواب میں سورۂ نصر پڑھی تو امام نے اسے

كأني أقرأ سورة النصر فقال له عليك بالوصية فقد دنا أجلك قال له فلم ذلك قال لأنها آخر سورة نزلت على النبي صلى الله عليه وسلم من السماء.

کہا کہ تیری موت قریب ہے وصیت کرے۔ اس نے وجہ دریافت کی تو آپ نے فرمایا اس لیے کہ یہ حضور رسول کریم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم پر آسمان سے نازل ہونے والی آخری سورت ہے۔

سورة المسد. من تلاها ينال مناه ويعظم ذكره ويقوى توحيده ويقل عياله ويطيب عيشه.

سورۂ مسد (لہب) کو خواب میں پڑھنے والا اپنی مراد پائیگا اس کا ذکر بلند ہوگا وہ اپنے عقیدۂ توحید میں سخت ہوگا اس کی اولاد کم ہوگی اور اس کی زندگی خوب مزے سے بسر ہوگی۔

سورة الإخلاص. من تلاها يرزق التوبة ولا يعيش له ولد. لقوله تعالى لم يلد ولم يولد ولم يكن له كفوا أحد. وقال بعض العلماء المفسرين من تلا سورة الإخلاص في منامه دل على أنه يوحد الله تعالى ويرى في الرائي ولدا لا يموت حتى يدفن أهله كلهم ولا يموت إلا وهو وحيد.

سورۂ اخلاص: جس شخص نے اسے خواب میں پڑھا اسے توبہ کی توفیق ملے گی اور اس کا کوئی بچہ زندہ نہ بچے گا کیونکہ ارشاد باری تعالیٰ ہے لم یلد ولم یولد ولم یکن لہ کفوا احد۔ نہ اس نے کسی کو جنا نہ وہ کسی کی اولاد ہے اور نہ کوئی اس کا ہمسر ہے، بعض علماء مفسرین فرماتے ہیں کہ جس نے اس سورت کو خواب میں پڑھا وہ اللہ تعالیٰ کی توحید کا قائل ہے اور اس کا بیٹا اس وقت تک نہ مریگا جبتک خاندان کے تمام لوگ دفن نہ ہو جائیں اور وہ اکیلا مریگا۔

سورة الفلق. من تلاها وقي الشرور.

سورۂ فلق کو خواب میں پڑھنے والا برائیوں سے بچا رہیگا۔

سورة الناس. من تلاها عصم من البلايا وأعيذ بالله من الشيطان الرجيم.

سورۂ ناس: جس نے خواب میں اس سورت کی تلاوت کی وہ بلاؤں سے محفوظ ہوگا اور مردود شیطان سے خدا تعالیٰ کی پناہ میں رہے گا۔

وهذا آخر ما يسر الله من جمع المنقول من الروايات الصحيحة عن سيدي الإمام محمد بن سيرين وغيره رحمهم الله.

اور یہ صحیح روایات کا جو امام محمد بن سیرین اور دوسرے بزرگوں رحمۃ اللہ علیہم سے منقول ہیں اختتام ہے

وصلى الله على سيدنا محمد وعلى آله وصحبه وسلم